# اُسوۂ علیؓ

یعنی

# علیؓ اور اقدارِ انسانی

اس کتاب میں امیر المؤمنین علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہٗ کی حیات گرامی کا وہ اُسوہ پیش کیا گیا ہے جو اُمّت اسلامیہ کیلئے دلیل راہ کی حیثیت رکھتا ہے

از

سیّد رئیس احمد جعفری (ندوی)





## آفتاب اکیڈمی

۱۴۔ اردو بازار کراچی نمبر ۱ ——— ٹیلیفون (۷۱۷۱۵)

سلسلۂ مطبوعات ۲

(جملہ حقوق محفوظ)

طبع اول: .......... جون ۱۹۶۳ء

باہتمام: .......... نصیر احمد کرمانی

مطبوعہ: ۔ باہتمام عبدالصمد عارف مطبع سعیدی قرآن محل کراچی

ناشران

آفتاب اکیڈمی۔ اردو بازار کراچی ا۔ ٹیلیفون (۷۱۷۱۵)

قیمت: .......... سات روپے

Marfat.com

۱۱۳۱۵



مجسمِ تسلیم و رضا پیکرِ اخلاص و محبت خورشید بانو بیگم مرحومہ
اہلیہ جناب سید محمد حسین کے نام !

آسماں تیری لحد پر شبنم افشانی کرے !

Marfat.com

# فہرست

افتتاحیہ ۱۳
ایک اشارہ ۱۳
قوموں کے مواخذہ کا قانون ۱۷
امت مرحومہ میں ناقۃ اللہ کی مثال ۱۹
حضرت عمر، عثمان اور علی رضی اللہ عنہم کی مثالیں ۲۰
فاتح خیبر ۲۵
نام و نسب خاندان ۲۵
شرفِ اسلام ۲۶
بھائی بھائی ۲۶
جاں نثاری کا جذبہ ۲۷
اسلام کی پہلی مسجد اور اس کا معمار ۲۸
علیؓ اور غزوۂ بدر ۲۸
حضرت فاطمہؓ سے نکاح ۲۹
جہیز ۳۰
غزوۂ احد میں علیؓ کا حصّہ ۳۰
غزوہ خندق اور علی رض ۳۱
عشق رسول ص ۳۱
فاتح خیبر ۳۲
غزوۂ حنین اور حضرت علی رض ۳۳

Marfat.com

| | |
|---|---|
| سورۂ برأت | ۳۴ |
| حضرت علیؓ کی خلافت | ۳۵ |
| جنگ جمل | ۳٦ |
| اتمام حجّت | ۳۷ |
| معرکۂ صفّین | ۴۰ |
| باغیوں سے سلوک | ۴۰ |
| عہد مرتضویؓ پر ایک نظر | ۴۱ |
| عمّال کا احتساب | ۴۳ |
| رعایا کے ساتھ برتاؤ | ۴۴ |
| فوجی انتظامات | ۴۵ |
| حضرت علیؓ کا فضل وکمال | ۴۵ |
| مہارت تفسیر اور علوم قرآن | ۴۷ |
| علم حدیث | ۴۷ |
| فقہ اجتہاد | ۴۸ |
| قضا اور فیصلے | ۴۹ |
| تصرّف | ۵۰ |
| صفات وکردار علیؓ | ۵۰ |
| امانت و دیانت | ۵۱ |
| زہد | ۵۲ |
| عبادت | ۵۴ |
| انفاق فی سبیل اللہ | |


Marfat.com

سادگی اور تواضع ۵۶
دشمنوں کے ساتھ مہربانی ۵۷
غذا اور لباس ۶۱
شمائل اور حلیہ ۶۲
ازدواج و اولاد ۶۳
خوارج کی سازش ۶۴
آنے والے حادثہ کا احساس ۶۵
حادثہ سے پہلے ۶۶
صبح شہادت ۶۷
شہادت ۶۸
قاتل کے لیے ہدایت ۶۹
وصیت ۷۰
حضرت عائشہؓ کا سوگ ۷۱
عبد شکور ۷۳
خدائے یکتا و بے ہمتا ۷۵
استدراک ۷۷
حمد خدائے پاک ۷۸
خدائے قادر و توانا ۸۰
خدائے دانا و بینا ۸۵
خدائے لم یزل ۸۷
چند پند سود مند ۸۹
جان دو تو کسی بڑے مقصد پر ۹۱

حاکم کے صفات ۹۲
فوج کے سالاروں کو ہدایات ۹۳
مرگ و زیست ۹۵
دنیا کی خوشی دنیا کا غم ۹۷
خدا سے ڈرو ۹۹
ہوائے نفس ۱۰۵
شاہراہِ درخشاں ۱۰۶
طریق دعا ۱۰۷
منصب اور حکومت ۱۰۹
منصب کو خوانِ نعمت نہ سمجھو ۱۱۱
محاسبہ ۱۱۱
امانت و دیانت ۱۱۵
قاضی سے قاضی القضاۃ کا خطاب ۱۱۷
شوریٰ اور انتخاب ۱۲۳
شورہ کے بعد انتخاب ۱۲۵
نظم مملکت اور دستورِ حکومت ۱۳۳
اسلامی حکومت کا نظام ۱۳۵
ایک اور مکتوب ۱۳۷
افسرانِ خراج کے نام ۱۴۰
غریبوں اور ناداروں کا حق ۱۵۵
ناداروں کا حق ۱۵۷


Marfat.com

ایک خطبۂ بلیغ ۱۶۰

بیت المال اور اس کا مصرف ۱۶۱

## رواداری اور وسعتِ قلب ۱۶۳

ابن عباس کے نام عتاب نامہ ۱۶۵

خوارج کے ساتھ حسنِ سلوک ۱۶۶

تلوار کا زخم اور بات کا گھاؤ ۱۶۷

ارشاد حکیمانہ ۱۶۸

جو کہو وہ کرو بھی ۱۶۸

## آداب جنگ و پیکار ۱۶۹

دعوت جنگ کا جواب ۱۷۱

آداب واصولِ جنگ ۱۷۲

اپنی سپاہ کو نصیحت ۱۷۳

امیر معاویہؓ کے نام ایک اور مکتوب ۱۷۴

رسوم جنگ ۱۷۵

محمد بن حنفیہؒ سے خطاب ۱۷۶

ہدایات نافعہ ۱۷۷

## وحدت ملی ۱۷۷

ابوسفیان کی پیش کش کا جواب ۱۸۱

جب وحدتِ ملی پارہ پارہ ہونے لگی ۱۸۶

خود رائی اور خودسری ۱۸۸

اسلام میں عوامی حکومت کے حدود ۱۸۹


Marfat.com

حق کے معاملہ میں سب برابر ہیں ۱۸۹

## اختلاف باہمی ۱۹۱

اعمال صالحہ ثمرۂ ایمان ہیں ۱۹۳

فتویٰ دینے والے ۱۹۴

## حدودِ اختلاف ۱۹۹

امیر معاویہ کو جواب ۲۰۱

دشنام اہل شام کی ممانعت ۲۰۵

تلقین ۲۰۶

## اصولی اختلاف پر مفاہمت ناممکن ۲۰۹

جنگ کب جائز ہے؟ ۲۱۱

ایک گورنر سے تخاطب ۲۱۲

ایک خط کا جواب ۲۱۳

خدا کا شیوہ بندوں پر ظلم کرنا نہیں ۲۱۴

عثمان رضؓ کا قاتل کون تھا؟ ۲۱۵

ابو سفیانؓ اور علی رضؓ ۲۱۷

جہاد باب جنت ہے ۲۱۲

اسکندر اک ۲۲۴

## ہم عصروں اور ہم چشموں کا ذکر ۲۲۷

تقدیم ۲۲۹

عمرؓ کا سوال اور علیؓ کا جواب ۲۳۰

عمرؓ کا ایک اور سوال اور علیؓ کا جواب ۲۳۲

| | |
|---|---|
| وفاتِ عمرؓ اور تاثراتِ علیؓ | ۲۳۴ |
| حضرت ابوذر غفاریؓ | ۲۳۹ |
| لطیفہ | ۲۴۵ |
| عثمان اور علی | ۲۵۴ |
| استدراک | ۲۵۵ |
| طلحہؓ، زبیرؓ اور علیؓ | ۲۶۸ |
| استدراک | ۲۶۸ |
| ابوبکرؓ، عمرؓ اور علیؓ | ۲۷۷ |
| رسولؐ اور آل و عترتِ رسولؐ | ۲۸۶ |
| آلِ محمدؐ | ۲۹۱ |
| تو پیغمبر نہیں میرا وزیر ہے | ۲۹۲ |
| فراقِ رسولؐ | ۲۹۵ |
| حضرت فاطمہؓ کی جدائی | ۲۹۶ |
| نسلِ رسولؐ کا تحفظ | ۲۹۸ |
| بزرگانِ اصحابِ محمدؐ | ۲۹۹ |
| داعی اور نگہبان | ۳۰۱ |
| اہلِ بیتِ رسول | ۳۰۳ |
| ذاتِ رسالت مآبؐ | ۳۰۵ |
| آلِ نبیؐ | ۳۰۶ |
| میں کیا ہوں؟ | ۳۰۷ |
| خاتمِ وحی و رسالت | ۳۰۹ |

| | |
|---|---|
| شعائرِ اسلام | ۳۱۱ |
| حمدِ خدا | ۳۱۳ |
| مُہر بلدر | ۳۱۴ |
| افتتاحیہ | ۳۱۹ |
| خدا سے ڈرتے رہو | ۳۲۱ |
| علی مرتضیٰ کا وصیت نامہ | ۳۲۲ |
| محمدؒ بن حنفیہ | ۳۳۷ |
| محمدؓ بن ابی بکرؓ کے قتل کا صدمہ | ۳۴۰ |
| اپنا دشمن، اپنا قاتل | ۳۴۱ |
| شذرات | ۳۴۳ |
| ایک پیش گوئی | ۳۴۵ |
| خدا کی سپر | ۳۵۴ |
| قاتل کے لیے وصیت | ۳۵۷ |
| موت سے ذرا پہلے | ۳۵۹ |

Marfat.com

## افتتاحیہ

ادھر کچھ عرصہ سے پاکستان کے بعض اصحاب قلم نے کچھ ایسی کتابیں پیش کی ہیں جو اپنے مغز و معنی کے لحاظ سے اگرچہ بے مایہ ہیں، لیکن اخباری اصطلاح میں اتنی سنسنی خیز ہیں کہ لوگوں نے اس "جدید" کو "لذیذ" سمجھ کر پڑھا، اور اپنی متاع فکر و نظر پر سادہ لوحی کے ساتھ یہ شب خون برداشت کر لیا۔

جملہ صحابہ کرام کے ساتھ اگر عقیدت ایمان کی علامت ہے تو ان اجل صحابہ کے ساتھ، جنہوں نے شعور کی آنکھ کھولنے کے بعد سے، جام شہادت نوش کرتے وقت تک اسلام اور داعی اسلام کے پیام و عزت کے لیئے سینہ سپر ہو کر ہر طاقت سے جنگ کی ایمان صادق کی علامت ہے، اور کوئی شبہ نہیں حضرت علیؓ اس گروہ میں سرفہرست ہیں، ان کی شہادت پر خلافت اسلامیہ کا ہمیشہ ہمیشہ کے لیئے خاتمہ ہو گیا، جیسا کہ مشہور مفسر مولانا حمید الدین فراہی مغفور سورۂ والشمس کی تفسیر میں رقم طراز ہیں:-

"ایک اشارہ امت مرحومہ کے باب میں

اگرچہ ہماری اس کتاب کا مقصد اشارات و لطائف کی جستجو نہیں ہے لیکن ایسی بات کا ذکر ان شاء اللہ ناموزوں نہ رہے گا جو نفس کی سرکشی اور مطلق العنانی کے انجام کو ہمارے سامنے پیش کر رہی ہے کیونکہ یہ چیز اس درجہ اہم ہے کہ اسی چیز کی بدولت امت مرحومہ بارہا ہلاکت کے قریب پہنچ چکی ہے۔ اگرچہ اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل خاص سے ہر مرتبہ اس تباہی سے اس کو بچا لیا۔ علاوہ ازیں اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں پچھلی قوموں کے جو واقعات اور جو مثلیں بیان کی ہیں ان سے سبق حاصل کرنا ایک

Marfat.com

بہت بڑا ظلم ہے۔

انبیاء کے صحیفوں اور قرآن میں یہود کی سب سے بڑی شرارت یہ بیان کی گئی ہے کہ اُنھوں نے انبیاء اور صالحین کو قتل کیا۔ سورۂ بقرہ میں ہے :-

| | |
|---|---|
| وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَ الْمَسْكَنَةُ وَبَاءُوا بِغَضَبٍ مِّنَ اللَّهِ ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ كَانُوا يَكْفُرُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ وَيَقْتُلُونَ النَّبِيِّينَ بِغَيْرِ الْحَقِّ ذَٰلِكَ بِمَا عَصَوا وَّكَانُوا يَعْتَدُونَ ۔ | اور ماری گئی اُن پر ذلت اور مسکنت اور وہ لوٹے اللہ کا غضب لے کر۔ یہ اس وجہ سے کہ وہ اللہ کی آیات کا انکار کرتے تھے اور نبیوں کو ناحق قتل کرتے تھے۔ یہ اس وجہ سے کہ اُنھوں نے نافرمانی کی اور حد سے بڑھ جاتے تھے۔ |

یعنی اُنھوں نے سرکشی اور تعدی کی وجہ سے انبیاء کو قتل کیا۔ سورۂ بقرہ میں دوسری جگہ ہے :-

| | |
|---|---|
| أَفَكُلَّمَا جَاءَكُمْ رَسُولٌ بِمَا لَا تَهْوَىٰ أَنفُسُكُمُ اسْتَكْبَرْتُمْ فَفَرِيقًا كَذَّبْتُمْ وَفَرِيقًا تَقْتُلُونَ وَقَالُوا قُلُوبُنَا غُلْفٌ بَل لَّعَنَهُمُ اللَّهُ بِكُفْرِهِمْ فَقَلِيلًا مَّا يُؤْمِنُونَ ۔ | کیا جب تمہارے پاس کوئی رسول تمہاری خواہشوں کے خلاف کوئی حکم لے کر آیا تم اکڑ بیٹھے، پھر بعض کو تم نے جھٹلایا اور بعض کو قتل کرتے رہے اور کہتے ہیں ہمارے دل تو محفوظ ہیں بلکہ اللہ نے اُن کے کفر کے سبب سے اُن پر لعنت کر دی ہے پس وہ بہت کم ایمان لاتے ہیں۔ |

یعنی ان کے اس کفر اور استکبار کے سبب سے جس نے اُن کو انبیاء کی تکذیب اور اُن کے قتل پر آمادہ کیا۔ اللہ تعالٰے نے اُن پر گمراہی کی لعنت کر دی۔

یہی مضمون سورۂ آل عمران میں بھی وارد ہے :-

| | |
|---|---|
| إِنَّ الَّذِينَ يَكْفُرُونَ بِآيَاتِ | بے شک جو لوگ اللہ کی آیات کا انکار |

Marfat.com

اللہِ وَیَقْتُلُوْنَ النَّبِیّٖنَ بِغَیْرِ حَقٍّ ۔۔۔ کرتے ہیں اور انبیاء کو ناحق قتل کرتے ہیں
وَّیَقْتُلُوْنَ الَّذِیْنَ یَاْمُرُوْنَ ۔۔۔ جو لوگوں میں سے عدل کا حکم دیتے ہیں تو
بِالْقِسْطِ مِنَ النَّاسِ فَبَشِّرْھُمْ بِعَذَابٍ ۔۔۔ اُن کو دردناک عذاب کی خوشخبری پہنچا دو۔
اَلِیْمٍ اُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ حَبِطَتْ اَعْمَالُھُمْ ۔۔۔ وہی ہیں جن کے اعمال دنیا و آخرت میں ڈھ
فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَمَا لَھُمْ ۔۔۔ گئے اور اُن کا کوئی مددگار نہیں۔
مِّنْ نّٰصِرِیْنَ ۔

اِس آیت میں نہایت وضاحت کے ساتھ قرار دیا ہے کہ صالحین اور عدل و انصاف کی دعوت دینے والوں کا قتل کوئی معمولی واقعہ نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ کے نزدیک یہ بہت بڑی بات ہے۔ چنانچہ اس کا ذکر انبیاء کے قتل کے ذکر کے ساتھ فرمایا ہے۔ اس کی وجہ ظاہر ہے کہ اس معصیت کی محرک درحقیقت وہی نافرمانی اور تعدی ہے جو انبیاء کے قتل کا باعث ہوتی ہے اور جس کا ذکر اس باب کی اوپر والی آیت میں ہوا ہے۔

اِس تمہید کے بعد اب ایک اور حقیقت پر غور کرو، وہ یہ کہ اللہ تعالیٰ کا قانون ہے کہ چند افراد و اشخاص کے کسی جرم کی پاداش میں اللہ تعالیٰ پوری قوم پر اپنا غضب نہیں نازل کیا کرتا۔ مگر جب اُن کے ہاتھوں سے عدل و قسط کا کوئی بنیادی قانون ڈھ رہا ہو اور دوسرے خاموشی سے اُن کے مجرمانہ اعمال کا تماشہ دیکھتے رہیں اور مجرموں کے ہاتھ نہ پکڑیں تو اس وقت پوری قوم خدا کے غضب میں مبتلا ہو جاتی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ عدل و قسط کا قیام اس پورے نظام کائنات کے بقا و قیام کے لیئے ناگزیر ہے اس وجہ سے ضروری ہے کہ جب اس پورے نظام کو کوئی صدمہ پہنچے تو سب اس کے لیئے دردمند اور بے چین ہوں اور اللہ تعالیٰ کے قانون کی حفاظت کے لیے ان کے اندر حمیت پیدا ہو، جو ایسا نہ کریں وہ درحقیقت مجرموں کے شریک حال اور اُن کے معاون ہیں۔
اسی بنیاد پر قرآن نے ان لوگوں کو نہایت سخت الفاظ میں ملامت کی ہے جو جنگ

جہاد کے مواقع پر گھروں میں بیٹھے رہے اور حمایت حق و عدل کے جوش سے وہ بے چین نہیں ہوئے۔ قرآن نے جہاں اُمت کو اللہ و رسول کی کامل اطاعت کا حکم دیا ہے وہاں مذکورہ بالا حقیقت کی بھی نہایت واضح الفاظ میں تصریح کر دی ہے۔ سورۂ انفال میں ہے:۔

| | |
|---|---|
| يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اسْتَجِيبُوا لِلَّهِ وَلِلرَّسُولِ إِذَا دَعَاكُمْ لِمَا يُحْيِيكُمْ وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ يَحُولُ بَيْنَ الْمَرْءِ وَقَلْبِهِ وَأَنَّهُ إِلَيْهِ تُحْشَرُونَ. وَاتَّقُوا فِتْنَةً لَا تُصِيبَنَّ الَّذِينَ ظَلَمُوا مِنْكُمْ خَاصَّةً وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ شَدِيدُ الْعِقَابِ وَاذْكُرُوا إِذْ أَنْتُمْ قَلِيلٌ مُسْتَضْعَفُونَ فِي الْأَرْضِ تَخَافُونَ أَنْ يَتَخَطَّفَكُمُ النَّاسُ فَآوَاكُمْ وَأَيَّدَكُمْ بِنَصْرِهِ وَرَزَقَكُمْ مِنَ الطَّيِّبَاتِ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ. يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَخُونُوا اللَّهَ وَالرَّسُولَ وَتَخُونُوا أَمَانَاتِكُمْ وَأَنْتُمْ تَعْلَمُونَ۔ | اے ایمان والو اللہ کا حکم مانو اور رسول کا وہ تم کو بلاتا ہے ایسی چیز کے لیے جو تم کو زندگی بخشے اور یاد رکھو کہ اللہ آدمی اور اُس کے دل کے بیچ میں حائل ہو جاتا ہے اور اُسی کے پاس تم جمع کیے جاؤ گے اور اُس فتنے سے بچو جو خاص کر اُنہیں لوگوں کو نہیں پہنچے گا جنہوں نے تم میں سے ظلم کیا ہے۔ اور یاد رکھو کہ اللہ سخت پاداش والا ہے اور یاد کرو جب تم زمین میں تھوڑے اور کمزور تھے کہ لوگ تم کو اُچک لے جائیں پس اللہ نے تم کو پناہ دی اور اپنی مدد سے تمہاری تائید کی اور تم کو پاک روزی دی تاکہ تم شکر ادا کرو۔ اے ایمان والو! اللہ اور رسول سے خیانت نہ کرو اور نہ اپنی امانتوں میں خیانت کرو اور تم جانتے ہو۔ |

اِن آیات میں صاف بیان فرما دیا ہے کہ قوم کے چند افراد کسی جماعتی معصیت کا ارتکاب کریں اور باقی سب خاموش رہیں ان کے ہاتھ نہ پکڑیں تو اُن کے جرم کی پاداش میں

پوری قوم ماخوذ ہوگی کیونکہ اُنھوں نے حق و عدل کو، جو سب کی متاعِ مشترک تھا، تنہا چھوڑ دیا۔ ثمود کے واقعہ کی بالکل یہی نوعیت تھی اور یہی سبب ہے کہ قوم کے اندر سے ایک بدبخت نے جو کچھ کیا اُس کے وبال میں پوری قوم پکڑلی گئی۔ چنانچہ (دیکھو قرآن نے ایک شخص کے فعل کے لیے "فعقروھا" کا لفظ استعمال کیا ہے یعنی جمع کا صیغہ۔ اور اونٹنی کے کاٹ ڈالنے کے جرم کو پوری قوم کی طرف منسوب کیا کیونکہ قوم نے اس جرم پر خاموشی اختیار کرکے درحقیقت اس پر اپنی پسندیدگی کا اظہار کردیا تھا۔

ہمارے نزدیک یہ بات عقلاً بھی بالکل صحیح ہے کیونکہ گناہ درحقیقت قلب کی ایک صفت ہے ظاہری اعمال و افعال تو محض اس کے آثار ہیں۔ اگر کوئی شخص کسی گناہ پہ خوش ہے اور اس کو اچھا سمجھ رہا ہے تو یقیناً وہ اُس شخص کے برابر ہے جس نے اس گناہ کا ارتکاب کیا ہے۔ چنانچہ یہی وجہ ہے کہ قرآن نے جابجا بہت سے اعمال و افعال یہود کی طرف ایسے منسوب کیے ہیں جن کی اصل ذمہ داری اُن کے آباو اجداد پر عائد ہوتی تھی لیکن چونکہ اخلاف نے بھی ان افعال کو پسند کیا اس وجہ سے جائز ہوا کہ وہ ان کی طرف منسوب کیے جائیں۔ باپوں کے جرم میں بیٹے جو پکڑے جاتے ہیں تو اس میں بھی یہی راز ہے اور اس میں ایک اور دقیق نکتہ بھی ہے جس کو ہم نے سورۂ نوح کی تفسیر میں بیان کیا ہے اور وہ اس کے نہایت اہم مطالب میں سے ہے۔

## قوموں کے مواخذہ کا قانون!

کوئی قوم جب نافرمانی کرتی ہے تو اللہ تعالیٰ اُس کو فوراً تباہ نہیں کردیتا بلکہ اُس کے بہت سے گناہوں سے درگذر کرتا ہے، اور اُن کو مہلت دیتا ہے تاکہ جو توبہ کرنا چاہیں توبہ کرلیں اور جو ہلاک ہونا چاہیں وہ پورے طور پر عذاب کے مستحق ہو جائیں

| | |
|---|---|
| وَلَوْ يُؤَاخِذُ اللَّهُ النَّاسَ | اور اللہ لوگوں سے اُن کے ظلم پر |
| بِظُلْمِهِم مَّا تَرَكَ عَلَيْهَا مِن | فوراً مواخذہ کرتا تو روئے زمین پر کسی |

Marfat.com

دَآبَّۃٍ وَّلٰکِنْ یُّؤَخِّرُھُمْ اِلٰٓی — جاندار کو زندہ نہ چھوڑتا لیکن وہ ان کو مہلت
اَجَلٍ مُّسَمًّی۔ — دیتا ہے ایک مدت معینہ تک۔

چنانچہ یہود کو اللہ تعالیٰ نے ان کی نافرمانیوں پر بار بار سزا دی لیکن جب تک حضرت زکریا اور حضرت یحییٰ کے بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اپنے زعم کے مطابق انھوں نے قتل کر کے اپنا پیمانہ لبریز نہیں کر لیا، اُس وقت تک اللہ تعالیٰ نے نہ تو اپنی تنزلیت اُن سے چھینی اور نہ اُن سے اپنا رشتہ کاٹا۔ البتہ جب اُنھوں نے اپنے خیال کے مطابق اِس تیسرے خون کی ذمہ داری بھی اپنے سر لے لی تو وقت آگیا کہ خدا کا عذاب اُن کو تباہ کر دے۔ اس تمہید کے بعد دو اہم باتوں کا خاص طور پر خیال رکھو۔

(۱) قرآن مجید سے یہ واضح ہے کہ اللہ تعالیٰ قوموں کے بُرے اعمال کے نتیجے فوراً ظاہر نہیں فرماتا بلکہ اس کی حکمت مقتضی ہوتی ہے کہ لوگوں کو مہلت دے یہاں تک کہ وہ عذاب کے پوری مستحق ہو جائیں۔

(۲) نویں فصل میں ہم نے بتایا ہے کہ انبیاء و صلحاء اور عدل و قسط کی دعوت دینے والوں کا قتل شدید ترین معصیت ہے اللہ تعالیٰ کے نزدیک اس سے بڑھ کر کوئی جرم نہیں۔

اَب ہم گذشتہ امتوں میں سے ایک اُمت اور اُس امتِ مرحومہ کی تاریخ کے چند واقعات کی روشنی میں بعض ایسے نتائج و احوال کی طرف اشارہ کریں گے جو ماضی میں واقع ہو چکے ہیں اور ضروری ہے کہ آئندہ بھی وہ واقع ہوں۔ اور یہ چیز منجملہ اس سنتِ الٰہیہ کے ہے جس کی نسبت قرآن مجید میں وارد ہے کہ

وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّۃِ اللّٰہِ — تم اللہ کی سنت میں کوئی تبدیلی
تَبْدِیْلًا۔ — نہ پاؤ گے۔

اور اس سے مراد سرکشوں اور مفسدوں کی گرفت کا وہ قانون ہے جو اٹل ہے اور جو ہمیشہ بے لاگ ظہور میں آتا ہے کبھی اس کے خلاف نہیں ہوتا۔

Marfat.com

## امتِ مرحومہ میں ناقۃُ اللہ کی مثال!

ثمود نے اللہ کی اونٹنی کو قتل کر کے سرکشی کی جو منحوس مثال قائم کی تھی یہود نے حضرت عیسٰی علیہ السلام کے قتل کا ارادہ کر کے بعینہٖ اُسی مثال کی تقلید کی۔ گویا یہود کے اندر حضرت عیسٰی علیہ السلام کا وجود گرامی ناقۃ اللہ کی مثال تھا۔ یہ مثال محض ہماری طبع زاد نہیں ہے بلکہ قرآنی اشارات سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے ناقہ کے متعلق معلوم ہے کہ وہ ایک آیۃ اللہ تھی بعینہ یہی بات قرآن مجید میں حضرت عیسٰی علیہ السلام کے متعلق بھی ملتی ہے۔ سورۂ انبیاء میں ان کی نسبت وارد ہے :-

وَجَعَلْنٰهَا وَابْنَهَآ اٰيَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ۔ — اور ہم نے اس کو (مریمؑ) اور اس کے بیٹے (حضرت عیسٰیؑ) کو دنیا والوں کے لیے نشانی بنایا۔

یعنی ان کا وجود خود ایک آیت تھا۔ چنانچہ اس جرم کی پاداش میں یہود بھی ثمود کی طرح پامال کر دیئے گئے اور اُن سے نبوت کی نعمت ہمیشہ کے لیے چھین لی گئی۔

بعینہٖ اسی کے مشابہ واقعہ امت مرحومہ میں بھی پیش آیا۔ اس امت کے اندر ناقہ کی مثال حضرت علی رضؓ تھے چنانچہ ان کے قتل کے بعد اس اُمت سے خلافت چھین لی گئی اور خلفاء کا سلسلہ منقطع ہوگیا۔ ان کے بعد جو لوگ منصب خلافت پر قابض ہوئے وہ خلفاء نہ تھے بلکہ ملوک وسلاطین تھے (الا ماشاء اللہ) جو مال و جائداد کی طرح بادشاہت کو وراثت میں پاتے تھے اور بادشاہوں ہی کی طرح فرماں روائی کرتے تھے۔ آں حضرت صلعم نے اس انقلاب کی پیشین گوئی پہلے سے فرما دی تھی اور اس دور کو "ملک عضوض" کے لفظ سے تعبیر فرمایا تھا بعض روایات میں ان تمام امور کی طرف اشارات ملتے ہیں۔ ایک مرتبہ آپ نے حضرت علی رضؓ سے فرمایا۔

"اے ابوتراب (علی رضؓ) میں تمہیں بدبخت ترین خلائق احمر ثمود کی خبر نہ دوں جس نے ناقہ کو قتل کیا اور جو تم کو اس پر (سر پر) مارے گا اور اس سے یہ (داڑھی) تر

ہو جائے گی"

## حضرت عمر، عثمان اور علی رضی اللہ عنہم کی مثالیں!

تم کہو گے کہ حضرت علی رض سے پہلے حضرت عثمان غنی رض نہایت مظلومیت اور بے کسی کی حالت میں قتل ہوئے۔ جن کے بعد فتنوں کا دروازہ کھل گیا۔ حضرت فاروق اعظم رض شہید ہوئے جن کی شہادت تاریخ اسلام کا سب سے بڑا حادثہ ہے۔ سب سے آخر میں حضرت امام حسین رض قتل ہوئے جن کی مظلومیت تاریخ میں ہمیشہ یادگار رہے گی۔ پھر تم نے ان میں سے کسی کے واقعہ کو حضرت عیسیٰ ع کے واقعہ سے کیوں نہیں تشبیہ دی؟ اس کے لیے حضرت علی رض ہی کے واقعہ کو کیوں انتخاب کیا؟

اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت عمر رض کی شہادت کا واقعہ ایک مخصوص نوعیت رکھتا ہے۔ آپ کے قتل کی ذمہ داری اس امت پر نہیں ہے۔ آپ کو ایک عیسائی نے شہید کیا۔ چنانچہ یہی وجہ ہے کہ حضرت عمر رض نے جب یہ سنا کہ آپ کا قاتل ایک نصرانی ہے تو نہایت خوش ہوئے کہ اُمت آپ کے قتل کے وبال سے بچ گئی صرف تھوڑے سے شریر لوگ اس جرم پر راضی تھے اور چونکہ یہ پہلا خون تھا اس وجہ سے قانون الٰہی نے ڈھیل سے کام لیا۔ ہمارے نزدیک حضرت عمر رض حضرت زکریا ع سے زیادہ مشابہ نظر آتے ہیں۔ جس طرح وہ قربان گاہ اور مسجد کے درمیان قتل ہوئے اسی طرح حضرت عمر رض بھی نماز کے اندر شہید ہوئے۔ اسی بنا پر حضرت کعب رض نے فرمایا کہ "حضرت عمر رض کا حلیہ توراۃ میں موجود ہے" اور اس میں شبہ نہیں کہ حضرت عمر رض کی بہت سی صفتیں توراۃ میں بیان ہوئی ہیں۔ آیت "ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ" کی تفسیر کے ذیل میں بعض ضروری باتیں ملیں گی۔

حضرت عثمان رض کی حالت حضرت یحییٰ علیہ السلام کی حالت سے زیادہ مشابہ ہے جس طرح حضرت یحییٰ ع قید کی حالت میں قتل کیے گئے اسی طرح حضرت عثمان رض مکان کے اندر بند

Marfat.com

کر کے شہید کیے گئے۔

ان وجوہ سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے معاملہ سے جو مشابہت حضرت علی رضہ کے واقعہ کو ہے، وہ کسی دوسرے واقعہ کو نہیں ہے۔ نتائج کے اعتبار سے بھی دونوں بالکل یکساں درجہ کی اہمیت رکھتے ہیں۔ یہود حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے قتل کا ارادہ کر کے خدا کی امانت سے محروم ہو گئے اور مسلمان حضرت علی رضہ کے قتل کی ذمہ داری لے کر خلافت مقدسہ سے محروم ہو گئے۔

باقی رہا حضرت امام حسین رضہ کی شہادت کا معاملہ، تو یہ تو ملت مرحومہ کے سینہ کا وہ زخم ہے جو ہمیشہ تازہ رہے گا اور تاریخ کبھی اس کو فراموش نہ کر سکے گی۔ اور درحقیقت یہ اسی بدبختی کا ایک مظہر ہے جو حضرت علی رضہ کے قتل کی صورت میں نمودار ہوئی تھی۔ زہیر نے جنگ کے نتائج کو احمر عاد سے تشبیہ دی ہے اور کیا خوب بات کہی ہے:

فتنتج لکم غلمان اشأم کلھم کاحمر عاد ثم ترضع فتفطم

ایک برائی دس برائیوں کا دروازہ کھولتی ہے۔ چنانچہ حضرت علی رضہ کے قتل کی صورت میں جو بدبختی ظاہر ہوئی اُس کے نتیجے کے طور پر وہ حادثہ بھی ظہور میں آیا، جو حضرت امام حسین رضہ کی مظلومانہ شہادت کا باعث ہوا اور پھر اسی واقعہ کی جڑ سے اس طرح کے ہزارہا فتنوں کی شاخیں پھوٹیں اور پھیلیں اور اُن کے مسموم اور مہلک ثمرات نہ جانے کن کن صورتوں میں نمودار ہوئے۔ یہ مسلمانوں کے جان و مال کی بربادی کے ہولناک اور شرمناک واقعات بار بار پیش آئے، یہ سب اسی شجرۂ فساد کے برگ و بار تھے اور یہی فتنے تھے جن سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبۃ الوداع میں آگاہ فرمایا تھا۔

| | |
|---|---|
| یا ایھا الناس انما المومنون | لوگو! تمام مسلمان آپس میں بھائی بھائی |
| اخوۃ ولا یحل لامرء مال اخیہ | ہیں، کسی شخص کے لیے یہ بات جائز نہ ہوگی |
| الا عن طیب نفس منہ الا ھل | کہ اپنے بھائی کا مال لے کر اُس کی اجازت |

Marfat.com



ولتبلغ الشاهد منكم الغائب ... لا ترجعن بعدي كفاراً يضرب بعضكم رقاب بعض۔

اور خوشی سے۔ آگاہ رہو میں نے خدا کا پیغام پہنچا دیا۔ اے اللہ تو گواہ رہ۔ پس اے لوگو! ایسا نہ ہو کہ تم میرے بعد حالتِ کفر میں ملوث ہو جاؤ کہ تم میں سے ایک دوسرے کی گردن مارنے لگے۔

قرآن مجید نے بھی باہمی جنگ و جدل کو عذابِ الٰہی سے تعبیر فرمایا ہے۔ سورۂ انعام میں ہے :۔

11315

قُلْ هُوَ الْقَادِرُ عَلٰى اَنْ يَّبْعَثَ عَلَيْكُمْ عَذَابًا مِّنْ فَوْقِكُمْ اَوْ مِنْ تَحْتِ اَرْجُلِكُمْ اَوْ يَلْبِسَكُمْ شِيَعًا وَّيُذِيْقَ بَعْضَكُمْ بَاْسَ بَعْضٍ اُنْظُرْ كَيْفَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّهُمْ يَفْقَهُوْنَ۔

کہہ دو کہ وہ قادر ہے اس بات پر کہ تم پر عذاب بھیجے تمہارے اوپر سے یا تمہارے قدموں کے نیچے سے، یا تم کو گروہ درگروہ کر کے تم کو باہم ٹکرا دے اور ایک کو دوسرے کا عذاب چکھا دے۔ دیکھو ہم اپنی آیتیں کس طرح پھیر پھیر کر بیان کرتے ہیں تاکہ وہ سمجھیں۔

چنانچہ حضرت علی رض کی شہادت کے بعد یہ عذاب نمودار ہو گیا۔ امت مختلف گروہوں میں بٹ گئی۔ اور حضرت عثمان رض اور حضرت علی رض کی جماعتوں میں ایسی خونریز جنگیں ہوئیں کہ مسلمان بالکل بے دم ہو کر رہ گئے۔ اور جیسا کہ قرآن مجید میں وارد ہے اللہ تعالیٰ نے ایک جماعت کا عذاب دوسری جماعت کو چکھا دیا اور یہ آگ برابر مشتعل رہی۔ بلکہ یہ کہنا بالکل صحیح ہوگا کہ اس کے بعد مسلمانوں پر جتنی آفتیں نازل ہوئیں وہ تمام تر اسی قسم کی جماعتوں کے ہاتھوں نازل ہوئیں۔ حالانکہ اللہ تعالےٰ کے نزدیک یہ گروہ بندی اور تفریق اس درجہ مبغوض تھی کہ اس نے اپنے پیغمبر کو اس سے بالکل بری قرار دیا تھا۔ چنانچہ فرمایا :۔

Marfat.com

إِنَّ الَّذِينَ فَرَّقُوا دِينَهُمْ وَكَانُوا شِيَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِي شَيْءٍ۔

جنہوں نے اپنے دین میں تفرقہ پیدا کر دیا اور گروہ گروہ بن گئے تم کو ان سے کوئی علاقہ نہیں۔

اسی طرح ایک اور موقع پر بھی باہمی جنگ و جدل کو عذاب سے تعبیر فرمایا ہے:۔

وَمِنَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّا نَصَارَىٰ أَخَذْنَا مِيثَاقَهُمْ فَنَسُوا حَظًّا مِّمَّا ذُكِّرُوا بِهِ فَأَغْرَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ۔

اور ان لوگوں میں سے جنہوں نے کہا کہ ہم نصاریٰ ہیں، ہم نے ان سے بھی میثاق لیا پس وہ بھول گئے ایک حصہ اس چیز کا جس کے ذریعہ ان لوگوں کو تذکیر کی گئی تھی (یعنی کتاب الٰہی) پس ہم نے بھڑکا دی ان کے درمیان عداوت اور بغض کی آگ قیامت تک کے لیے۔

(مجموعہ تفسیر فراہی ص ۲۱۹ تا ۲۲۲ مترجمہ مولانا امین احسن اصلاحی شائع کردہ مرکزی مکتبہ جماعت اسلامی پاکستان - اچھرہ - لاہور)

---

لیکن ~~موامیر~~ یعنی "یزید" کے نئے پرستار جو میدان میں اترے ہیں ان کی کوشش ہے کہ یہ حقائق مسلمان فراموش کر دیں۔ اور بعض حلقوں میں "یہ سعی نامحمود" کسی حد تک کامیاب بھی ہے۔ کچھ اس لیئے کہ لوگ حقائق سے ناواقف ہیں اور زیادہ تر اس لیئے کہ ان کے سامنے ایسا مواد نہیں ہے کہ وہ اسوۂ علی رض سے متعلق صحیح طور پر معلومات حاصل کر سکیں۔

پیش نظر کتاب اسی مقصد جلیل کو انجام دینے کی ایک حقیر کوشش ہے۔ اس کتاب سے یہ اندازہ ہو سکے گا کہ حضرت علی رض کے افکار اور امیال و عواطف کیا تھے؟ انہوں نے کس طرح نازک سے نازک موقع پر ان انسانی اقدار کو جو صحبت رسول ؐ اور فہم قرآن کا نتیجہ

Marfat.com

تھا اپنی جان سے بھی زیادہ عزیز رکھا۔ اور اس راستے میں اپنی ہر عزیز چیز قربان کر دینے سے دریغ اور تامل نہیں کیا۔

ضرورت ہے کہ اس موضوع پر اور اس کے متعلقات پر زیادہ سے زیادہ مستند لٹریچر ملت کے سامنے پیش کیا جائے، تاکہ دین و ایمان پر تجارت گری کی جو کوششیں ایک حلقہ کی طرف سے ہو رہی ہیں وہ کامیاب نہ ہو سکیں، اور مجھے امید ہے کہ اصحاب دل اور اصحاب علم وقت کی اس اہم ترین ضرورت کی طرف توجہ فرمائیں گے!

رئیس احمد جعفری

۸۹ - ٹیگور پارک

لاہور

Marfat.com

# فاتح خیبر

## خلیفہ راشد حضرت علیؓ کے احوال وسوانح، صفات و فضائل!

قبل اس کے کہ ہم اس کتاب کو شروع کریں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حضرت علیؓ کی حیات گرامی کا ایک مختصر سا مرقع بھی نظر سے گزر جائے تاکہ اُن کی شخصیت اور کردار کی معرفت آسان ہو جائے، اور اس روشنی میں کتاب کا اصل موضوع واضح اور روشن ہو جائے گا۔

### نام و نسب، خاندان،

علی نام، ابوالحسن اور ابوتراب کینت، حیدر، خیبر لقب، والد کا نام ابو طالب، اور والدہ کا نام فاطمہ تھا، پورا سلسلہ نسب یہ ہے، علی ابن ابی طالب بن عبد المطلب ابن ہاشم بن عبد مناف بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب، بن لوی، چونکہ ابوطالب کی شادی اپنے چچا کی لڑکی سے ہوئی تھی، اس لیے حضرت علیؓ نجیب الطرفین ہاشمی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حقیقی چچازاد بھائی تھے۔

حضرت علی مرتضیٰؓ کے والد ابوطالب مکہ کے نہایت ذی اثر بزرگ تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انہی کی آغوش شفقت میں پرورش پائی تھی، اور بعثت کے بعد انہی کے زیر حمایت مکہ کے کفرستان میں دعوت حق کا اعلان کیا تھا۔ ابو طالب ہر موقع پر آپ کے لئے سینہ سپر رہے، اور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو کفار کے پنجہ ظلم سے محفوظ رکھا۔

حضرت علی کی والدہ ماجدہ حضرت فاطمہ بنت اسد نے بھی حضرت آمنہ کے اس یتیم معصوم کی ماں کی طرح شفقت و محبت سے پرورش کی، مستند روایات کے

Marfat.com

مطابق وہ مسلمان ہوئیں اور ہجرت کر کے مدینہ گئیں، ان کا انتقال ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کفن میں اپنی قمیص مبارک پہنائی، اور قبر میں لیٹ کر اس کو متبرک کیا، لوگوں نے اس عنایت کی وجہ دریافت کی تو فرمایا کہ ابو طالب کے بعد میں سب سے زیادہ اسی نیک سیرت خاتون کا ممنون احسان ہوں ؏

## شرف اسلام۔

حضرت علیؓ کا سن ابھی دس سال کا تھا کہ ایک روز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ام المومنینؓ حضرت خدیجۃ الکبریٰ کو مصروف عبادت دیکھا۔ اس مؤثر نظارہ نے اثر کیا، طفلانہ استعجاب کے ساتھ پوچھا۔ آپ دونوں کیا کر رہے تھے! حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے نبوت کے منصب گرامی کی خبر دی، اور کفر و شرک کی مذمت کر کے توحید کی دعوت دی، فطرت سنور چکی تھی، توفیق الٰہی شامل ہوئی، اس لئے غور و فکر کی ضرورت پیش نہ آئی، اور مشرف باسلام ہو گئے ؏

اس بارہ میں اختلاف ہے کہ حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ کے بعد سب سے پہلے کون ایمان لایا، بعض روایات سے حضرت ابو بکرؓ کی، بعض سے حضرت علیؓ کی اولیت ظاہر ہوتی ہے۔ اور بعضوں کے خیال میں حضرت زیدؓ بن حارثہ کا ایمان سب پر مقدم ہے، لیکن محققین نے ان مختلف احادیث میں اس طرح تطبیق دی ہے کہ ام المومنین حضرت خدیجہ رضؓ عورتوں میں، حضرت ابو بکرؓ صدیق مردوں میں حضرت زیدؓ بن حارثہ غلاموں میں اور حضرت علیؓ بچوں میں سب سے پہلے ایمان لائے ؏

## بھائی بھائی۔

حضرت علیؓ کی عمر اندازاً پندرہ سال کی تھی، کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کوہ صفا پر چڑھ کر اپنے خاندان کے سامنے دعوت اسلام کی صدا بلند کی، تقریباً ۴۰ افراد موجود تھے، حضرت حمزہؓ، عباسؓ، ابولہب اور ابو طالب بھی شرکاء میں تھے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

Marfat.com

نے اٹھ کر فرمایا "یا بنی عبد المطلب! خدا کی قسم میں تمہارے سامنے دنیا و آخرت کی بہترین نعمت پیش کرتا ہوں، بولو تم میں سے کون اس شرط پر میرا ساتھ دیتا ہے کہ وہ میرا معاون و مددگار ہوگا؟" اس کے جواب میں سب چپ رہے، صرف شیر خدا علی مرتضیٰؓ کی آواز بلند ہوئی کہ گو میں عمر میں سب سے چھوٹا ہوں، اور مجھے آشوب چشم کا عارضہ ہے، اور میری ٹانگیں تپلی ہیں، تاہم میں آپ کا یار و دست و بازو بنوں گا" آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "اچھا تم بیٹھ جاؤ" اور پھر لوگوں سے خطاب فرمایا۔ لیکن کسی نے جواب نہیں دیا، حضرت علیؓ پھر اٹھے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دفعہ بھی ان کو بٹھا دیا، یہانتک کہ جب تیسری دفعہ بھی اس بارگراں کا اٹھانا کسی نے قبول نہیں کیا۔ تو اس مرتبہ بھی حضرت علیؓ نے جانبازی کے لہجہ میں ان ہی الفاظ کا اعادہ کیا تو ارشاد ہوا کہ "بیٹھ جا۔ تو میرا بھائی اور وارث ہے"[۱]

## جاں نثاری کا جذبہ۔

دعوت اسلام کی کامیابی دیکھ کر کفار مکہ بہت تلملائے، ایک روز سب ایکا کر کے کاشانہ نبوی کی طرف چلے، کہ مکہ چھوڑنے سے پہلے ذات اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو دنیا سے رخصت کر دیں، وحی الٰہی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مشرکین کے ارادوں سے اطلاع دیدی، اور ہجرت مدینہ کا حکم ہوا، سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے اس خیال سے کہ مشرکین کو شبہ نہ ہو حضرت علی مرتضیٰ کو اپنے فرش اطہر پر استراحت کا حکم دیا، اور خود حضرت ابو بکرؓ صدیق کو ساتھ لے کر مدینہ منورہ روانہ ہو گئے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہ کی عمر اس وقت زیادہ سے زیادہ بائیس تئیس برس کی تھی، اس عنفوان شباب میں اپنی زندگی کو قربانی کے لئے پیش کرنا فدویت و جاں نثاری کا عدیم المثال کارنامہ ہے، رات بھر مشرکین کا محاصرہ قائم رہا، اور اس خطرہ کی حالت

---

[۱] اسد الغابہ تذکرہ حضرت علیؓ [۲] طبری ص ۱۱۷۲ یہ روایت مسند ابن حنبل میں بھی باختصار مذکور ہے جلد ۱ صہ ۱۵۹

Marfat.com

میں یہ نوجوان نہایت سکون و اطمینان کے ساتھ محوِ خواب رہا، غرض تمام رات مشرکین قریش اس دھوکے میں رہے کہ خود حضرت سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم استراحت فرما ہیں اور صبح ہوتے اپنے ناپاک ارادہ کی تکمیل کے لئے اندر آئے، لیکن یہاں یہ دیکھ کر متحیر رہ گئے، کہ شہنشاہ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے بجائے آپ کا جاں نثار بھائی قربان ہونے کے لئے سر بکف سو رہا ہے[1]، مشرکین اپنی اس غفلت پر سخت برہم ہوئے اور حضرت علیؓ کو چھوڑ کر اصل مقصود کی تلاش و جستجو میں روانہ ہو گئے۔

حضرت علیؓ کرم اللہ وجہہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تشریف لے جانے کے بعد دو یا تین دن مکہ میں مقیم رہے، اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت کے مطابق جن لوگوں سے آپ کا کاروبار اور لین دین تھا، ان کے معاملات سے فراغت حاصل کی، اور تیسرے یا چوتھے دن وطن کو خیرباد کہکر عازم مدینہ ہوئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب مہاجرین میں باہم بھائی چارہ کرایا تو حضرت علیؓ کو اپنا بھائی بنایا[2]۔

## اسلام کی پہلی مسجد اور اس کا معمار۔

ہجرت کے چھٹے یا ساتویں مہینے سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک مسجد تعمیر کرنے کا خیال پیدا ہوا۔ آپؐ نے اس کی بنیاد رکھی، اور اپنے رفقا کے ساتھ خود اس کی تعمیر میں حصہ لیا۔ تمام صحابہ جوش کے ساتھ شریکِ کار تھے، حضرت علیؓ کرم اللہ وجہہ اینٹ اور گارا لا لا کر دیتے تھے، اور یہ رجز پڑھتے تھے[3]!

| | |
|---|---|
| لا یستوی من یعمر المساجدا یدأب فیہ قائماً وقاعداً ومن یری عن الغبار حائداً | جو مسجد تعمیر کرتا ہے کھڑے ہو کر اور بیٹھ کر اس مشقت کو برداشت کرتا ہے، اور جو گرد و غبار کے باعث اس کام سے جی چراتا ہے، وہ دونوں برابر نہیں ہو سکتے! |

## علیؓ اور غزوہ بدر۔

سلسلہ غزوات میں سب سے پہلے معرکۂ غزوۂ بدر ہے، اس غزوہ میں آنحضرت صلی

---

[1] مستدرک حاکم جلد ۳ صفحہ [2] ابن سعد تذکرہ علی صفحہ ۱۳ [3] زرقانی جلد ۱ صفحہ ۲۲۶۔

Marfat.com

اللہ علیہ وسلم اپنے تین سو تیرہ ۳۱۳ جاں نثاروں کے ساتھ مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے، آگے آگے دو سیاہ رنگ کے علم تھے، ان میں سے ایک حیدر کرار کے ہاتھ میں تھا، جب رزمگاہ بدر کے قریب پہنچے تو سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ کو چند منتخب جاں بازوں کے ساتھ غنیم کی نقل و حرکت کا پتہ چلانے کے لئے بھیجا۔ انھوں نے نہایت خوبی کے ساتھ یہ خدمت انجام دی۔ اور مجاہدین نے مشرکین سے پہلے پہنچکر اہم مقاموں پر قبضہ کر لیا، سترھویں رمضان جمعہ کے دن جنگ کی ابتدا ہوئی، قاعدہ کے موافق پہلے تنہا تنہا مقابلہ ہوا، سب سے پہلے قریش کی صف سے تین نامی بہادر نکل کر مسلمانوں سے مبارز طلب ہوئے، تین انصاریوں نے ان کی دعوت کو لبیک کہا، اور آگے بڑھے، قریش کے بہادروں نے ان کا نام و نسب پوچھا، جب یہ معلوم ہوا کہ وہ یثرب کے جوان ہیں تو ان کے ساتھ لڑنے سے انکار کر دیا، اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو پکار کر کہا کہ "اے محمد! (صلی اللہ علیہ وسلم) ہمارے مقابلہ میں ہمارے ہمسر کے آدمی بھیجو"، اس وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے خاندان کے تین عزیزوں کے نام لئے، حمزہؓ، علیؓ، اور عبیدہؓ، تینوں اپنے اپنے حریفوں کے لئے میدان میں آئے، حضرت علیؓ نے اپنے حریف ولید کو ایک ہی وار میں تہ تیغ کر دیا، اس کے بعد جھپٹ کر عبیدہؓ کی مدد کی، اور ان کے حریف شیبہ کو بھی قتل کیا، مشرکین نے طیش میں آکر حملہ کر دیا، یہ دیکھ کر مجاہدین بھی نعرہ تکبیر کے ساتھ کفار کے نرغہ میں گھس گئے، اور عام جنگ شروع ہوگئی، شیر خدا نے صفین کی صفیں الٹ دیں، اور ذوالفقار حیدری نے چمک چمک کر اعدائے اسلام کے خرمن ہستی کو جلا دیا، مشرکین کے پاؤں اکھڑ گئے۔ اور مسلمان مظفر و منصور بے شمار مال غنیمت اور تقریباً ستر قیدیوں کے ساتھ مدینہ واپس ہوئے، مال غنیمت میں سے آپ کو ایک زرہ، ایک اونٹ اور ایک تلوار ملی۔

## حضرت فاطمہ سے نکاح

اسی سال یعنی ۲ھ میں حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو دامادی کا شرف

بخشا، یعنی اپنی محبوب ترین صاحبزادی سیدۃ النساء حضرت فاطمۃ زہرا رضؓ سے نکاح کر دیا۔

حضرت فاطمہؓ سے عقد کی درخواست سب سے پہلے حضرت ابوبکرؓ اور ان کے بعد حضرت عمرؓ نے کی تھی، لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ جواب نہیں دیا۔ اس کے بعد حضرت علیؓ نے خواہش کی، آپ نے اُن سے پوچھا تمہارے پاس مہر ادا کرنے کے لئے کچھ ہے؟ کہا ایک گھوڑے اور ایک زرہ کے سوا کچھ نہیں ہے، آپ نے فرمایا کہ گھوڑا تو لڑائی کے لئے ہے، البتہ زرہ کو فروخت کر دو، حضرت علیؓ نے اس کو حضرت عثمان کے ہاتھ چار سو اسی درہم میں بیچا۔ اور قیمت لا کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کی، آپ نے حضرت بلالؓ کو حکم دیا کہ بازار سے عطر اور خوشبو خرید لائیں، اور خود نکاح پڑھایا، اور دونوں میاں بیوی پر وضو کا پانی چھڑک کر خیر و برکت کی دعا دی[۱]،

## جہیز۔

حضرت سیدہ زہراؓ کو اپنے گھر سے جو جہیز ملا، اس کی کل کائنات یہ تھی۔ ایک پلنگ ایک بستر، ایک چادر، دو چکیاں، اور ایک مشکیزہ، عجیب اتفاق ہے کہ یہی چیزیں حضرت فاطمہؓ کی زندگی تک ان کی رفیق رہیں، اور حضرت علیؓ کرم اللہ وجہہ اس میں کوئی اضافہ نہ کر سکے؛

## غزوہ اُحد میں علیؓ کا حصہ۔

سنہ ۳ھ میں اُحد کا معرکہ پیش آیا، شوال ہفتہ کے دن لڑائی شروع ہوئی، اور پہلے مسلمانوں نے قلت تعداد کے باوجود غنیم کو بھگا دیا، لیکن عقب کے محافظ تیراندازوں کا اپنی جگہ سے ہٹنا تھا کہ مشرکین پیچھے سے یکایک ٹوٹ پڑے، اس ناگہانی حملہ سے مسلمانوں کے اوسان جاتے رہے، اسی حالت میں سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو چشم زخم پہنچا، دندانِ مبارک شہید ہوئے، اور آپؐ ایک خندق میں گر پڑے[۲]، مشرکین ادھر

---

[۱] بخاری باب غزوہ اُحد [۲] سیرت ابن ہشام جلد ۱ صفحہ ۴۵

بڑھے، لیکن حضرت مصعبؓ ابن عمیر نے ان کو آپؐ کے پاس جانے سے روکا، اور اسی میں لڑتے لڑتے شہید ہوئے، اس کے بعد حیدر کرار نے بڑھ کر علم سنبھالا۔ اور بے جگری کے ساتھ داد شجاعت دی، مشرکین کے علمبردار ابو سعد بن طلحہ نے مقابلہ کے لئے للکارا شیر خدا نے بڑھ کر ایسا ہاتھ مارا کہ فرش خاک پر تڑپنے لگا۔ اور بدحواسی کے عالم میں برہنہ ہوگیا، حضرت علیؓ کو اس کی بے بسی اور بدحواسی پر رحم آگیا، اور زندہ چھوڑ کر واپس آئے۔[1]

## غزوہ خندق اور علیؓ۔

۵ھ میں غزوہ خندق پیش آیا، اس میں کفار کبھی کبھی خندق میں گھس کر حملہ کرتے تھے، ایک دفعہ سواروں نے حملہ کیا۔ حضرت علیؓ نے چند جانبازوں کے ساتھ بڑھ کر روکا، سواروں کے سردار عمرو بن عبدوُد نے کسی کو تنہا مقابلہ کی دعوت دی۔ حضرت علیؓ نے اپنے کو پیش کیا۔ اس نے کہا میں تم کو قتل کرنا نہیں چاہتا، شیر خدا نے کہا لیکن میں تم کو قتل کرنا چاہتا ہوں۔ وہ برہم ہوکر گھوڑے سے کود پڑا۔ اور مقابلہ میں آیا، تھوڑی دیر تک شجاعانہ مقابلہ کے بعد ذوالفقار حیدری نے اس کو واصل جہنم کیا۔ اس کا مقتول ہونا تھا کہ دوسرے سوار بھاگ کھڑے ہوئے۔[2]

## عشق رسول۔

اسی سال ۶ھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تقریباً چودہ ہزار صحابہ کرامؓ کے ساتھ زیارت کعبہ کا ارادہ فرمایا، مقام حدیبیہ میں معلوم ہوا کہ مشرکین مکہ مزاحمت کریں گے، حضرت عثمانؓ گفتگو کے لئے سفیر بناکر بھیجے گئے، مشرکین نے ان کو روک لیا، یہاں یہ خبر مشہور ہوگئی کہ وہ شہید کردئے گئے، اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمانؓ کے انتقام کے لئے مسلمانوں سے بیعت لی۔ حضرت علیؓ بھی اس بیعت

---

[1] سیرت ابن ہشام جلد ۱ ص ۲۵۰ [2] سیرت ابن ہشام جلد ۲ ص ۹۶ [3] زرقانی غزوہ بنی قریظہ۔

میں شریک تھے، بعد کو جب معلوم ہوا کہ شہادت کی خبر غلط تھی، تو مسلمانوں کا جوش کسی قدر کم ہوا، اور طرفین سے مصالحت پر رضامندی ظاہر کی گئی، حضرت علیؓ کو صلحنامہ لکھنے کا حکم ہوا، انہوں نے حسب دستور ہذا ما قاضی علیہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عبارت سے عہدنامہ کی ابتدا کی، مشرکین نے رسول اللہ کے لفظ پر اعتراض کیا کہ اگر ہم کو رسول اللہ ہونا تسلیم ہوتا تو پھر جھگڑا ہی کیا تھا۔ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے اس لفظ کو مٹا دینے کا حکم دیا۔ لیکن حضرت علیؓ کی غیرت نے گوارا نہ کیا۔ اور عرض کی خدا کی قسم میں اس کو نہیں مٹا سکتا، اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اپنے دستِ مبارک سے اس کو مٹا دیا، اس کے بعد صلحنامہ لکھا گیا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم زیارت کا ارادہ ملتوی کر کے مدینہ واپس تشریف لائے[1]۔

## فاتح خیبر۔

سنہ ۷ھ میں خیبر پر فوج کشی ہوئی یہاں یہودیوں کے بڑے بڑے مضبوط قلعے تھے، جن کا مفتوح ہونا آسان نہ تھا، پہلے حضرت ابوبکرؓ، اور ان کے بعد حضرت عمرؓ اس کی تسخیر پر مامور ہوئے، لیکن کامیابی نہ ہوئی، حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، کل ایک ایسے بہادر کو علم دوں گا جو خدا کا اور رسول کا محبوب ہے۔ اور خیبر کی فتح اسی کے ہاتھ سے مقدر ہے صبح ہوئی تو ہر شخص متمنی تھا کہ اس فخر کے شرف کا تاج اس کے سر پر ہوتا۔ لیکن یہ دولتِ گرانمایہ حیدر کرارؓ کے لئے مقدر ہو چکی تھی، صبح کو بڑے بڑے جاں نثار اپنے نام سننے کے منتظر تھے، کہ دفعتہً آپ نے حضرت علیؓ کا نام لیا، یہ آواز غیر متوقع تھی، کیونکہ حضرت علیؓ آشوبِ چشم میں مبتلا تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو بلا کر ان کی آنکھوں میں اپنا لعابِ دہن لگایا جس سے یہ شکایت فوراً جاتی رہی[2]۔

---

[1] بخاری کتاب الصلح و زرقانی باب غزوہ حدیبیہ [2] کتاب المغازی غزوہ خیبر۔

Marfat.com

اس کے بعد علَم مرحمت فرمایا۔ حضرت علیؓ نے پوچھا یا رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم! کیا میں لڑ کر ان کو مسلمان بنالوں؟ فرمایا نہیں! بلکہ پہلے اسلام پیش کرو اور ان کو اسلام کے فرائض سے آگاہ کرو، کیونکہ اگر تمہاری کوشش سے ایک شخص بھی مسلمان ہو گیا تو وہ تمہارے لئے بڑی سے بڑی نعمت سے بہتر ہے[1]۔

لیکن یہودیوں کی قسمت میں اسلام کی عزت کے بجائے شکست، ذلت اور رسوائی لکھی تھی۔ اس لئے انہوں نے آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم کے اس حکم سے کوئی فائدہ نہ اٹھایا۔ اور ان کا معزز سردار مرحب بڑے جوش و خروش سے یہ رجز پڑھتا ہوا نکلا۔

قد علمت خیبر انی مرحب — شاکی السلاح بطل مجرب

خیبر مجھ کو جانتا ہے کہ میں مرحب ہوں — سلح پوش ہوں بہادر ہوں تجربہ کار ہوں

اذا الحروب اقبلت تلھب

جب کہ لڑائی کی آگ بھڑکتی ہے

فاتح خیبرؓ اس متکبرانہ رجز کا جواب دیتے ہوئے بڑھا۔

انا الذی سمتنی امی حیدرہ — کلیث غابات کریہ المنظر

میں وہ ہوں جس کا نام میری ماں نے حیدر رکھا ہے — جھاڑی کے شیر کی طرح مہیب اور ڈراونا

اوفیھم بالصاع کیل السندرہ

میں دشمنوں کو نہایت سرعت سے قتل کر دیتا ہوں

اور جھپٹ کر ایک ہی وار میں اس کا کام تمام کر دیا[2]۔

## غزوہ حنین اور حضرت علیؓ۔

فتح مکہ کے بعد اسی سال غزوہ حنین کا عظیم الشان معرکہ پیش آیا۔ اور اس میں

---

[1] کتاب المغازی غزوہ خیبر [2] صحیح بخاری جلد ۲ ص۱۰۹ مطبوعہ مصر باب غزوہ ذی قرد وغیرہا۔

Marfat.com

پہلے مسلمانوں کی فتح ہوئی۔ لیکن جب وہ مال غنیمت لوٹنے میں مصروف ہوئے تو شکست خوردہ غنیم نے غافل پاکر پھر اچانک حملہ کر دیا، مجاہدین اس ناگہانی مصیبت سے ایسے پریشان ہوئے کہ بارہ ہزار نفوس میں سے صرف چند ثابت قدم رہ سکے۔ ان میں ایک حضرت علیؓ بھی تھے۔ آپ نہ صرف پامردی اور استقلال کے ساتھ قائم رہے، بلکہ اپنی غیر معمولی شجاعت سے لڑائی کو سنبھال لیا اور غنیم کے امیر عسکر پر حملہ کر کے اس کا کام تمام کر دیا۔ اور دوسری طرف جو مجاہدین ثابت قدم رہ گئے تھے وہ اس بے جگری کے ساتھ لڑے کہ مسلمانوں کی ابتری اور پریشانی کے باوجود دشمن کو شکست ہوئی[۱]

## بہت بڑا شرف۔

سنہ ۹ھ میں جب آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم نے تبوک کا قصد فرمایا۔ تو حضرت علیؓ کو اہل بیت کی حفاظت کے لئے مدینہ میں رہنے کا حکم دیا۔ شیر خدا کو شرکت جہاد سے محرومی کا غم تو تھا ہی۔ منافقین کی طعنہ زنی نے اور بھی رنجیدہ کر دیا۔ سرور کائنات صلّی اللہ علیہ وسلّم کو اس کا حال معلوم ہوا۔ تو فرمایا علیؓ! کیا تم اسے پسند کروگے کہ میرے نزدیک تمہارا وہ رتبہ ہو جو ہارون کا موسیٰ کے نزدیک تھا۔[۲]

## سورۃ برأت۔

غزوہ تبوک سے واپسی کے بعد اسی سال آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم نے حضرت ابوبکر صدیقؓ کو امیر حج بنا کر روانہ فرمایا۔ اسی اثنا میں سورہ برأت نازل ہوئی لوگوں نے کہا اگر یہ سورۃ ابوبکرؓ کے ساتھ حج کے موقع پر لوگوں کو سنانے کے لئے بھیج دی جاتی تو اچھا ہوتا، سرور کائنات صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا۔ کہ میری طرف سے صرف میرے خاندان کا آدمی اس کی تبلیغ کر سکتا ہے، چنانچہ حضرت علیؓ کرم اللہ وجہہ

---

[۱] سیرۃ ابن ہشام جلد ۳ صفحہ ۲۶۷ و مستدرک حاکم جلد ۳ صفحہ ۱۰۹ ۔ [۲] بخاری کتاب المناقب علیؓ۔

کو بلا کر حکم دیا کہ وہ مکہ جا کر اس سورت کو سنائیں اور عام اعلان کر دیں کہ کوئی کافر جنت میں داخل نہ ہوگا۔ اور اس سال کے بعد کوئی مشرک حج نہ کرے۔ اور نہ کوئی شخص برہنہ خانۂ کعبہ کا طواف کرے۔ اور جس کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی عہد ہے مدت معینہ تک باقی رہے گا۔[۱]

## حضرت علیؓ کی خلافت۔

آنحضرت کی وفات کے بعد علی الترتیب حضرت ابوبکرؓ حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ خلیفہ ہوئے۔ حضرت عثمانؓ کی شہادت کے بعد تین دن تک مسند خلافت خالی رہی۔ اس عرصہ میں لوگوں نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے اس منصب کے قبول کرنے کے لئے سخت اصرار کیا۔ انہوں نے پہلے اس بارگراں کے اٹھانے سے انکار کر دیا۔ لیکن آخر میں مہاجرین و انصار کے اصرار سے مجبور ہو کر اٹھانا پڑا[۲] اور واقعہ کے تیسرے دن ۲۱ ذی الحجہ دوشنبہ کے دن مسجد نبوی میں جناب مرتضیٰؓ کے دست اقدس پر بیعت ہوئی۔

مسند نشین خلافت ہونے کے بعد سب سے پہلا کام حضرت عثمانؓ کے قاتلوں کا پتہ چلانا اور ان کو سزا دینا تھا۔ لیکن دقت یہ تھی کہ شہادت کے وقت صرف ان کی بیوی نائلہ موجود تھیں۔ جو اس کے سوا کچھ نہ بتا سکیں کہ محمد بن ابی بکر دو آدمیوں کے ساتھ جن کو وہ پہلے سے پہچانتی نہیں تھیں اندر آئے۔ حضرت علیؓ نے محمد بن ابی بکر کو پکڑا تو انہوں نے قسم کھا کر اپنی برأت ظاہر کی کہ وہ قتل کے ارادہ سے داخل ہوئے تھے۔ لیکن حضرت عثمانؓ کے ایک جملہ سے محجوب ہو کر پیچھے ہٹ آئے۔ البتہ ان دونوں نابکاروں نے بڑھ کر حملہ کیا جن کو وہ بھی نہیں جانتے کہ کون تھے۔ حضرت نائلہ نے بھی اس بیان کی تصدیق کی کہ محمد ابن ابی بکر تہ یک قتل

---

[۱] سیرت ابن ہشام جلد ۲ صفحہ ۲۲۲ و صفحہ ۲۲۳ [۲] زرقانی جلد ۳ صفحہ ۱۲۲ [۳] فتح الباری جلد ۸ صفحہ ۱۵۲

Marfat.com

نہ تھے، غرض تحقیق و تفتیش کے باوجود قاتلوں کا پتہ نہ چلا، تاریخ کی کتابوں میں قاتلوں کے مختلف نام مذکور ہیں، لیکن شہادت کی قانونی حیثیت سے مجرم ثابت نہیں ہوتے۔ اس لئے مجرمین کا کوئی پتہ نہ چلا۔ اور حضرت علیؓ اس وقت کوئی کارروائی نہ کر سکے۔

جیسا کہ اوپر مذکور ہوا۔ حضرت علیؓ کے نزدیک اس انقلاب کا اصلی سبب عمّال کی بے اعتدالیاں تھیں اور بڑی حد تک صحیح بھی ہے۔ اس لئے آپ نے تمام عثمانی عمّال کو معزول کر کے عثمان ابن حنیف کو بصرہ کا عامل کیا۔ عمارہ بن حسان کو کوفہ کی حکومت سپرد کی، حضرت عبداللہؓ ابن عباس کو یمن کی ولایت پر مامور کیا۔ اور سہل کو حکومت شام کا فرمان دے کر روانہ کیا۔ سہل تبوک کے قریب پہنچے تو امیر معاویہؓ کے سوار مزاحم ہوئے۔ اور ان کو مدینہ واپس جانے پر مجبور کیا۔ اس وقت حضرت علیؓ کرم اللہ وجہہ کو معلوم ہوا کہ ان کی خلافت جھگڑوں سے پاک نہیں ہے۔

## جنگ جمل!

جنگ جمل در حقیقت غلط فہمی کا نتیجہ تھی۔ ٹالنے کی بہت کوشش کی لیکن نہ ٹلی۔ جنگ جمل کے بعد حضرت علیؓ نے مدینہ منورہ چھوڑ کر کوفہ میں مستقل اقامت اختیار کی۔ اور دار الحکومت حجاز سے عراق کو منتقل ہو گیا، لوگوں نے اس تبدیلی کے مختلف وجوہ بیان کئے ہیں، مگر میرے نزدیک صحیح یہ ہے کہ حضرت عثمانؓ کی شہادت سے حرم نبوی کی جو توہین ہوئی، اس نے علیؓ مرتضیٰ کو مجبور کیا، کہ وہ آئندہ سلطنت کے سیاسی مرکز کو علمی اور مذہبی مرکز سے علیحدہ کر دیں۔

ایک وجہ یہ بھی تھی کہ کوفہ میں حضرت علیؓ کے طرفداروں اور حامیوں کی اس وقت سب سے بڑی تعداد تھی۔ گو حضرت علیؓ نے مدینہ کو سیاسی شر و فتن سے بچانے

Marfat.com

کے لئے عراق کو دار الحکومت بنایا تھا، لیکن اس کا کوئی مفید نتیجہ مترتب نہیں ہوا۔ اس سے مدینہ کی سیاسی اہمیت ختم ہو گئی، اور خود حضرت علیؓ مرکز اسلام سے دُور ہو گئے جو سیاسی حیثیت سے آیندہ ان کے لئے مضر ثابت ہوا بہرحال حضرت علیؓ نے کوفہ میں قیام فرما کر ملک کا از سرِ نو نظم و نسق قائم کیا، حضرت عبداللہ بن عباسؓ کو بصرہ کی ولایت سپرد کی' مدائن پر یزید بن قیس، اصفہان پر محمد بن سلیم، کسکر پر قدامہ بن عجلان ازدی، سجستان پر ربعی بن کاش۔ اور تمام خراسان پر خلید بن کاس کو مامور کر کے بھیجا۔ خلید خراسان پہنچے تو ان کو خبر ملی کہ خاندان کسریٰ کی ایک لڑکی نے نیشاپور پہنچکر بغاوت کرا دی ہے چنانچہ انہوں نے نیشاپور پر فوج کشی کر کے بغاوت فرو کی اور اس کو بارگاہ خلافت میں بھیج دیا۔ جناب امیرؓ نے اس کے ساتھ نہایت لطف و کرم کا برتاؤ کیا۔ اور اس سے فرمایا کہ اگر وہ پسند کرے تو اپنے فرزند اکبر امام حسن (رضی اللہ عنہ) سے نکاح کر دیں۔ اس نے کہا کہ وہ ایک ایسے شخص سے شادی کرنا نہیں چاہتی جو ابھی خود مختار نہ ہو۔ اگر خود جناب امیرؓ اپنے عقد نکاح سے مشرف فرمائیں تو بطیب خاطر حاضر ہوں، حضرت علیؓ نے انکار کیا۔ اور اسے آزاد کر دیا کہ جہاں چاہے رہے۔ اور جس سے چاہے بیاہ کرے۔

## اتمام حجت۔

اگرچہ حضرت علیؓ کو یہ معلوم تھا کہ امیر معاویہؓ آپ کی خلافت تسلیم نہیں کریں گے تاہم آپ نے اتمام حجت کے لئے ایک دفعہ پھر صلح کی دعوت دی، اور جریرؓ بن عبداللہ کو قاصد بنا کر بھیجا۔ جریر ایسے وقت امیر معاویہؓ کے پاس پہنچے کہ ان کے دربار میں رؤسائے شام کا مجمع تھا، امیر معاویہ نے خط لے کر پہلے خود پڑھا پھر بیانگ بلند حاضرین کو سنایا۔ بعد حمد و نعت کے خط کا مضمون یہ تھا:-

Marfat.com

تم اور تمہارے زیر اثر جس قدر مسلمان ہیں۔ سب پر میری بیعت لازم ہے کیونکہ مہاجرین و انصار نے اتفاق عام سے مجھے منصب خلافت کے لئے منتخب کیا ہے، ابو بکرؓ، عمرؓ اور عثمانؓ کو بھی ان ہی لوگوں نے منتخب کیا تھا۔ اس لئے جو شخص اس بیعت کے بعد سرکشی اور اعراض کرے گا، وہ جبراً اطاعت پر مجبور کیا جائے گا۔ پس تم مہاجرین و انصار کا اتباع کرو، یہی سب سے بہتر طریقہ ہے، ورنہ جنگ کے لئے تیار ہو جاؤ۔ تم نے عثمانؓ کی شہادت کو اپنی مقصد برآری کا وسیلہ بنایا ہے، اگر تم کو عثمانؓ کے قاتلوں سے انتقام لینے کا حقیقی جوش ہے تو پہلے میری اطاعت قبول کرو۔ اس کے بعد باضابطہ اس مقدمہ کو پیش کرو، میں کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق اس کا فیصلہ کروں گا۔ ورنہ تم نے جو طریقہ اختیار کیا ہے وہ محض دھوکا اور فریب ہے۔"

امیر معاویہؓ بیس یا بائیس برس سے شام کے والی تھے۔ اس طویل حکومت نے ان کے دل میں استقلال و خود مختاری کی تمنا پیدا کر دی تھی۔ جس کے حصول کے لئے اس سے زیادہ بہتر موقع میسر نہیں آسکتا تھا۔ نیز حضرت عثمانؓ کی شہادت حضرت علیؓ کی خلافت اور اموی عمال کی برطرفی سے بنو امیہ اور بنو ہاشم کی دیرینہ چشمک پھر تازہ ہو گئی تھی۔ حضرت علیؓ کے معزول کردہ تمام اموی عمال امیر معاویہ کے گرد و پیش جمع ہو گئے تھے۔ بہت سے قبائل عرب جو اگرچہ اموی نہ تھے، لیکن امیر معاویہؓ کی شاہانہ داد و دہش نے ان کو بھی ان کا طرفدار بنا دیا تھا۔ بعض صحابہؓ بھی اپنے مقاصد کے لئے ان کے دست و بازو بن گئے تھے، حضرت عمروؓ بن العاص نے مصر کی حکومت کا عہد لے کر اعانت و مساعدت کا وعدہ کر لیا تھا، حضرت مغیرہؓ بن شعبہ جو عرب کے نامور مدبروں میں تھے اور پہلے حضرت علیؓ کی طرف مائل تھے۔ آپ سے دل برداشتہ ہو کر امیر معاویہ کے ساتھ ہو گئے تھے، عبید اللہؓ بن عمرؓ جنہوں نے اپنے والد کے خون کے جوش انتقام میں ایک

Marfat.com

نومسلم ہرمزان کو بے وجہ قتل کر دیا تھا۔ اور حضرت عثمانؓ نے ان سے قصاص نہیں لیا تھا حضرت علیؓ کی مسند نشینی کے بعد مقدمہ قائم ہونے کے خوف سے بھاگ کر امیر معاویہؓ کے دامن میں پناہ گزیں ہو گئے تھے۔ امیر معاویہ نے ایک اور نامور مدبر زیاد بن ابیہ کو جو حضرت علیؓ کے حامیوں میں تھا، اپنے ساتھ ملا لیا تھا۔ اکابر شام کی پہلے ہی سے ان کو تائید وحمایت حاصل تھی، ان کی مدد سے انھوں نے حضرت عثمانؓ کی شہادت کے واقعہ کو جس سے تمام مسلمان سخت متاثر تھے۔ سارے شام میں پھیلایا ہر ہر گاؤں، قصبہ اور شہر میں اس کی اشاعت کے لئے خطیب مقرر کئے، دمشق کی جامع مسجد میں حضرت عثمانؓ کے خون آلود پیراہن اور حضرت نائلہ کی کٹی ہوئی انگلیوں کی نمائش کی جاتی تھی۔[1] ان تدبیروں سے لوگوں میں حضرت عثمانؓ کے خون کے انتقام کا جوش پیدا کرنے کے بعد اپنے حاشیہ نشینوں کے مشورہ سے حضرت علیؓ کے خط کا جواب لکھا۔ اور حسب معمول قاتلین عثمانؓ کو حوالہ کر دینے پر اصرار کیا ابومسلم نے جو خط کا جواب لے کر گئے تھے، دربار خلافت میں خط پیش کرنے کے بعد نجی طور پر گزارش کی کہ اگر عثمانؓ کے قاتلوں کو ہمارے حوالہ کر دیا جائے تو ہم اور تمام اہل شام خوشی کے ساتھ آپ کے ہاتھ پر بیعت کرنے کو تیار ہیں کیونکہ فضل وکمال کے لحاظ سے آپ ہی خلافت کے حقیقی مستحق ہیں، جناب امیرؓ نے دوسرے روز صبح کے وقت جواب دینے کا وعدہ فرمایا۔ ابومسلم جب دوسرے روز حاضر ہوئے تو وہاں تقریباً دس ہزار مسلح آدمیوں کا مجمع تھا، ابومسلم کو دیکھ کر سب نے ایک ساتھ بآواز بلند کہا: "ہم سب عثمانؓ کے قاتل ہیں"۔ ابومسلم نے متعجب ہو کر بارگاہ خلافت میں عرض کی کہ معلوم ہوتا ہے کہ سب نے باہم سازش کر لی ہے۔ حضرت علیؓ نے فرمایا تم اس سے سمجھ سکتے ہو کہ عثمان کے قاتلوں پر میرا کہاں تک

---

[1] طبری ص ۳۲۵۵

عمر ۱۱ لہ

اختیار ہے۔

## معرکۂ صفین۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے پھر امیر معاویہؓ کو لکھا کہ وہ ناحق ضد سے باز آئیں حضرت عثمانؓ کے قتل میں ان کی کوئی شرکت نہ تھی، عمرو بن العاص کو علیحدہ لکھا کہ دنیا طلبی چھوڑ کر حق کی حمایت کرو۔ لیکن زمین مسلمانوں کے خون کی پیاسی تھی، گو جنگ جمل میں دس ہزار مسلمانوں کا خون پی چکی تھی، لیکن ابھی اس کی پیاس نہ بجھی تھی۔ اس لئے مصالحت اور خانہ جنگی کے سدباب کی تمام کوششیں ناکام رہیں۔ اور حضرت علیؓ کو مجبور ہو کر قبضہ شمشیر پر ہاتھ رکھنا پڑا، تمام عمال و حکام کو دور دراز حصص ملک سے جنگ میں شریک ہونے کے لئے بلایا۔ اور تقریبًا اسی ہزار کی جمعیت کے ساتھ حدود شام کا رُخ کیا، اس جنگ میں جو صفین کے نام سے مشہور ہے حضرت علیؓ کی عین کامیابی کے وقت امیر معاویہؓ نے قرآن سامنے رکھ کر تحکیم کی صدا بلند کی، جس کے نتائج معلوم ہیں؛

## باغیوں سے سلوک۔

چنانچہ نعمان بن بشر نے دو ہزار کی جمعیت سے عین التمر پر، سفیان بن عوف نے چھ ہزار کی فوج سے انبار اور مدائن وغیرہ پر عبداللہ بن مسعدہ فزاری نے ایک ہزار سات سو آدمیوں سے تیماء پر، ضحاک بن قیس نے واقصہ کے نشیبی حصہ پر اور خود امیر معاویہؓ نے دجلہ کے ساحلی علاقہ پر حملہ کر کے بیت المال لوٹ لیا اور شیعیان علیؓ کو تہ تیغ کر کے لوگوں کو اپنی حکومت کے سامنے گردن اطاعت خم کرنے پر مجبور کر دیا۔ اسی طرح کرمان، فارس، اور تمام ایران میں بغاوت کی آگ فرو کر کے امن و سکون پیدا کر دیا۔

بغاوت فرو ہونے کے بعد حضرت علیؓ نے ایرانی باغیوں کے ساتھ اس لطف

و مدارات کا سلوک کیا، کہ ایران کا بچّہ بچّہ منّت پذیری کے جذبات سے لبریز ہوگیا۔ ایرانیوں کا خیال تھا، کہ امیر المومنین علیؓ بن ابی طالب کے طریق جہانبانی نے نوشیروانی طرز حکومت کی یاد بھلادی۔

## عہد مرتضوی پر ایک نظر۔

حضرت علیؓ کرم اللہ وجہہ کی خلافت کا پورا زمانہ خانہ جنگی اور شورش کی نذر ہوا اور پنج سالہ مدت میں آپ کو ایک لمحہ بھی سکون و اطمینان کا نصیب نہ ہوا۔ اس لئے آپ کے زمانہ میں فتوحات کا سلسلہ تقریبًا بند ہوگیا، ملکی انتظامات کی طرف بھی توجہ کرنے کی فرصت ان کو نہ مل سکی۔ لیکن ان گوناگوں مشکلات کے باوجود جناب مرتضیٰ کی زندگی عظیم الشّان کارناموں سے مملو ہے۔ لیکن ان کارناموں پر نظر کرنے سے پہلے یہ امر قابل غور ہے کہ خلافت مرتضوی میں اس قدر افتراق و اختلاف اور شرّ و فساد کے اسباب کیا تھے؟ اور حضرت علیؓ نے کس تحمل استقلال اور سلامت روی کے ساتھ ان کا مقابلہ کیا۔

شام میں بنو امیّہ امیر معاویہ کے زیر سیادت خلافت راشدہ کو اپنی سلطنت میں تبدیل کرنے کا خواب دیکھ رہے تھے۔ چنانچہ امیر معاویہ حسب ذیل وجوہ کو آڑ بنا کر میدان میں اُترے۔

۱۔ حضرت علیؓ نے مفسدین کے مقابلہ میں حضرت عثمانؓ کو مدد نہیں دی۔

۲۔ اپنی خلافت میں قاتلین عثمانؓ سے قصاص نہیں لیا۔

۳۔ محاصرہ کرنے والوں کو قوت بازو بنایا۔ اور ان کو بڑے بڑے عہدے دئے۔

یہ وجوہ تمام خانہ جنگیوں کی بنا قرار پائے۔ اس لئے غور کرنا چاہئے کہ اس میں کہاں تک صداقت ہے۔ اور جناب مرتضیٰ کس حد تک اس میں معذور تھے۔

Marfat.com

پہلا سبب یعنی مفسدین کے مقابلہ میں مدد نہ دینے کا الزام صرف حضرت علیؓ ہی پر نہیں، بلکہ حضرت طلحہؓ، زبیرؓ، سعد بن وقاص اور تمام اہل مدینہ پر عائد ہوتا ہے حقیقت یہ ہے کہ حضرت عثمانؓ کو یہ منظور ہی نہ تھا کہ ان کے عہد میں خانہ جنگی کی ابتدا ہو، چنانچہ انصار کرام بنو امیہ اور دوسرے وابستگان خلافت نے جب اپنے کو جاں نثاری کے لئے پیش کیا تو حضرت عثمانؓ نے نہایت سختی کے ساتھ کشت وخون سے منع کر دیا۔

جناب مرتضیٰؓ نے اس باب میں جو کچھ کیا ان کے لئے اس سے کہیں زیادہ ممکن نہ تھا۔ چنانچہ پہلی مرتبہ آپ ہی نے مفسدین کو راضی کر کے واپس کیا تھا، لیکن جب دوسری مرتبہ وہ پھر لوٹے تو مروان کی غداری نے ان کی آتش غیظ وغضب کو اس قدر بھڑکا دیا کہ کسی قسم کی سفارش کارگر نہیں ہو سکتی تھی۔ ام المومنین ام حبیبہؓ نے محاصرہ کی حالت میں حضرت عثمانؓ کے پاس کھانے پینے کا کچھ سامان پہنچانا چاہا تو مفسدین نے ان کا بھی پاس ولحاظ نہ کیا، اور گستاخانہ مزاحمت کی۔ اسی طرح حضرت علیؓ نے سفارش کی کہ آب ودانہ کی بندش نہ کی جائے، تو ان شوریدہ سروں نے نہایت سختی سے انکار کر دیا، جناب امیرؓ کو اس کا اس قدر صدمہ ہوا کہ عمامہ پھینک کر اسی وقت واپس چلے آئے[1] اور تمام معاملات سے قطع تعلق کر کے عزلت نشین ہو گئے، پھر یہ بھی ملحوظ رکھنا چاہئے کہ اگر حضرت عثمانؓ محصور تھے۔ تو دوسرے بڑے صحابہ بھی آزاد نہ تھے۔ اور مفسدین ان لوگوں کی نقل وحرکت پر نہایت سخت نگرانی قائم کر دی تھی۔ چنانچہ ایک دفعہ حضرت امام حسنؓ نے اپنے پدر گرامی سے عرض کی کہ اگر آپ میری گذارش پر عمل کر کے محاصرہ کے وقت مدینہ چھوڑ دیتے۔ تو آج مطالبہ قصاص کا جھگڑا آپ کے سر نہ پڑتا۔ اس وقت جناب امیرؓ نے یہی جواب

---

[1] طبری صفحہ ۳۰۰۰ ۔

جواب دیا تھا کہ تمہیں کیا معلوم کہ میں اس وقت آزاد تھا کہ مقید[1]۔

البتہ قاتلوں کو سزا نہ دینے کا الزام ایک حد تک لائق بحث ہے۔ اصل یہ ہے۔ کہ اگر قاتل سے مراد وہ مخصوص اشخاص ہیں جنھوں نے براہِ راست قتل میں حصہ لیا تو بے شک انہیں کیفرِ کردار تک پہنچانا حضرت علیؓ کا فرض تھا۔ لیکن جیسا کہ پہلے گزر چکا ہے پوری تفتیش و تحقیقات کے باوجود ان کا سراغ نہ ملا۔ اور اگر قاتل کا لفظ تمام محاصرہ کرنے والوں پر مشتمل ہے۔ جیسا کہ امیر معاویہ وغیرہ کے مطالبہ سے ظاہر ہے کہ ایک شخص کے قصاص میں ہزاروں آدمیوں کا خون نہیں بہایا جا سکتا تھا اور نہ شریعت اس کی اجازت دیتی تھی۔ اس بڑی جماعت میں بعض صحابہ کرام اور بہت سے صلحائے روزگار بھی شامل تھے جن کا مطمحِ نظر صرف طلبِ اصلاح تھا۔ ان لوگوں کو قتل کر دینا یا امیر معاویہؓ کے خنجرِ انتقام کے نیچے دے دینا صریحاً ظلم تھا۔

## عمّال کا احتساب۔

ملکی نظم و نسق کے سلسلے میں سب سے اہم کام عمّال کی نگرانی ہے۔ حضرت علیؓ نے اس کا خاص اہتمام مدِّنظر رکھا، وہ جب کسی عامل کو مقرر کرتے تھے تو اس کو نہایت مفید اور گراں بہا نصائح کرتے تھے[2]۔ وقتاً فوقتاً عمّال و حکام کے طرزِ عمل کی تحقیقات کرتے تھے، چنانچہ ایک مرتبہ جب حضرت کعب بن مالکؓ کو اس خدمت پر مامور کیا، تو یہ ہدایت فرمائی:۔

| | |
|---|---|
| اخرج فی طائفۃ من اصحابک حتی | تم اپنے ساتھیوں کا ایک گروہ لے کر روانہ ہو جاؤ |
| تمر بارض السواد کورۃ فتسالھم | اور عراق کے ہر ضلع میں پھر کر عمال کی تحقیقات |
| عن عمالھم و تنظر فی سیرتھم[3] | کرو۔ اور ان کی روشش پر غائر نظر ڈالو۔ |

---

[1] طبری صفحہ ۳۰۱۰ [2] ابن اثیر جلد ۳ صفحہ ۱۹۱۔ [3] کتاب الخراج صفحہ ۱۶۰

Marfat.com

عمّال کے اسراف اور مالیات میں ان کی بے عنوانیوں کی سختی سے باز پرس فرماتے تھے، ایک دفعہ اردشیر کے عامل مصلقہ نے بیت المال سے قرض لے کر پانچ سو لونڈی اور غلام خرید کر آزاد کئے کچھ دنوں کے بعد حضرت علیؓ نے سختی کے ساتھ اس رقم کا مطالبہ کیا۔ مصلقہ نے کہا خدا کی قسم عثمانؓ کے نزدیک اتنی رقم کا چھوڑ دینا کوئی بات نہ تھی۔ لیکن یہ تو ایک ایک حبّہ کا تقاضا کرتے ہیں۔ اور ناداری کے باعث مجبور ہو کر امیر معاویہؓ کی پناہ میں چلے گئے۔ جناب امیرؑ کو معلوم ہوا تو فرمایا :-

| | |
|---|---|
| یرحمہ اللہ فعل فعل السید وفر | خدا اس کا بُرا کرے اس نے کام تو سید کا کیا |
| فرار العبد وخان خیانۃ الفاجر | لیکن غلام کی طرح بھاگا۔ اور فاجر کی طرح خیانت |
| اما واللہ لو انہ اقام فعجز ما زدنا | کی۔ خدا کی قسم اگر وہ مقیم رہتا تو قید سے زیادہ |
| علی حبس فان وجدنا لہ شیئا | اس کو سزا نہ دیتا۔ اور اگر اس کے پاس کچھ |
| اخذناہ وان لم نقدر علی مال | ہوتا تو لیتا۔ ورنہ معاف کر دیتا۔ |
| ترکناہ۔[1] | |

اس باز پرس سے آپ کے مخصوص اعزہ و اقارب بھی مستثنیٰ نہ تھے، ایک مرتبہ آپ کے چچیرے بھائی عبداللہؓ بن عباس عامل بصرہ نے بیت المال سے ایک بیش قرار رقم لے لی۔ حضرت علیؓ نے چشم نمائی فرمائی، تو جواب دیا کہ میں نے ابھی اپنا پورا حق نہیں لیا ہے۔ لیکن اس عذر کے باوجود وہ خائف ہو کر بصرہ سے مکہ چلے گئے

## رعایا کے ساتھ برتاؤ۔

حضرت علیؑ کا وجود باجود رعایا کے لئے آیہ رحمت تھا، بیت المال کے دروازے غربا اور مساکین کے لئے کھلے ہوئے تھے۔ اور اس میں جو رقم جمع

ہوتی تھی نہایت فیاضی کے ساتھ مستحقین میں تقسیم کر دی جاتی تھی۔ ذمیوں کے ساتھ نہایت ہی شفقت آمیز برتاؤ تھا۔ ایران میں مخفی سازشوں کے باعث بارہا بغاوتیں ہوئیں، لیکن حضرت علیؓ نے ہمیشہ نہایت ترحم سے کام لیا۔ یہاں تک کہ ایرانی اس لطف و شفقت سے متاثر ہو کر کہتے تھے، خدا کی قسم اس عربی نے نوشیرواں کی یاد تازہ کر دی ہے۔

## فوجی انتظامات۔

حضرت علیؓ خود ایک بڑے تجربہ کار جنگ آزما تھے۔ اور جنگی امور میں آپ کو پوری بصیرت حاصل تھی، اس لئے اس سلسلہ میں آپ نے بہت سے انتظامات کئے، چنانچہ شام کی سرحد پر نہایت کثرت کے ساتھ فوجی چھاؤنیاں قائم کیں، ۳۹ھ میں جب امیر معاویہؓ نے عراق پر عام یورش کی، تو پہلے اُن ہی سرحدی فوجوں نے ان کو آگے بڑھنے سے روکا۔ اسی طرح ایران میں مسلسل شورش اور بغاوت کے باعث بیت المال اور عورتوں اور بچوں کی حفاظت کے لئے نہایت مستحکم قلعے بنوائے۔ اصطخر کا قلعہ حصن زیاد اسی سلسلے میں بنا تھا۔ جنگی تعمیرات کے سلسلے میں دریائے فرات کا پل بھی جو معرکہ صفین میں فوجی ضروریات کے خیال سے تعمیر کیا تھا۔ لائق ذکر ہے۔

## حضرت علیؓ کا فضل و کمال۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو بچپن ہی سے درس گاہِ نبوت میں تعلیم و تربیت حاصل کرنے کا موقع ملا۔ جس کا سلسلہ ہمیشہ قائم رہا، مسند میں خود ان سے روایت[1] ہے کہ میں روزانہ صبح کو معمولاً آپؐ کی خدمت میں حاضر ہوا کرتا تھا[2]۔ اور تقرب کا یہ درجہ میرے سوا کسی اور کو حاصل نہ تھا۔ ایک روایت سے ثابت ہوتا ہے

---

[1] مسند اول صفحہ ۔ [2] ایضاً صفحہ ۔

Marfat.com

رات دن میں دو بار اس قسم کا موقع ملتا تھا[1]۔ اکثر سفر میں بھی آپؓ کی رفاقت کا شرف حاصل ہوتا تھا۔ اور اس سلسلے میں سفر سے متعلق شرعی احکام سے واقف ہونے کا موقع ملتا تھا۔ ایک مرتبہ شریح بن ہانی نے حضرت عائشہؓ سے "مسح علی الخفین" کے متعلق سوال کیا۔ تو انہوں نے اس کے لئے حضرت علیؓ کا نام بتایا۔ اور اس کی وجہ یہ بیان کی کہ وہ آپ کے ساتھ سفر کیا کرتے تھے۔ شاہ ولی اللہ صاحب نے ازالۃ الخفاء میں بارگاہ رسالت میں جناب امیرؓ کے اس تقرب و تربیت کو ان کے فضائل کی اصل بنیاد قرار دیا ہے، چنانچہ امام احمد بن حنبل کی ایک روایت نقل کر کے جس کا مفہوم یہ ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے جس قدر فضائل مذکور ہیں کسی صحابی کے نہیں ہیں اس کی تصریح یہ کی ہے کہ :-

"عبد ضعیف گوید سبب ایں معنی اجتماع دو جہت است، در مرتضیٰ رضی اللہ عنہ یکی رسوخ او در سوابق اسلامیہ دوم قرب قرابت او با آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم و آنجناب علیہ الصلوٰۃ والسلام اوصل ناس بارحام و اعرف ناس بحقوق قرابت بودند۔ باز چوں عنایت الٰہی مساعدت نمود، حضرت مرتضیٰ را درکنار تربیت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انداخت مرتبہ قرابت دوبالا شد۔ وکرامت دیگر درکار او کردند رضی اللہ عنہ۔ باز چوں حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا درعقد او دادند مزید فضیلت بادیار شد"

نوشت و خواند کی تعلیم اپنے بچپن ہی میں حاصل کی تھی۔ چنانچہ ظہور اسلام کے وقت جبکہ آپ کی عمر بہت کم تھی، آپ لکھنا پڑھنا جانتے تھے۔ اسی لئے ابتدا ہی سے بعض دوسرے صحابہؓ کی طرح آپ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تحریری کام انجام دیتے تھے چنانچہ کاتبانِ وحی میں آپ کا نام بھی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے جو مکاتیب و فرامین لکھے جاتے تھے، ان میں بعض آپ کے بھی لکھے ہوتے تھے، چنانچہ حدیبیہ کا

---

[1] مسند اول ص۔

صلح نامہ آپ ہی نے لکھا تھا۔

## مہارت تفسیر اور علوم قرآن!

اسلام کے علوم و معارف کا اصل سرچشمہ قرآن پاک ہے۔ حضرت علی مرتضیٰؓ اس سرچشمہ سے پوری طرح سیراب اور ان صحابہؓ میں تھے جنھوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی ہی میں نہ صرف پورا قرآن زبانی یاد کر لیا تھا، بلکہ اس کی ایک ایک آیت کے معنی اور شان نزول سے واقف تھے۔ ابن سعد میں ہے کہ ایک موقع پر خود آپ نے اس کا اظہار فرمایا کہ "میں ہر آیت کے متعلق بتا سکتا ہوں کہ یہ کہاں کیوں اور کس کے حق میں نازل ہوئی[1]" چنانچہ حضرت علی کا شمار مفسرین کے اعلیٰ طبقہ میں ہے۔

قرآن پاک سے اجتہاد اور مسائل کے استنباط میں آپ کو ید طولیٰ حاصل تھا۔ چنانچہ تحکیم کے مسئلہ میں جب خوارج نے اعتراض کیا، کہ فیصلہ کا حق خدا کے سوا اور کسی کو حاصل نہیں۔ "اِنِ الحُکمُ اِلَّا لِلّٰہِ" تو آپ نے قرآن کے تمام حفاظ اور اس کے عالموں کو جمع کر کے فرمایا کہ میاں بیوی میں جب اختلاف رائے ہو تو اللہ تعالیٰ حکم بنانے کی اجازت دے۔ وان خفتم شقاق بینھما فابعثوا حکما من اھلہ وحکما من اھلھا اور امت محمدیہ میں جب اختلاف رائے ہو جائے تو حکم بنانا جائز نہ ہو؟ کیا تمام امت محمدیہ کی حیثیت ایک مرد اور ایک عورت سے بھی خدا کی نگاہ میں کم ہے[2]۔

## علم حدیث۔

جناب مرتضیٰؓ نے بچپن سے لے کر وفات نبوی تک کامل تیس سال آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت و رفاقت میں بسر کئے اس لئے ارشادات نبوی کے

---

[1] ابن سعد جز ثانی، قسم ثانی ص۱۰۱ [2] مسند ابن حنبل جلد اول ص۸۶ [3] صحیح بخاری کتاب الدیات و ابن حنبل جلد اول ص۱۰۰

سب سے بڑے عالم آپؓ ہی تھے۔ پھر تمام اکابر صحابہؓ میں وفات نبوی کے بعد سب سے
زیادہ آپؓ نے عمر پائی، یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تقریباً تیس برس تک ارشاد
و افادات کی مسند پر جلوہ گر رہے، خلفائے ثلاثہ کے عہد میں بھی یہ خدمت آپ کے
سپرد رہی ان کے بعد خود آپ کے زمانہ خلافت میں بھی یہ فیض بدستور جاری رہا۔
اس لئے تمام خلفاء میں احادیث کی روایت کا زمانہ آپ کو سب سے زیادہ ملا۔
اسی لئے خلفائے سابقین کے مقابلہ میں آپ کی روایتوں کی تعداد زیادہ ہے
لیکن احادیث کی روایت میں آپؓ بھی اپنے پیشرو خلفاء اور اکابر صحابہؓ کی طرح محتاط
متشدد تھے، اسی لئے دوسرے کثیر الروایۃ صحابہ کے مقابلہ میں آپ کی روایتیں بہت
کم ہیں۔ چنانچہ آپ سے کل ۵۸۶ حدیثیں مروی ہیں۔

فقہ و اجتہاد۔

حضرت علی مرتضیٰؓ کو فقہ و اجتہاد میں بھی کافی دستگاہ حاصل تھی، بلکہ علم و
اطلاع کی وسعت کی حیثیت سے دیکھا جائے تو آپ کی مستحضرانہ قوت سب سے اعلیٰ
ماننی پڑے گی، بڑے بڑے صحابہؓ یہاں تک کہ حضرت عمرؓ اور حضرت عائشہؓ کو بھی
کبھی کبھی حضرت مرتضیٰؓ کے فضل و کمال کا ممنون ہونا پڑتا ہے۔

فقہ و اجتہاد کے لئے کتاب و سنت کے علم کے ساتھ سرعت فہم، دقیقہ سنجی
انتقال ذہنی کی بڑی ضرورت ہے۔ اور حضرت علی مرتضیٰ کو یہ کمالات خداداد
حاصل تھے۔ مشکل سے مشکل اور پیچیدہ سے پیچیدہ مسائل کی تہ تک آپ کی نکتہ رس
نگاہ آسانی سے پہنچ جاتی تھی۔ شاہ ولی اللہ صاحب نے ازالۃ الخفاء میں آپ کی طباعی
اور انتقال ذہنی کے بہت سے واقعات نقل کئے ہیں۔ لیکن ہم طوالت
کے خوف سے ان کو نظر انداز کرتے ہیں۔ مثلاً ایک واقعہ یہ ہے کہ: ایک
مرتبہ حضرت عمرؓ کے سامنے ایک مجنون زانیہ عورت پیش کی گئی۔ حضرت عمرؓ نے اس پر

Marfat.com

حد جاری کرنے کا ارادہ کیا، حضرت علیؓ نے فرمایا یہ ممکن نہیں کہ مجنوں حدود شرعی سے مستثنیٰ ہیں، یہ سنکر حضرت عمرؓ اپنے ارادہ سے باز آگئے[1]

ایک دفعہ ام المومنین حضرت عائشہؓ سے کسی نے یہ مسئلہ پوچھا کہ ایک بار پاؤں دھونے کے بعد کے دن تک موزوں پر مسح کر سکتے ہیں؟ فرمایا علیؓ سے جاکر دریافت کرو ان کو معلوم ہوگا، کیونکہ وہ سفر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہا کرتے تھے چنانچہ وہ سائل حضرت علیؓ کے پاس گیا، انہوں نے بتایا کہ مسافر تین دن تین رات تک اور مقیم ایک دن ایک رات تک[2]

## قضا اور فیصلے۔

حضرت مرتضیٰؓ ان ہی خصوصیات کی بنا پر مقدمات کے فیصلوں اور قضا کے لئے نہایت موزوں تھے اور اس کو صحابہ عام طور سے تسلیم کرتے تھے حضرت عمرؓ فرمایا کرتے تھے کہ "اقضانا علی و اقرأنا ابی" یعنی ہم میں مقدمات کے فیصلے کے لئے سب سے موزوں علیؓ ہیں اور سب سے بڑے قاری ابی ہیں[3]۔

حضرت عبداللہؓ بن مسعود کہتے ہیں کہ ہم (صحابہ) کہا کرتے تھے کہ مدینہ والوں میں سب سے زیادہ صحیح فیصلہ کرنے والے علیؓ ہیں[4]۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جوہر شناس نگاہ نے حضرت مرتضیٰ کی اس استعداد و قابلیت کا پہلے ہی اندازہ کر لیا تھا، اور آپ کی زبان فیض ترجمان سے حضرت علی کو "اقضاھم علی" کی سند مل چکی تھی اور ضرورت کے اوقات میں قضا کی خدمت آپ کے سپرد فرماتے تھے۔

یمن میں آپ نے دو عجیب و غریب مقدمات کا فیصلہ کیا، یمن نیا نیا

---

[1] مسند ابن حنبل جلد ۱ صفحہ ۱۴۰ [2] مسند ابن حنبل جلد اول صفحہ ۹۶ [3] طبقات ابن سعد جلد ۲ قسم ۲ صفحہ ۱۰۲ [4] مستدرک حاکم جلد ۳ صفحہ ۱۳۵

Marfat.com

مسلمان ہُوا تھا، پرانی باتیں ابھی تازہ تھیں۔ ایک عورت کا مقدمہ پیش ہوا۔ جس سے ایک ماہ کے اندر تین مرد خلوت کر چکے تھے، نو ماہ بعد اس کے لڑکا ہُوا اب یہ نزاع ہوئی کہ وہ لڑکا کس کا قرار دیا جائے، ہر ایک نے اس کے باپ ہونے کا دعویٰ کیا۔ حضرت علیؓ نے یہ فیصلہ یُوں کیا۔ کہ اس لڑکے کی دیت کے تین حصّے کئے، پھر قرعہ ڈالا، جس کے نام قرعہ نکلا اس کے حوالہ کیا۔ اور بقیہ دونوں کو دیت کے تین حصّوں میں سے دو حصّے اس سے لے کر دلوا دئے۔ گویا غلام کے مسئلے پر اس کو قیاس کیا، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم نے جب حضرت علیؓ کا یہ فیصلہ سنا تو آپ نے تبسم فرمایا۔[1]

کبھی کبھی کوئی لغو مقدمہ پیش ہوتا تو آپ زندہ دلی کا بھی ثبوت دیتے تھے۔ ایک شخص نے ایک شخص کو یہ کہکر پیش کیا کہ اس نے خواب میں دیکھا ہے کہ اس نے میری ماں کی آبرو ریزی کی ہے۔ فرمایا ملزم کو دھوپ میں لے جا کر کھڑا کر دو اور اس کے سایہ کو سو کوڑے مارو۔[2]

## تصوف۔

تصوف کے اکثر سلسلے سینۂ مرتضویؓ پر جا کر ختم ہوتے ہیں، حضرت جنید رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ "اصول اور آزمائش و امتحان میں ہمارے شیخ الشیوخ علیؓ مرتضیٰ ہیں"۔ شاہ ولی اللہ صاحب نے ازالۃ الخفار میں لکھا ہے کہ خلافت سے پہلے حضرت ممدوح کو اس میں بیحد انہماک تھا۔ مگر خلافت کے بعد اس کی مصروفیت نے ان کو اس فن کی تفصیل بیان کرنے کی فرصت نہ دی۔[3]

## صفات و کردار علیؓ۔

حضرت علیؓ مرتضیٰ نے ایام طفولیت ہی سے سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلّم

---

[1] مستدرک حاکم جلد ۳ صفحہ ۱۳۵ [2] تاریخ خلفا سیوطی روایت زر بن حبیش مصنف ابن شیبہ [3] ازالۃ الخفار صفحہ ۳ ۔

Marfat.com

کے دامن عاطفت میں تربیت پائی تھی۔ اس لئے وہ قدرتاً محاسن اخلاق اور حسن تربیت کا نمونہ تھے، آپ کی زبان نہ کبھی کلمہ شرک وکفر سے آلودہ ہوئی۔ اور نہ آپ کی پیشانی غیر خدا کے آگے جھکی، جاہلیت کے ہر قسم کے گناہ سے مبرّا اور پاک رہے۔ شراب کے ذائقہ سے جو عرب کی گھٹی میں تھی اسلام سے پہلے بھی آپ کی زبان آشنا نہ ہوئی، اور اسلام کے بعد تو اس کا کوئی خیال ہی نہیں کیا جا سکتا۔[1]

## امانت و دیانت۔

آپ ایک امین کے تربیت یافتہ تھے۔ اس لئے ابتدا ہی سے امین تھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس قریش کی امانتیں جمع رہتی تھیں، جب آپؐ نے ہجرت فرمائی تو ان امانتوں کی واپسی کی حکومت حضرت علیؓ کے سپرد فرمائی۔[2] اپنے

---

[1] ترمذی اور ابو داؤد کی ایک روایت میں ہے کہ شراب کی حرمت سے پہلے دوستوں کے ایک جلسہ میں حضرت علیؓ نے شراب پی۔ اور اسی حالت میں نماز پڑھائی تو سورہ قل یا ایہا الکفرون کچھ سے کچھ پڑھ دی، اس پر شراب کی حرمت کی آیت نازل ہوئی، گو شراب کی حرمت کے نازل ہونے سے پہلے شراب پینا مذہباً گناہ نہیں تھا، تاہم ظاہر ہے کہ کمال تقویٰ کے خلاف ضرور تھا۔ اور دوسری روایتوں سے یہ بالکل ثابت نہیں ہوتا کہ آپ کا دہن مبارک کبھی اس سے آلودہ ہوا۔ اس لئے اس روایت کے قبول کرنے میں ہمیں تردد ہے۔ اصل یہ ہے کہ اس کا اخیر راوی گو پہلے علوی تھا۔ مگر آخر میں حضرت علیؓ کا مخالف (عثمانی) ہو گیا تھا۔ اس لئے حضرت علیؓ کی شان میں اس کی مخالف شہادت معتبر نہیں ہو سکتی۔ ابن حاکم کی مستدرک چھپ چکی ہے، اس کی روایت سے اصل واقعہ ثابت ہوتا ہے کہ حضرت علیؓ نے یہ واقعہ ایک اور شخص کا بیان کیا تھا۔ عثمانی راوی نے خود حضرت علیؓ مرتضیٰ کا نام رکھ دیا، حاکم نے اس روایت کو نقل کر کے لکھا ہے کہ بحمد اللہ اس روایت سے حضرت علیؓ کے مخالفین جو آپ پر اعتراض کرتے تھے وہ اٹھ گیا۔ [2] اسد الغابہ جلد ۱ صفحہ ۱۹۔

Marfat.com

عہد خلافت میں آپ نے مسلمانوں کی امانت کی بیت المال کی جیسی امانت داری فرمائی، اس کا اندازہ ام کلثومؓ کے اس بیان سے ہو سکتا ہے کہ ایک دفعہ نارنگیاں آئیں۔ امام حسنؓ امام حسینؓ نے ایک نارنگی اٹھالی، جناب امیرؓ نے دیکھا تو چھین کر لوگوں میں تقسیم کر دی[1]۔

مال غنیمت تقسیم فرماتے تھے تو برابر حصے لگا کر نہایت احتیاط سے قرعہ ڈالتے تھے۔ اگر کچھ کمی بیشی رہ گئی ہو تو آپ اس سے بری ہو جاویں، ایک دفعہ اصفہان سے مال آیا، اس میں روٹی بھی تھی۔ حضرت علیؓ نے تمام مال کے ساتھ اس روٹی کے بھی سات ٹکڑے کئے۔ اور قرعہ ڈال کر تقسیم فرمایا۔ ایک دفعہ بیت المال کا تمام اندوختہ تقسیم کر کے اس میں جھاڑو دی۔ اور دو رکعت نماز ادا فرمائی کہ وہ قیامت میں ان کی امانت و دیانت کی شاہد رہے[2]۔

## زُہد۔

آپ کی ذات گرامی زہد فی الدنیا کا نمونہ تھی، بلکہ حق یہ ہے کہ آپ کی ذات پر زہد کا خاتمہ ہوگیا، آپ کے کاشانہ فقر میں دنیاوی شان و شکوہ کا گذر نہ تھا، کوفہ تشریف لائے تو دار الامارت کے بجائے ایک میدان میں فروکش ہوئے۔ اور فرمایا مجھے اس کی حاجت نہیں۔ میدان میرے لئے بس ہے۔

ایک دفعہ شدت گرسنگی میں کاشانۂ مقدس سے باہر نکلے کہ مزدوری کر کے کچھ لائیں، عوالیؔ[3] مدینہ میں دیکھا کہ ایک ضعیفہ کچھ اینٹ پتھر جمع کر رہی ہے، خیال ہوا کہ شاید اپنا باغ میراب کرنا چاہتی ہے۔ اس کے

---

[1] ازالۃ الخفاء، بحوالہ ابن ابی شیبہ [2] ایضاً بحوالہ ابو عمر صفحہ ۲۶۶ [3] مدینہ کے قرب و جوار کی آبادی کا نام عوالی تھا۔

پاس پہنچکر اجرت طے کی اور پانی سینچنے لگے، یہاں تک کہ ہاتھوں میں آبلے پڑ گئے، غرض اس محنت مشقت کے بعد ایک مٹھی کھجور اُجرت میں ملی، لیکن تنہا خوری کی عادت نہ تھی، بجنسہ لئے ہوئے بارگاہ نبوت میں حاضر ہوئے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام کیفیت سنکر نہایت شوق کے ساتھ کھانے میں ساتھ دیا۔[1]

در دولت پر کوئی حاجب تھا نہ دربان، نہ امیرانہ کروفر، نہ شاہانہ تزک و احتشام اور عیش اس وقت جب قیصر و کسریٰ کی شہنشاہی مسلمانوں کے لئے زرد جواہر اگل رہی تھی، اسلام کا خلیفہ ایک معمولی غریب کی طرح زندگی بسر کرتا تھا۔ اور اس پر فیاضی کا یہ تھا کہ داد و دہش کی بدولت کبھی فقر و فاقہ کی نوبت بھی آجاتی تھی، ایک دفعہ منبر پر خطبہ دیتے ہوئے فرمایا کہ "میری تلوار کا کون خریدار ہے؟ خدا کی قسم اگر میرے پاس ایک تہ بند کی قیمت ہوتی تو اس کو فروخت نہ کرتا"۔ ایک شخص نے کھڑے ہو کر کہا "امیرالمومنین! میں تہ بند کی قیمت قرض دیتا ہوں"۔[2]

گھر میں کوئی خادمہ نہ تھی، شہنشاہِ دوعالم کی بیٹی گھر کا سارا کام کاج اپنے ہاتھوں سے انجام دیتی تھیں، ایک مرتبہ شفیق باپ کے پاس اپنی مصیبت بیان کرنے گئیں۔ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم موجود نہ تھے، اس لئے واپس آکر سو رہیں، تھوڑی دیر کے بعد حضرت عائشہؓ کی اطلاع پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خود تشریف لائے۔ اور فرمایا "کیا میں تم کو ایک ایسی بات نہ بتا دوں جو ایک خادم سے کہیں زیادہ تمہارے لئے مفید ہو"۔ اس کے بعد آپ نے تسبیح کی تعلیم دی۔[3]

---

[1] مسند ابن حنبل صفحہ ۱۳۵ [2] ازالۃ الخفا بحوالہ ابوعمر ابن عبدالبر [3] بخاری کتاب الدعوات باب التسبیح والتکبیر عند المنام

Marfat.com

## عبادت ۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ خدا کے نہایت عبادت گذار بندے تھے ۔ عبادت آپ کا مشغلۂ حیات تھا، جس کا شاہد خود قرآن ہے، کلام پاک کی اس آیت ۔

| | |
|---|---|
| مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ | محمد رسول اللہ اور وہ لوگ جو ان |
| مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَی الْکُفَّارِ | کے ساتھ ہیں کافروں پر سخت ہیں باہم |
| رُحَمَآءُ بَیْنَهُمْ تَرٰىهُمْ | رحم دل ہیں۔ تم ان کو دیکھتے ہو کہ |
| رُکَّعًا سُجَّدًا یَّبْتَغُوْنَ | بہت رکوع اور بہت سجدہ کرکے خدا |
| فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا | کا فضل اور اس کی رضامندی کی جستجو |
| | کرتے ہیں ۔ |

کی تفسیر میں مفسرین نے نکتہ لکھا ہے کہ وَالَّذِیْنَ مَعَهٗ سے ابوبکر صدیقؓ اَشِدَّآءُ عَلَی الْکُفَّارِ عمر بن الخطابؓ رُحَمَآءُ بَیْنَهُمْ سے عثمانؓ بن عفانؓ رُکَّعًا سُجَّدًا سے حضرت علیؓ بن ابی طالبؓ اور یبتغون فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا سے بقیہ صحابہؓ مراد ہیں[1] ۔ اس سے عبادات میں تمام صحابہؓ پر حضرت علیؓ کی فضیلت ثابت ہوتی ہے ۔ کیونکہ رکوع و سجود تمام صحابہؓ کا مشترک وصف تھا پھر اس اشتراک میں تخصیص سے معلوم ہوا کہ اس اشتراک کے باوجود ان کو اس باب میں کچھ مزید امتیاز بھی حاصل تھا،

قرآن مجید کے اس اشارہ کے علاوہ خود صحابہؓ کی زبان سے ان کے اس امتیازی وصف کی شہادت مذکور ہے، حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں :۔

کان ما علمت صواما قواما[2] — جہاں تک مجھے معلوم ہے وہ بڑے روزہ دار اور

---

۱؎ تفسیر فتح البیان جلد ۹ ص ۔ ۲؎ ترمذی کتاب المناقب، فضل فاطمہ ۔

Marfat.com

عبادت گزار تھے۔

زبیر بن سعید قرشی کہتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| لم ارھا شمیا قط کان اعبدللہ منہ۔[1] | میں نے کسی ہاشمی کو نہیں دیکھا جو ان سے زیادہ خدا کا عبادت گزار ہو۔ |

ان حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ عبادات میں جس چیز کا التزام کر لیتے تھے۔ اس پر ہمیشہ قائم رہتے تھے۔ ایک موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے اور حضرت فاطمہؓ سے فرمایا کہ تم دونوں ہر نماز کے بعد دس بار تسبیح، دس بار تحمید اور دس بار تکبیر پڑھ لیا کرو، اور جب سوؤ تو ۳۳ بار تسبیح، ۳۳ بار تحمید اور ۳۴ بار تکبیر کہہ لیا کرو، حضرت علیؓ کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ جب سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو اس کی تلقین کی، میں نے اس کو نہیں چھوڑا، ابن کوا نے کہا "صفین کی شب میں بھی نہیں"؟ فرمایا "صفین میں بھی نہیں"۔[2]

## انفاق فی سبیل اللہ۔

حضرت علیؓ گو دنیاوی دولت سے تہی دامن تھے، لیکن دل غنی تھا، کبھی کوئی سائل آپ کے در سے ناکام واپس نہیں ہوا، حتی کہ قوت لایموت تک دے دیتے۔ ایک دفعہ رات بھر باغ سینچکر تھوڑے سے جو مزدوری میں حاصل کئے صبح کے وقت گھر تشریف لائے تو ایک ثلث پسوا کر حریرہ پکوانے کا انتظام کیا، ابھی پک کر تیار ہی ہوا تھا کہ ایک مسکین نے صدا دی، حضرت علیؓ نے سب اٹھا کر اس کو دے دیا۔ اور پھر بقیہ میں دوسرے ثلث کے پکنے کا انتظام کیا، لیکن تیار ہوا تو ایک مسکین یتیم نے دست سوال بڑھایا، اسے بھی

---

[1] مستدرک حاکم جلد ۳ ص۱۰۸ [2] مسند ابن حنبل جلد ۱ ص۱۰۷ و ابو داؤد کتاب الادب۔

Marfat.com

اٹھا کر اس کے نذر کیا، غرض اسی طرح تیسرا حصہ بھی جو بچ رہا تھا پکنے کے بعد ایک مشرک قیدی کے نذر ہوگیا۔ اور یہ مردِ خدا رات بھر کی مشقت کے باوجود دن کو فاقہ مست رہا، خدائے پاک کو یہ ایثار کچھ ایسا بھایا کہ بطور ستائش اس کے صلہ میں یُطْعِمُونَ الطَّعَامَ عَلٰی حُبِّہٖ مِسْکِیْنًا وَّیَتِیْمًا وَّاَسِیْرًا (الآیۃ) کی آیت نازل ہوئی۔[1]

سادگی اور تواضع۔

سادگی اور تواضع حضرت علیؓ کی دستار فضیلت کا سب سے خوشنما طرّہ ہے۔ اپنے ہاتھ سے محنت و مزدوری کرنے میں کوئی عار نہ تھا۔ لوگ مسائل پوچھنے آتے تو عموماً کبھی جوتا ٹانکتے، کبھی اونٹ چراتے اور کبھی زمین کھودتے ہوئے پائے جاتے، مزاج میں بے تکلفی اتنی تھی کہ فرش خاک پر بے تکلف سو جاتے، ایک دفعہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انہیں ڈھونڈھتے ہوئے مسجد میں تشریف لائے، دیکھا کہ بے تکلفی کے ساتھ زمین پر سو رہے ہیں، چادر پیٹھ کے نیچے سے سرک گئی ہے اور جسم انور گرد و غبار کے اندر کندن کی طرح دمک رہا ہے، سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ سادگی نہایت پسند آئی۔ خود دست مبارک سے ان کا بدن صاف کر کے محبت آمیز لہجہ میں فرمایا "اجلس یا ابا تراب"[2] "مٹی والے اب اٹھ بیٹھ"، زبان نبوی کی عطا کی ہوئی یہ کنیت حضرت علیؓ کو اس قدر محبوب تھی کہ جب کوئی اس سے مخاطب کرتا تو خوشی سے ہونٹوں پر تبسم کی لہر دوڑ جاتی۔

ایام خلافت میں بھی یہ سادگی قائم رہی، عموماً چھوٹی آستین اور اونچے دامن کا کرتہ پہنتے اور معمولی کپڑے کا تہ بند باندھے بازار میں گشت

---

[1] بخاری کتاب المناقب باب مناقب علیؓ۔ [2] ایضاً۔

Marfat.com

کرتے پھرتے، اگر کوئی تعظیماً پیچھے ہو لیتا تو منع فرماتے۔ کہ "اس میں والی کے لئے فتنہ اور مومن کے لئے ذلت ہے"[۱]

## دشمنوں کے ساتھ مہربانی۔

حدیث میں آیا ہے کہ "بہادر وہ نہیں جو دشمن کو پچھاڑ دے، بلکہ وہ ہے جو اپنے نفس کو زیر کرے"۔ حضرت علیؓ مرتضیٰ اس میدان میں بھی مرد تھے۔ ان کی زندگی کا اکثر حصہ مخالفین کی معرکہ آرائی میں گذرا، لیکن با ایں ہمہ انہوں نے ہمیشہ دشمنوں کے ساتھ اچھا برتاؤ کیا، ایک دفعہ ایک لڑائی میں جب ان کا حریف گر کر برہنہ ہو گیا تو اس کو چھوڑ کر الگ کھڑے ہو گئے کہ اسے شرمندگی نہ اٹھانی پڑے، جنگ جمل میں حضرت عائشہؓ ان کی حریف تھیں لیکن جب ایک سپاہی نے ان کے اونٹ کو زخمی کر کے گرایا۔ تو خود حضرت علیؓ نے آگے بڑھ کر ان کی خیریت دریافت کی۔ اور ان کو ان کے طرفدار بصری رئیس کے گھر میں اتارا۔ حضرت عائشہؓ کی فوج کے تمام زخمیوں نے بھی اسی گھر کے ایک ایک گوشے میں پناہ لی تھی، حضرت علیؓ حضرت عائشہؓ سے ملنے کے لئے تشریف لے گئے لیکن ان پناہ گزین زخمی دشمنوں سے کچھ تعرض نہیں کیا۔

جنگ جمل میں جو لوگ شریک جنگ تھے، ان کی نسبت بھی عام منادی کرادی کہ بھاگنے والوں کا تعاقب نہ کیا جائے، زخمیوں کے اوپر گھوڑے نہ دوڑائے جائیں۔ مال غنیمت نہ لوٹا جائے۔ جو ہتھیار ڈال دے اس کو امان ہے۔

## اصابت رائے۔

حضرت علیؓ کرم اللہ وجہہ صاحب الرائے بھی تھے۔ اور آپ کی اصابت

Marfat.com

رائے پر عہد نبوی ہی سے اعتماد کیا جاتا تھا۔ چنانچہ آپ تمام مہمات امور میں
شریک مشورہ کئے جاتے تھے، واقعہ افک میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
نے اپنے گھر کے راز داروں میں جن لوگوں سے مشورہ طلب کیا، ان میں
ایک حضرت علی کرم اللہ وجہہ بھی تھے۔ غزوہ طائف میں آپ نے ان سے
اتنی دیر تک سرگوشی فرمائی کہ لوگوں کو اس پر رشک ہونے لگا۔ خلافت
راشدہ کے زمانہ میں وہ حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ دونوں کے مشیر تھے۔ حضرت
عمرؓ کو ان کی رائے پر اتنا اعتماد تھا کہ جب کوئی مشکل معاملہ پیش آجاتا تو حضرت
علی کرم اللہ وجہہ سے مشورہ کرتے تھے، ایک موقعہ پر انہوں نے فرمایا تھا۔

لولا علی لھلک عمر — اگر علی نہ ہوتے تو عمر ہلاک ہو جاتے۔

حضرت عثمانؓ نے بھی ان سے اہم معاملات میں مشورے لئے۔ اور اگر
ان کے مشورے پر عمل کیا جاتا تو ان کا عہد نہ صرف فتنہ و فساد سے محفوظ
رہتا، بلکہ قبائل عرب میں ایک ایسا توازن قائم ہو جاتا کہ آئندہ جھگڑے
کی کوئی صورت ہی نہ پیدا ہوتی۔

آپ کی اصابت رائے کا سب سے زیادہ ثبوت آپ کے فیصلوں سے
ملتا ہے۔ احادیث کی کتابوں میں بہت سے ایسے پیچیدہ مقامات مذکور ہیں
جن کا فیصلہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے کیا۔ اور جب وہ فیصلے رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کئے گئے تو آپ نے ان کو قائم رکھا۔ چنانچہ
اس قسم کا ایک مقدمہ آپ کی خدمت میں پیش کیا گیا، تو آپ نے
فرمایا:

ما اجد فیھا الا ما قال علی۔ — میرے نزدیک بھی اس کا فیصلہ وہی ہے جو علیؓ نے کہا ہے۔

Marfat.com

ان کے ایک اور فیصلہ کا ذکر کیا گیا تو آپ بہت خوش ہوئے اور فرمایا :۔

| | |
|---|---|
| الحمد للہ الذی جعل فینا الحکمۃ اھل البیت۔ | اس خدا کا شکر ہے۔ جس نے ہم اہل بیت کو حکمت سکھائی۔ |

شاہ ولی اللہ صاحب نے ازالۃ الخفار میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے محاسن اخلاق پر ایک نہایت جامع بحث کی ہے۔ جس کا خلاصہ دینا یہاں مناسب ہوگا۔ وہ لکھتے ہیں :۔

بڑے بڑے لوگوں کی سرشت میں جو عظیم الشان اخلاق داخل ہوتے ہیں، مثلاً شجاعت، قوت، حمیت اور وفا وہ سب ان میں موجود تھے۔ اور فیض ربانی نے ان سب کو اپنی مرضی میں صرف کیا، اور ان کے ایک ایک خلق کے ساتھ اس فیض ربانی کی آمیزش سے ایک ایک مقام پیدا ہوا، ریاض النضرہ میں ہے کہ جب وہ چلتے تھے تو اِدھر اُدھر جھکتے ہوئے چلتے تھے، اور جب کسی آدمی کا ہاتھ پکڑ لیتے تھے تو وہ سانس تک نہیں لے سکتا تھا، وہ تقریباً فربہ اندام تھے، ان کی کلائیاں اور ان کے ہاتھ مضبوط تھے، اور جب میدان جنگ میں جاتے تھے تو بے باکانہ دوڑتے ہوتے جاتے تھے، قوی اور دل کے مضبوط تھے۔ جس شخص سے کشتی لڑتے تھے اس کو پچھاڑ دیتے تھے، بہادر تھے، اور جس سے جنگ میں مقابلہ کرتے تھے اس پر غالب آتے تھے۔

ان کے تمام محاسن اخلاق میں ایک وفا تھی۔ اور جب فیض ربانی نے اس کو موجب کیا۔ تو مقام محبت ان کے لئے ایک مسلّم چیز بن گیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جیسا کہ متواتر طور پر ثابت ہے فرمایا کہ "میں کل ایسے

Marfat.com

شخص کو جھنڈا دوں گا۔ جو اللہ اور اس کے رسول سے محبت کرتا ہے۔ اور اللہ اور اس کے رسول بھی اس سے محبت کرتے ہیں" بالآخر آپؐ نے جھنڈا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو دیا۔

ان کے محاسن اخلاق میں ایک خلق، دشمنوں کی مدافعت و مبارزت تھی جسے فیض ربانی نے ان کے سوابق اسلامیہ میں صرف کیا۔ اور آخرت میں اس سے عجیب نتیجہ پیدا ہوا۔ اور یہ آیت اتری۔

هذان خصمان اختصموا۔ ان دونوں فریق نے باہم مخاصمت کی

ان کی اور انؓ کے رفقا کی شان میں نازل ہوئی، امام بخاری نے حضرت علی بن ابی طالبؓ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ میں پہلا شخص ہوں گا جو قیامت کے دن خدا کے سامنے خصومت کے لئے دوزانو بیٹھے گا۔ قیس کہتے ہیں کہ یہ آیت:

هذان خصمان اختصموا فی ربھم۔ ان دونوں فریق نے اپنے رب کے بارے میں باہم مخاصمت کی۔

ان ہی لوگوں کے بارے میں نازل ہوئی اور یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے بدر کے دن باہم مبارزت کی، یعنی حمزہؓ، علیؓ، عبیدہؓ، ابوعبیدہؓ بن الحارث، شیبہ بن ربیعہ، عتبہ، اور ولید بن عتبہ نے۔

ان کے محاسن اخلاق میں ایک خلق ان کی غیر معمولی دلیری تھی، وہ کسی کی پرواہ نہیں کرتے تھے، لوگوں کی خاطر مدارات میں اپنی خواہش سے باز نہیں آتے تھے، فیض ربانی نے ان کے ان اخلاق سے نہی عن المنکر اور بیت المال کی حفاظت کا کام لیا، حاکم نے حضرت ابوسعید خدریؓ سے روایت کی ہے۔ لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت علیؓ کرم اللہ وجہہ

Marfat.com

کی شکایت کی، تو آپ نے ہم لوگوں کے سامنے خطبہ دیا۔ اور فرمایا کہ لوگو! علی کی شکایت نہ کرو، خدا کی قسم خدا کی ذات اور اس کی راہ کے معاملہ میں وہ کسی قدر سخت ہے۔ حضرت عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا" خدا کی ذات کے معاملہ میں علیؓ سخت ہے "۔

حضرت کلیب سے روایت ہے کہ حضرت علیؓ کرم اللہ وجہہ کے پاس اصفہان سے مال آیا تو انہوں نے اس کے سات حصّے کئے۔ اس میں ایک روٹی بھی تھی اس کے بھی سات ٹکڑے کئے اور ہر حصّے پر ایک ایک ٹکڑا تقسیم کیا۔ پھر قرعہ ڈالا کہ ان میں کس کو کون حصّہ دیا جائے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا بیان ہے کہ مدینہ میں مزدوری کی تلاش میں نکلا، ایک عورت ملی، جس نے ڈھیلے اکٹھے کئے تھے، میں نے خیال کیا کہ غالباً وہ ان کو بھگونا چاہتی ہے۔ چنانچہ میں نے ہر ڈول پر ایک کھجور اجرت طے کی اور سولہ ڈول پانی بھرے۔ جس سے میرے ہاتھوں میں چھالے پڑ گئے، اس نے مجھے سولہ کھجوریں گن کر دیں، میں رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کی خدمت میں حاضر ہوا، اور آپ نے ان کھجوروں کو میرے ساتھ کھایا۔

## غذا اور لباس۔

حضرت علیؓ کے غیر معمولی زہد و ورع نے ان کی معاشرت کو نہایت سادہ بنا دیا تھا۔ عموماً روکھا پھیکا کھاتے تھے، عمدہ پوشاک اور قیمتی لباس سے بھی شوق نہ تھا، عمامہ بہت پسند کرتے تھے، چنانچہ فرمایا کرتے تھے۔ "العمائم تیجان العرب" یعنی "عمامے عربوں کے تاج ہیں"، کبھی کبھی سپید ٹوپی بھی پہنتے تھے، کرتے کی آستین اس قدر چھوٹی ہوتی کہ اکثر ہاتھ

Marfat.com

آدھے کھلے رہتے تھے۔ تہبند بھی نصف ساق تک ہوتی تھی، کبھی صرف ایک تہبند اور ایک چادر ہی پر قناعت کرتے، اور اسی حالت میں فرائض خلافت ادا کرنے کے لئے کوڑا لئے بازار میں گشت کرتے نظر آتے تھے، غرض آپ کو ظاہری نمائش اور طمطراق کا مطلق شوق نہ تھا، پیوند لگے ہوئے کپڑے پہنتے تھے، لوگوں نے اس کے متعلق عرض کیا تو فرمایا، یہ دل میں خشوع پیدا کرتا ہے، اور مسلمانوں کے لئے ایک اچھا نمونہ ہے، کہ وہ اس کی پیروی کریں، بائیں ہاتھ میں انگوٹھی پہنتے تھے اور اس پر "للہ الملک" نقش تھا۔

حضرت علیؓ پر سردی گرمی کا کچھ اثر نہ ہوتا تھا، کیونکہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوہ خیبر میں ان کے لئے دعا فرمائی تھی۔ اللھم اذھب عنہ الحر و البرد یعنی اس سے گرمی و سردی دور کر، اس کا یہ اثر تھا۔ کہ وہ جاڑے کا کپڑا گرمی میں اور گرمی کا لباس جاڑے میں زیب تن فرماتے اور اس سے کوئی تکلیف نہ ہوتی تھی۔

## شمائل اور حلیہ

قد میانہ، رنگ گندم گوں، آنکھیں بڑی بڑی، چہرہ پر رونق و خوبصورت سینہ چوڑا۔ اس پر بال، بازو اور تمام بدن گٹھا ہوا، پیٹ بڑا اور نکلا ہوا سر میں بال نہ تھے، یا ایک روایت میں ہے کہ آپ نے فرمایا کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کہتے سنا ہے کہ سر کے بال کے نیچے نجاست ہوتی ہے، اسی لئے میں بالوں کا دشمن ہوں، ایک روایت میں ہے کہ ایک شخص نے آپ کے دو گیسو پڑے دیکھے، مگر زیادہ مشہور یہی ہے، کہ آپ کے سر میں بال نہ تھے، ریش مبارک بڑی اور اتنی چوڑی تھی، کہ

Marfat.com

ایک مونڈھے سے دوسرے مونڈھے تک پھیلی تھی، آخر میں بال بالکل سفید ہوگئے تھے، اور شاید تمام عمر میں ایک دفعہ بالوں میں مہندی کا خضاب کیا تھا۔

## ازواج واولاد۔

سیّدہ جنت حضرت فاطمہ زہراؓ کے بعد جناب مرتضیٰؓ نے مختلف اوقات میں متعدد شادیاں کیں، اور ان سے نہایت کثرت کے ساتھ اولادیں ہوئیں، تفصیل حسب ذیل ہے۔

حضرت فاطمہؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کی صاحبزادی تھیں، ان سے ذکور میں حسنؓ، حسینؓ، محسنؓ، اور لڑکیوں میں زینبؓ، کبریٰؓ، اور ام کلثوم کبریٰؓ، پیدا ہوئیں، محسن نے بچپن میں ہی وفات پائی،

ام البنینؓ بنت حزام، ان سے عباسؓ، جعفرؓ، عبداللہؓ، اور عثمانؓ، پیدا ہوئے، ان میں سے عباس کے علاوہ سب حضرت امام حسینؓ کے ساتھ کربلا میں شہید ہوئے،

لیلیٰؓ بنت مسعودؓ، انہوں نے عبید اللہؓ اور ابوبکرؓ کو یادگار چھوڑا، لیکن ایک روایت کے مطابق یہ دونوں بھی حضرت امام حسینؓ کے ساتھ شہید ہوئے،

اسماءؓ بنت عمیسؓ۔ ان سے یحییٰؓ اور محمدؓ اصغر پیدا ہوئے۔

صہبا یا ام حبیبؓ بنت ربیعہ، یہ ام ولد تھیں۔ اُن سے عمر اور رقیہ پیدا ہوئیں۔ عمرؓ نے نہایت طویل عمر پائی، اور تقریباً پچاس برس کے سن میں ینبوع میں وفات پائی۔

امامہؓ بنت ابی العاصؓ، یہ حضرت زینبؓ کی صاحبزادی اور آنحضرت

Marfat.com

صلی اللہ علیہ وسلم کی نواسی تھیں، ان سے محمد اوسط تولد ہوئے،
خولہؓ بنت جعفر، محمد بن علیؓ، جو محمد بن حنفیہ کے نام سے مشہور ہیں
ان ہی کے بطن سے پیدا ہوئے تھے؛
ام شعید بنت عروہ، ان سے ام الحسن اور رملہ کبریٰ پیدا ہوئیں
محیاۃؓ بنت امراء القیس، ان سے ایک لڑکی پیدا ہوئی تھی، مگر بچپن
ہی میں قضا کر گئی۔
متذکرہ بالا بیویوں کے علاوہ متعدد لونڈیاں بھی تھیں، اور ان سے حسب
ذیل لڑکیاں تولد ہوئیں۔
اُم ہانی، میمونہ، زینب صغریٰ، رملہ صغریٰ۔ ام کلثوم صغریٰ، فاطمہ اما
خدیجہ، ام الکرام، ام سلمہ، ام جعفر، جمانہ، نفیسہ۔
غرض حضرت علیؓ کے سترہ لڑکیاں اور چودہ لڑکے تھے، ان میں سے
پانچ سے سلسلہ نسل جاری رہا، ان کے نام یہ ہیں، امام حسنؓ، امام حسینؓ
محمدؒ بن حنفیہ، عباسؓ، عمرؓ (رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ)

## خوارج کی سازش۔

مکہ میں بیٹھ کر خارجیوں نے سازش کی۔ تین آدمیوں نے بیڑا اٹھایا
کہ پوری "تاریخ اسلام بدل دیں گے"، اور انھوں نے بدل دی،
عمرو بن بکر تمیمی نے کہا، میں حاکم مصر عمرو بن العاص کو قتل کر دوں گا
کیونکہ وہ فتنہ کی متحرک روح ہے، برک بن عبداللہ تمیمی نے کہا، میں معاویہ
بن ابی سفیان کو قتل کر دوں گا، کیونکہ اس نے مصر میں قیصریت قائم
کی ہے، ایک لمحہ کے لئے خاموشی چھا گئی، علیؓ بن ابی طالب کے نام سے
دل تھراتے تھے؛

بالآخر عبدالرحمٰن بن ملجم مرادی نے مہر سکوت توڑی، میں علیؓ کو قتل کر دوں گا۔

ان ہولناک مہموں کے لئے ۱۷ رمضان کی تاریخ مقرر کی گئی ۔ پہلے دو شخص اپنی مہم میں ناکام رہے، لیکن عبدالرحمٰن بن ملجم کامیاب ہو گیا۔ اس اجمال کی تفصیل حسب ذیل ہے :۔

مکہ سے چل کر عبدالرحمٰن کوفہ پہنچا۔ یہاں بھی خوارج کی ایک بڑی تعداد موجود تھی، عبدالرحمٰن ان کے ہاں آتا جاتا تھا۔ ایک دن قبیلہ تیم الرباب کے بعض خارجیوں سے اس کی ملاقات ہوگئی، انہی میں ایک خوبصورت عورت قطام بنت شحنہ بن عدی بن عامر بھی تھی، عبدالرحمٰن اس پر عاشق ہو گیا۔ سنگدل نازنین نے کہا "میرے وصل کی شرط یہ ہے کہ جو مہر میں طلب کروں ادا کرو۔ ابن ملجم راضی ہو گیا، قطام نے اپنا مہر یہ بتلایا تین ہزار درہم، ایک غلام ایک کنیز اور علیؓ کا قتل!

عبدالرحمٰن نے کہا منظور ہے۔

## آنے والے حادثہ کا احساس۔

روایتوں سے ثابت ہے کہ حضرت علیؓ کے قلب میں آنے والے حادثہ کا احساس پیدا ہو گیا، عبدالرحمٰن ابن ملجم کی طرف جب دیکھتے تو محسوس کرتے کہ اس کے ہاتھ خون سے رنگین ہونے والے ہیں، ابن سعد کی ایک روایت میں ہے کہ آپ فرماتے تھے، خدا کی قسم مجھے آنحضرت نے بتلایا ہے کہ میری موت قتل سے ہوگی۔

عبدالرحمٰن بن ملجم دو مرتبہ بیعت کے لئے آیا۔ مگر آپ نے لوٹا دیا۔ تیسری مرتبہ آیا تو فرمایا سب سے زیادہ بدبخت آدمی کو کون چیز روک رہی ہے، واللہ

یہ چیز (اپنی ڈاڑھی کی طرف اشارہ کرکے) ضرور رنگ جانے والی ہے (ابن سعد)
کبھی کبھی اپنے ساتھیوں سے خفا ہوتے تو فرماتے، تمہارے سب سے زیادہ بدبخت آدمی کو آنے اور میرے قتل کرنے سے کون چیز روک رہی ہے؟ خدایا میں ان سے اکتا گیا ہوں۔ اور یہ مجھ سے اکتا گئے ہیں، مجھے ان سے راحت دے اور انہیں مجھ سے راحت دے۔ (ابن سعد)

ایک دن خطبہ میں فرمایا قسم اس پروردگار کی جس نے بیج اگایا۔ اور جان پیدا کی، یہ ضرور اس سے رنگ جانے والی ہے (اپنی داڑھی اور سر کی طرف اشارہ کیا) بدبخت کیوں انتظار کر رہا ہے؟

لوگوں نے عرض کیا: "امیرالمومنین! ہمیں اس کا نام بتلایئے: ہم ابھی اس کا فیصلہ کر ڈالیں گے۔"

فرمایا۔ تم ایسے آدمی کا قتل کروگے جس نے ابھی مجھے قتل نہیں کیا ہے؟

عرض کی گئی تو ہم پر کسی کو خلیفہ بنا دیجئے۔ فرمایا "نہیں میں تمہیں اسی حال پر چھوڑ جاؤں گا۔ جس حال میں تمہیں رسولؐ چھوڑ گئے تھے۔"

لوگوں نے عرض کیا۔ اس صورت میں آپ خدا کو کیا جواب دیں گے۔ فرمایا! کہوں گا، خدایا میں ان میں تجھے چھوڑ آیا ہوں، تو چاہے تو ان کی اصلاح کرے اور چاہے انہیں بگاڑ دے۔ (مسند امام احمد بن حنبل)

## حادثہ سے پہلے۔

آپ کی کنیز ام جعفر کی روایت ہے کہ واقعہ قتل سے چند دن پہلے میں آپ سے ہاتھ دھلا رہی تھی کہ آپ نے سر اٹھایا، پھر داڑھی ہاتھ میں لی۔ اور فرمایا حیف تجھ پر تو خون سے رنگی جائے گی۔ (ابن سعد)

آپ کے بعض اصحاب کو بھی اس سازش کا پتہ چل گیا تھا۔ چنانچہ خود بنی

Marfat.com

مراد میں سے ایک شخص نے حاضر ہو کر عرض کیا، امیر المومنین ہوشیار رہیئے یہاں کچھ لوگ آپ کے قتل کا ارادہ کر رہے ہیں۔ (الامامۃ والسیاسۃ)

یہ بھی معلوم ہو گیا تھا کہ کس قبیلہ میں سازش ہو رہی ہے، چنانچہ ایک دن آپ نماز پڑھ رہے تھے، ایک شخص نے آکر عرض کی، ہوشیار رہیئے کیونکہ قبیلہ مراد کے کچھ لوگ آپ کے قتل کی فکر میں ہیں۔ (ابن سعد)

یہ بھی واضح ہو گیا تھا کہ کون شخص ارادہ کر رہا ہے؟ اشعث نے ایک دن ابن ملجم کو تلوار لگاتے دیکھا۔ اور اس سے کہا مجھے اپنی تلوار دکھاؤ۔ اس نے وہ تلوار دکھائی، تو وہ بالکل نئی تھی، انہوں نے کہا تلوار لگانے کی کیا وجہ ہے؟ حالانکہ یہ زمانہ تو جنگ کا نہیں، عبد الرحمٰن نے کہا میں گاؤں کے اونٹ ذبح کرنا چاہتا ہوں۔

اشعث سمجھ گئے اور اپنے خچر پر سوار ہو کر حضرت علیؓ کے سامنے حاضر ہوئے اور کہا۔ آپ ابن ملجم کی جرأت و شجاعت سے واقف ہیں۔" آپ نے جواب دیا۔ لیکن اس نے مجھے ابھی تک قتل نہیں کیا ہے۔ (الکامل)

ابن ملجم کا ارادہ اس قدر مشہور ہو گیا تھا کہ خود آپ بھی اسے دیکھ کر عمرو بن معدیکرب کا یہ شعر پڑھا کرتے تھے۔

اريد حياته ويريد قتلى عذيرك من خليلك من مراد

ابن ملجم برابر برأت کیا کرتا تھا۔ لیکن ایک دن جھنجھلا کر کہنے لگا جو بات ہونی ہے ہو۔ اس پر بعض لوگوں نے کہا آپ اسے پہچان گئے ہیں۔ پھر اسے قتل کیوں نہیں کر ڈالتے فرمایا اپنے قاتل کو کیسے قتل کروں۔

## صبح شہادت

اقدامِ قتل جمعہ کے دن نماز فجر کے وقت ہوا رات بھر ابن ملجم اشعث بن

Marfat.com

قیس کندی کی مسجد میں اس کے ساتھ باتیں کرتا رہا، اس نے کوفہ میں شبیب بن بجرہ نامی ایک اور خارجی کو اپنا شریک کار بنا لیا تھا، دونوں تلوار لے کر چلے اور اس دروازے کے مقابل بیٹھ گئے، جس سے امیرالمومنینؓ نکلا کرتے تھے۔ (ابن سعد)

سارات امیرالمومنینؓ کو نیند نہیں آئی، حضرت حسنؓ سے مروی ہے کہ سحر کے وقت میں حاضر ہوا تو فرمایا" فرزند رات بھر جاگتا رہا ہوں، ذرا دیر ہوئی بیٹھے بیٹھے آنکھ لگ گئی تھی، خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ کی امت سے میں نے بڑی تکلیف پائی، فرمایا کہ دعا کر کہ خدا تجھے ان سے چھٹکارا دے دے۔ (کامل)

اس پر میں نے دعا کی خدایا مجھے ان سے بہتر رفیق عطا فرما۔ اور انہیں مجھ سے بدتر ساتھی دے۔

حضرت حسن علیہ السلام فرماتے ہیں اسی وقت ابن النباح موذن بھی حاضر ہوا۔ اور پکارا لوگو! (نماز) میں نے آپ کا ہاتھ تھام لیا آپ اٹھے۔ ابن النباح آگے تھا میں پیچھے تھا۔ دروازے سے باہر نکل کر آپ نے پکارا لوگو نماز، روز آپ کا یہی دستور تھا۔ کہ لوگوں کو مسجد میں آنے کے لئے جگاتے پھرتے تھے۔ (ابن سعد)

## شہادت۔

ایک روایت میں ہے کہ موذن کے پکارنے پر اٹھے نہیں لیٹے رہے موذن دوبارہ آیا مگر آپ سے پھر بھی اٹھا نہ گیا سہ بارہ اس کے آواز دینے پر آپ بمشکل یہ شعر پڑھتے مسجد کو چلے ؎

اشدد حیازیمک للموت — موت کے لئے کمر کس لے کیونکہ موت

فان الموت لاقیکا — تجھ ضرور ملاقات کرنے والی ہے۔
ولا تجزع من الموت — موت سے نہ ڈر۔ اگر وہ تیرے ہاں
اذا حل بوادیکا — نازل ہو جائے۔

(واحیاء العلوم جلد ۴)

آپ جوں ہی آگے بڑھے دو تلواریں چمکتی نظر آئیں، اور ایک آواز بلند ہوئی، حکومت خدا کی ہے نہ کہ علی تیری! شبیب کی تلوار تو طاق پر پڑی لیکن ابن ملجم کی تلوار آپ کی پیشانی پر لگی اور دماغ میں اتر گئی۔ (ابن سعد)

زخم کھاتے ہی آپ چلائے فزت برب الکعبة رب کعبہ کی قسم میں کامیاب ہو گیا۔ (احیاء جلد ۴)

نیز پکارے کہ قاتل جانے نہ پائے لوگ ہر طرف سے ٹوٹ پڑے، شبیب تو نکل بھاگا۔ عبدالرحمٰن نے تلوار گھمانا شروع کر دی۔ اور مجمع کو چیرتا ہوا آگے بڑھا۔ قریب تھا کہ ہاتھ سے نکل جائے، لیکن مغیرہ بن نوفل بن حارث بن عبد المطلب جو اپنے وقت کے پہلوان تھے دوڑے اور بھاری کپڑا اس پر ڈال دیا، اور زمین پر دے مارا۔

## قاتل کے لئے ہدایت۔

امیر المومنینؑ نے حضرت حسنؑ سے کہا یہ قیدی ہے، اس کی خاطر تواضع کرو، اچھا کھانا دو، نرم بچھونا دو، اگر زندہ رہوں گا تو اپنے خون کا سب سے زیادہ دعویدار میں ہوں گا۔ قصاص لوں گا، یا معاف کر دوں گا۔ اگر مر جاؤں تو اسے بھی میرے پیچھے روانہ کر دینا۔ رب العالمین کے حضور اس سے جواب طلب کروں گا۔ (ابن سعد)

Marfat.com

## وصیت :-

پھر آپؓ بے ہوش ہو گئے، جب ہوش میں آئے تو جندب بن عبد اللہ نے حاضر ہو کر کہا۔ خدانخواستہ اگر ہم نے آپ کو کھو دیا تو کیا حسنؓ کے ہاتھ پر بیعت کریں؟

آپؓ نے جواب دیا میں تمہیں نہ اس کا حکم دیتا ہوں نہ اس سے منع کرتا ہوں۔ اپنی مصلحت تم بہتر سمجھتے ہو۔ (طبری)

پھر اپنے صاحبزادوں حسنؓ اور حسینؓ کو بلا کر فرمایا میں تم دونوں کو تقویٰ الٰہی کی وصیت کرتا ہوں، اور اس کی کہ دنیا کا پیچھا نہ کرنا اگرچہ وہ تمہارا پیچھا کرے، جو چیز تم سے دور ہو جائے اس پر نہ کڑھنا، ہمیشہ حق کہنا، یتیم پر رحم کھانا، بے کس کی مدد کرنا، آخرت کے لئے عمل کرنا، ظالم کے دشمن بننا، مظلوم کے حامی بننا، کتاب اللہ پر چلنا، خدا کے باب میں ملامت کرنے والوں کی ملامت کی پرواہ نہ کرنا، پھر آپ نے تیسرے صاحبزادے محمد بن الحنفیہ کی طرف دیکھا جو نصیحت میں نے تیرے بھائیوں کو کی تو نے حفظ کر لی؟ انہوں نے عرض کی "جی ہاں" فرمایا میں تجھے بھی یہی وصیت کرتا ہوں۔ تیرے وصیت کرتا ہوں کہ اپنے دونوں بھائیوں کے عظیم حق کا خیال رکھنا، ان کی اطاعت کرنا، بغیر ان کی رائے کے کام نہ کرنا۔

پھر امام حسنؓ و حسینؓ علیہما السلام سے فرمایا، میں تمہیں اس کے بارے میں وصیت کرتا ہوں کیونکہ یہ تمہارا بھائی ہے، تمہارے باپ کا بیٹا ہے اور تم جانتے ہو کہ تمہارا باپ اس سے محبت کرتا ہے۔ پھر امام حسنؓ سے فرمایا، فرزند میں تمہیں وصیت کرتا ہوں خوفِ خدا کی، اپنے اوقات میں نماز قائم کرنے کی میعاد پر زکوٰۃ ادا کرنے کی، ٹھیک وضو کرنے کی، کیونکہ نماز بغیر طہارت ممکن

Marfat.com

نہیں اور مانع زکوٰۃ کی نماز قبول نہیں، نیز وصیت کرتا ہوں خطائیں معاف کرنے کی، دین میں عقل و دانش کی، ہر معاملہ میں تحقیق کی۔ قرآن سے مزاولت کی، پڑوسی سے حسن سلوک کی، امر بالمعروف ونہی عن المنکر کی، فواحش سے اجتناب کی۔ (طبری جلد ۶)

اس کے بعد لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ کہا اور ہمیشہ کے لئے آنکھیں بند کرلیں۔ (طبری جلد ۶)

## حضرت عائشہ کا سوگ۔

زید بن حسین سے مروی ہے کہ امیر المومنینؓ علیہ السلام کی شہادت کی خبر کلثوم بن عمر کے ذریعے مدینہ میں پہنچی، سنتے ہی تمام شہر میں کہرام مچ گیا، کوئی آنکھ نہ تھی جو نہ روتی ہو بالکل وہی منظر درپیش تھا جو رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کی وفات کے دن دیکھا گیا تھا، جب ذرا سکون ہوا تو صحابہ نے کہا، چلو ام المومنین عائشہ کو دیکھیں کہ رسول اللہ کے بھتیجے کی موت سنکر ان کا کیا حال ہے؟

حضرت زید کہتے ہیں سب لوگ ہجوم کرکے ام المومنین کے گھر گئے اور اجازت چاہی۔ ہم نے دیکھا کہ حادثہ کی خبریں یہاں پہلے سے پہنچ چکی ہے۔ اور ام المومنین غم سے نڈھال اور آنسوؤں سے تربتر بیٹھی ہیں، لوگوں نے یہ حالت دیکھی تو خاموشی سے لوٹ آئے،

حضرت زید فرماتے ہیں دوسرے دن مشہور ہوا، ام المومنین رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کی قبر پر جارہی ہیں، مسجد میں جتنے بھی مہاجرین و انصار تھے، استقبال کو اٹھ کھڑے ہوئے اور سلام کرنے لگے، مگر ام المومنین نہ کسی کے سلام کا جواب دیتی ہیں نہ بولتی ہیں، شدتِ گریہ

Marfat.com

سے زبان بند تھی، دل تنگ تھا، چادر تک نہ سنبھلتی تھی، بار بار پیروں میں الجھتی اور آپ لڑکھڑا جاتیں۔ بدقت تمام پہنچیں، لوگ پیچھے پیچھے آ رہے تھے، حجرہ میں داخل ہوئیں تو دروازہ پکڑ کر کھڑی ہوگئیں، اور ٹوٹی ہوئی آواز میں کہا:۔

"اے نبی ہدایت! تجھ پر سلام! ابو القاسم تجھ پر سلام۔ رسول اللہ! آپ پر اور آپ کے دونوں ساتھیوں پر سلام! میں آپ کے محبوب ترین عزیز کی موت کی خبر آپ کو سنانے آئی ہوں، میں آپ کے عزیز ترین فرزند کی یاد تازہ کرنے آئی ہوں، بخدا آپ کا چنا ہوا حبیب منتخب کیا ہوا عزیز قتل ہوگیا جس کی بیوی افضل ترین عورت تھی، واللہ وہ قتل ہو گیا جو ایمان لایا، اور ایمان کے عہد میں پورا اترا، میں رونے والی غمزدہ ہوں، میں اس پر آنسو بہانے اور دل جلانے والی ہوں، اگر قبر کھل جاتی تو تیری زبان بھی یہی کہتی کہ تیرا عزیز ترین اور افضل ترین وجود قتل ہو گیا۔"

(عقد الفرید ج ۲)

ایک روایت میں ہے کہ ام المومنین عائشہؓ نے جب امیر المومنین کی شہادت سنی تو ٹھنڈی سانس لی، اور کہا، اب عرب جو چاہیں کریں کوئی انہیں روکنے والا نہیں رہا۔

(استیعاب)

---

## خدائے یکتا و بے ہمتا

دنیا کی یہ سب سے زیادہ عجیب مشین جس کا نام انسان ہے اپنی وضع، کارگزاری و ہیئت کے لحاظ سے کتنی حیرت آفریں ہے۔

تخلیق کا عمل جہاں بھی نظر آتا ہے خواہ انسان ہو یا پتھر، درخت ہو یا خوشۂ گندم، پھول ہو یا کانٹا، ثمر شیریں ہو یا دانۂ تلخ، ہوا میں اڑنے والے پرندے ہوں، یا دریا میں تیرنے والی مچھلیاں، یا زمین پر چلنے والے جانور اور درندے ان سب کا پیدا ہونا نشوونما پانا، بچپن سے جوانی، جوانی سے بڑھاپے، اور بڑھاپے سے موت کی وادی کا سفر یہ سب مراحل کتنے معجز نما، کتنے محیر العقول، کتنے حیرت آفریں ہیں؟ خود زندگی کا عمل، اور موت کی فرمانروائی، حیرت کے کتنے ذخیرے اپنے اندر پوشیدہ رکھتی ہے۔

اور اس کائنات سے ماورا، یہ باد صبا، یہ باد سموم، یہ بارش، یہ دھوپ، یہ طوفان، ہوا، یہ آندھی، یہ چاند، یہ سورج، یہ ستارے اور سیارے۔ خود ایک دنیا میں کتنی دنیائیں، کتنی عظیم اور کتنی عجیب دنیا، !

ان سب چیزوں کو کس نے بنایا ہے؟

ان سب چیزوں میں، یہ قوت کس نے پیدا کی ہے؟

اس سوچ میں انسان مدتوں بھٹکتا رہا، پیغمبر آتے اور گئے، انسان راہ پاتا رہا، اور گمراہ ہوا، یہ سلسلہ اس وقت تک جاری رہا جب تک عرب کے ریگ زار سے نبی اُمی کی صدائے توحید بلند نہیں ہوئی۔ لیکن یہ صدا کچھ اس طرح دل کے کانوں نے سنی کہ سعید روحیں خدائے واحد کی عظمت و جلالت کے سامنے سربسجود ہو گئیں انہی سعید

Marfat.com

روحوں میں ایک روح علی مرتضیٰؑ کی بھی تھی، انہوں نے خدائے یکتا و بے ہمتا کا جلوہ دیکھا اور کہہ اُٹھے :-

ہر موجود، خدائے بزرگ و برتر کے لیئے خاضع اور فروتن ہے، ہر چیز اُسی کے بل پر قائم ہے۔ وہ ہر فقیر درویش کو بے نیازی عطا کرنے والا اور ہر ذلیل و خوار کو ارجمندی دینے والا ہے، وہ ہر ناتوانی کی قوت ہے، اور ہر ستم رسیدہ کی گریز گاہ ہے۔

وہ بولنے والے کی بات سنتا ہے، ہر خاموشی کے بھید و رمز سے واقف ہے، وہ ہر زندہ کا روزی رساں یعنی متکفل ہے۔ اور ہر مرنے والے کا مرجع اور بازگشت صرف اُسی کی طرف ہے۔ آنکھوں نے تجھے دیکھا نہیں کہ تیری خبر دے سکیں۔ مخلوقات میں جو تیرے وصف بیان کرنے والے ہیں تو اُن سے بہت پہلے سے موجود ہے، تو نے یہ خلقت تنہائی کی وحشت سے ڈر کر نہیں پیدا کی اور نہ انہیں کسی نفع و سعد کے لیے ایجاد فرمایا ہے، جسے تو طلب کرے، وہ تجھ سے سبقت نہیں کر سکتا اور جسے تو پکڑے وہ تیرے پنجہ سے نہیں نکل سکتا، جو تیری نافرمانی کا مرتکب ہو وہ تیری ملک و پادشاہی میں کسی طرح کی کمی نہیں کر سکتا، اور جو تیری اطاعت، و پیروی کرے وہ تیری سلطنت میں اضافہ نہیں کر سکتا، جو تیرے فیصلہ سے راضی اور خوش نہیں، وہ اس (فیصلہ) کو رَد نہیں کر سکتا، اور جو تیرے فرمان سے روگردانی کرتا ہے وہ تجھ سے بے نیاز نہیں ہو سکتا، ہر پنہاں تیرے نزدیک آشکارا اور ہر غائب تیرے لیئے حاضر ہے (پنہاں و آشکار، حاضر و غائب اُس کے نزدیک یکساں ہیں کیونکہ اس کا علم اس کی عین ذات ہے اور تمام اشیاء پر احاطہ رکھتا ہے) تو ہمیشہ سے ہے اور تیرے لیے کوئی انتہا نہیں، تو ہی منتہی ہے لہٰذا تیرے امر و فرمان سے گریز و فرار ممکن نہیں، تو ہی (ہر چیز کی) جائے بازگشت ہے، لہٰذا تیرے (حذر) سے گریز نہیں ہو سکتا، سوا تیری رحمت کی طرف گریز کرنے کے، ہر جاندار کی پیشانی تیرے دست (قدرت و توانائی) میں ہے، اور ہر انسان کا مرجع تیری ہی طرف ہے

Marfat.com

خدایا ــــــــــــ!

تو ہر عیب و نقص سے منزّہ ہے، تیری جس مخلوق کو ہم دیکھتے ہیں، وہ اپنی جگہ پہ بسیار بزرگ نظر آتی ہے، لیکن تیری قدرت و توانائی کے حضور میں اُس کی بزرگی کتنی حقیر اور کم مایہ دکھائی دیتی ہے، تیری پادشاہی اور ربوبیت کو ہم اپنی (چشم عقل) سے دیکھتے ہیں، تو وہ کتنی ہولناک نظر آتی ہے، لیکن یہ جلالت تیری اُس جلالت کے مقابلہ میں بہت ہی حقیر اور کم مایہ ہے، جو ہماری نظروں سے پنہاں ہے۔

تیری نعمتیں دنیا میں کتنی کامل اور اکمل دکھائی دیتی ہیں لیکن آخرت کی نعمتوں کے مقابلہ میں کتنی ہیچ نظر آتی ہیں!

## استدراک!

یوں تو امیر المومنینؑ کا ہر خطبہ، مفہوم و معنی کا ایک دفتر، حقائق و معارف کا ایک سمندر، اور اسرار و رموز الٰہی کا ایک بحرِ ناپیدا کنار ہوتا ہے، لیکن اس خطبہ میں اُنھوں نے ایک بات ایسی فرمائی ہے جس کی تصدیق و تحسین جتنی آج کی ترقی یافتہ سائنس کر سکتی ہے آج سے چودہ سو برس پہلے کی مخلوق نہیں کر سکتی تھی۔ اس خطبہ میں امیر المومنینؑ نے خداوند تعالیٰ کے اوصاف کمال و جلال بیان فرماتے فرماتے ارشاد کیا ہے:

"تیری پادشاہی اور ربوبیت کو ہم اپنی چشم عقل سے دیکھتے ہیں تو کتنی ہولناک عظیم الشان اور عدیم المثال نظر آتی ہے، لیکن تیری یہ جلالت اُس جلالت کے مقابلہ میں کہیں ہیچ ہے جو ہماری نظروں سے اوجھل ہے۔"

اور یہ اوجھل ہماری نظروں کے سامنے کس حد تک نمایاں ہوتا جا رہا ہے، پہلے ہم بھی یہ سمجھتے تھے کہ یہ دنیا ایک دنیا ہے اور بس، اس لیے پہاڑ، دریا، سمندر، جنگل، صحرا، بیابان، دیکھ دیکھ ہم حیران رہ جاتے تھے، سر عبودیت خم کر دیتے تھے، لیکن اب ہماری آنکھیں، رصد گاہوں میں بیٹھ کر، دوربینوں سے کام لے کر دیکھ چکی ہیں اور دیکھ رہی ہیں کہ

Marfat.com

یہ کرۂ ارض، یہ چاند، یہ سورج، یہ ستارے، یہ پہاڑ، یہ دریا، یہ صحرا، یہ بیابان اور ساری عظیم و جلیل چیزیں، دوسرے سیاروں، دوسری دنیاؤں اور دوسری مخلوقات کے مقابلہ میں کتنی ہیچ، کتنی بے مایہ اور کتنی حقیر ہیں، اور یہ حال تو اب ہے کہ ہمارے معلومات کی مثال، اس بچہ کی طرح ہی جو سمندر کے کنارے بیٹھ کر ایک چلو پانی ہاتھ میں لیے اور ڈھنڈورا پیٹے کہ سارا سمندر اس کی مٹھی میں آگیا، ابھی تو ہم نے معرفت کے میدان میں قدم رکھا ہے، راہروی نہیں کی ہے، ہزاروں سال بعد جب ہمارا علم اور بڑھے گا، ہمارے مشاہدات اور ترقی کریں گے، حقائق ہمارے سامنے اور زیادہ صحت کے ساتھ برافگندہ نقاب ہوں گے، تب ہمیں پتہ چلے گا، کہ واقعی سلطنتِ الٰہی کا جو حصّہ ہماری نظروں سے پنہاں اور ہماری دسترس سے دور ہے، وہ کتنا عظیم و جلیل ہے، وہ کتنا ہولناک اور لرزہ خیز ہے ——— لیکن یہ مراحل و مدارج ہمارے لیئے ہیں، خاصانِ خدا کے لیئے نہیں ہیں۔ ان کے ادراکِ باطن میں خدا ایسی جلا پیدا کر دیتا ہے، اور ان کی قوتِ مشاہدہ اتنی تیز اور سریع ہوتی ہے کہ بغیر کسی زحمت کے وہ ان بہت سی چیزوں کو دیکھ لیتے ہیں جن کا صرف اندازہ کرنے کے لیئے ہمیں نہ جانے کتنی صدیاں اور نہ جانے کتنے قرن چاہئیں، سچ کہا ہے کسی نے ؎

خاصانِ خدا، خدا نباشند،
لیکن ز خدا، جدا نباشند،

## حمدِ خدائے پاک،

حمد ذاتِ باری تعالیٰ میں ایک اور موقع پر امیر المؤمنینؑ نے فرمایا :۔

بندگانِ خدا !

میں تمہیں ترکِ دنیا کی نصیحت کرتا ہوں، کہ جو (بالآخر) خود تمہیں (ایک نہ ایک دن چھوڑ دے گی (اور قیامت کے دن تمہارے کام نہ آئے گی) اور اگرچہ تم ترکِ دنیا کو پسند

Marfat.com

نہیں کرتے (لیکن) وہ تمہارے اجسام کو کُہنہ کر دینے والی ہے، گو تم چاہتے ہو کہ وہ ہمیشہ تر و تازہ رہیں، پس تمہاری اور دنیا کی مثال ایسی ہے جیسے وہ مسافر کہ، راہ مسافرت پہ قدم زن ہے، اور (سمجھ لیتا ہے کہ) راستہ طے ہو گیا، اور نشانِ منزل (کہ دور سے نمایاں نظر آتے ہیں) قریب آ گئے، اور وہ اُن تک پہنچ گیا، اور کتنا غلط خیال ہے اُن لوگوں کا جو اپنے مرکب کو، منزل کی طرف بڑھاتے ہیں، اور گمان کرتے ہیں کہ منزل تک پہنچ جائیں گے، اور کتنی عجیب ہے یہ اُمید کہ جسے ایک دن مرنا ہے اُسے بقا (لازوال) حاصل ہے جس کی حد سے وہ آگے نہیں بڑھ سکتا، اور طلب کنندہ (موت) کہ شتابی اور تندی کے ساتھ اُسے ہنکاتا ہے تا آنکہ وہ اس دنیا سے مفارقت اختیار کر لیتا ہے۔

پس دنیا کی عزت اور نعیم پر فریفتہ نہ ہو جانا، اس کی مصیبت اور کلفت پر فغاں وزاری نہ کرنا، کیونکہ اس کی عزت وار جمندی ختم ہو جانے والی ہے، اس کی زینت اور نعیم زائل ہو جائے گی، اس کی کلفت اور مصیبت (ایک نہ ایک دن) ختم ہو جائے گی اس دنیا کی ہر مدت اور ہر زمانہ کو ختم ہونا ہے، یہاں کے ہر جاندار کو فنا کے آغوش میں پہنچنا ہے، پس کیا آثارِ پیشینیاں میں کوئی چیز ایسی نہیں جو دنیا میں دل الگانے سے تمہیں روکے؟ اور کیا اپنے آبائے اولین میں — اگر تم عقل و اندیشہ سے محروم نہیں ہو — کوئی عبرت و پند نہیں پاتے؟

کیا تم نہیں دیکھتے کہ (اس دنیا سے) جانے والے پھر کبھی واپس نہیں آتے؟ اور اُن کے جو جانشین (اس وقت) زندہ ہیں، وہ بھی ہمیشہ زندہ و باقی نہیں رہیں گے؟ کیا تم نہیں دیکھتے کہ یہ اہلِ دنیا کیسے گوناگوں حالات میں شب و روز بسر کرتے ہیں؟ کہیں کوئی دم توڑ چکا ہے اور اُس پر رونے والے رو رہے ہیں اور کوئی دوسرا ہے جسے پُرسا دیا جا رہا ہے تعزیت کی جا رہی ہے؟ کوئی بیمار ہے اور بچھاڑیں (درد سے) کھا رہا ہے اور عیادت کرنے والا عیادت کر رہا ہے، اور کوئی دوسرا ہے کہ عالمِ نزع

میں ہے، کوئی دنیا کا خواہاں ہے، اور موت اُس کی تلاش میں ہے، اور کوئی دوسرا ہے کہ (حساب و پرسش روز رستخیز سے) غافل و بے خبر ہے، لیکن خدا اس سے غافل نہیں! یہ گذر جانے والوں کے نقش قدم ہی ہیں، جن پر باقی (زندہ) لوگ چل رہے ہیں!

خبردار!

کارہائے زشت نہ انجام دو، اپنی موت کو یاد رکھو جو لذتوں کو ڈھا دینے والی خواہشات کو منغص کر دینے والی، آرزوؤں اور تمناؤں کو قطع کر دینے والی ہے..!

خدا کا حق ادا کرنے کے لیے اُس سے مدد طلب کرو، اور اُس کی اَن گنت نعمتوں اور احسانوں کا شکر ادا کرو ـــ!

خدائے قادر و توانا

ایک موقع پر خطبہ دیتے ہوئے امیر المومنینؑ نے فرمایا:۔

"وہ فائدہ کا عطا کرنے والا، اور ہر بڑی سے بڑی بلا اور سختی کا رفع کرنیوالا ہے

میں اُس کے احسان پے در پے اور نعمت واسعہ پر اُس کی حمد کرتا ہوں!

میں اس بات پر ایمان رکھتا ہوں کہ وہ اول و ہویدا ہے۔

اسی سے راہِ ہدایت طلب کرتا ہوں کہ وہ نزدیک و راہنما ہے۔

اسی سے یاوری کی امید رکھتا ہوں، کہ وہ غالب و توانا ہے، اُسی پر توکل کرتا ہوں، کہ وہ (میرے لیے) کافی اور یاور ہے!

اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بندے اور فرستادہ ہیں جن کو اُس نے اپنے فرمان جاری کرنے، اور تبلیغ حجت و دلیل، نیز اپنے عذاب سے ڈرانے کے لیے روانہ فرمایا۔

یہ دنیا مٹ جانے والا دھوکہ، زائل ہو جانے والا سایہ، ڈوب جانے والی روشنی، اور ٹوٹ جانے والا ستون ہے۔

Marfat.com

یہاں تک کہ جب نفرت کرنے والا اس سے مانوس، اور گھبرانے والا مطمئن ہو جاتا ہے، تو یہ اسے اپنے پاؤں سے پٹک دیتی ہے۔ اپنے جال میں اس کا شکار کر لیتی ہے اور اپنے تیروں سے اُسے ہلاک کر ڈالتی ہے، اور انسان کے گلے میں موت کی کمندیں (بیماریاں) ڈال کر، اسے کشاں کشاں خواب گاہِ تنگ، (قبر) اور بازگشتگاہِ ترسناک (آخرت) کی طرف لے جاتی ہے، تاکہ وہ جائے گاہ ہمیشگی (جنت یا دوزخ) اور جزائے کردار (نیک یا بد) دیکھ لے، اور اسی طرح خلف سلف کا تعاقب کرتے رہتے ہیں (ایک طرف) نہ موت اپنی کار فرمائی سے باز آتی ہے (دوسری طرف) یہ دنیا میں رہنے والے لوگ اپنے اسلام کی پیروی کر رہے ہیں۔ ارتکاب گناہ سے باز نہیں رہتے، اور نہ پشیمان ہوتے ہیں۔ لوگ (اسی طرح) پے درپے (آتے ہیں) اور جاتے جاتے ہیں۔ یہاں تک پایانِ فنا و نیستی پر منتہی ہو جائیں گے۔ اور جب قیامت برپا ہوگی تو یہ پھر زندہ کیئے جائیں گے، خدائے آمرزگار انہیں قبروں کے گوشوں، پرندوں کے آشیانوں، درندوں کے بھٹوں، اور جنگ کے میدانوں سے (جہاں وہ ہلاک ہوئے ہوں گے۔) اُٹھائے گا اور یہ تیزی کے ساتھ سوئے معاد، اور جائے بازگشت کی طرف جو خدا نے اُن کے لیے مقرر کر دی ہے روانہ ہوں گے ــــ!

ان میں کوئی گروہ صف بستہ خاموش کھڑا ہوگا، بینائی خداوند انہیں احاطہ کیئے ہوگی (اور جب حساب کا وقت آئے گا) منادی آواز دے گا، ان کے اجسام پر (ہول کے اثر سے گویا) فروتنی و خواری کا جامہ، رُسوائی۔ اور ذلت کی شکستہ حالی کا لباس ہوگا، تدبیریں کم ہو چکی ہوں گی، اور آرزوئیں ناکام ہو چکی ہوں گی، دل افسردہ اور غمگین ہوں گے، خشوع و فروتنی کے باعث اُن کی آوازیں لپست ہوں گی مُنہ پسینہ سے تر ہوگا۔ (کیفیت معصیت کے باعث) خوف بے اندازہ ہوگا، اور (صدائے منادی) برائے تمیز حق و باطل، و جزائے خیر و شر و عقاب و کیفر، و بخشیدن

ثواب و پاداش، ان کے کانوں میں لرزہ پیدا کر رہی ہوگی۔

یہ وہ بندے ہیں کہ قدرتِ خداوندی سے خلق ہوئے، اور اس کی سطوت و قہرمانیت سے اس کے غلام بنائے گئے، پھر جان کنی کا وقت آیا اور اُن کی روحیں قبض کی گئیں، اور مرنے کے بعد، یہ قبروں کو سونپ دیئے گئے، جہاں یہ ریزہ ریزہ ہو گئے، پھر انہیں ایک ایک کر کے قبر کی تنہائیوں سے اُٹھایا گیا، اور انہیں (ان کے اعمال کی جزا دی گئی، اور یہ حساب کے لیے جُدا جُدا کر دیئے گئے۔

ان لوگوں کو گمراہی سے رہائی پانے کی مہلت دے دی گئی تھی، (بوسیلۂ پیغمبران) سیدھے رستہ کا نشان بتا دیا گیا تھا، اور (خدا کو) راضی رکھنے کے لیے جتنی مدت درکار تھی اتنی عمر دے دی گئی تھی، شبہات کی تاریکیاں ہٹا دی گئی تھیں، اور مضمارِ جیاد (یعنی اسپ سبک بار و سبک تن) کی طرح چھوڑ دیا گیا تھا، فکرِ عمل، اور نورِ علم و دانش کی تلاش کو مہلت دے دی گئی تھی، کہ موت کے پہنچنے تک کی فرصت سے فائدہ اُٹھالیں، او یہ امثالِ صائب، پندِ شافی، اور عقلِ رسا (کتنے دل نشیں ہیں کاش) یہ دل پاکیزہ اور گوشِ شنوا، اور اندیشۂ ثابت اور عقلِ استوار پا لیتے!

پس اے لوگو! خدا سے اُس شخص کی طرح ڈرو جو پند و نصیحت کو سُنتا او سر کو جُھکا لیتا ہے، جس نے گناہ کیا ہو، اور اُس کا اعتراف کر لیا ہو، جو خدا سے ڈرتا ہو، اور عملِ صالح کرنے لگا ہو، جس نے عذابِ خدا سے خائف ہو کر توبہ کی جانب بڑھا یا ہو، قیامت پر ایمان لا کر اچھے کام کیے ہوں، عبرت انگیز چیزیں دیکھ کر نصیحت حاصل کی ہو، عذابِ الٰہی سے) ڈرایا گیا ہو تو ڈر گیا ہو، حق کی آواز سُن کر اُس کی طرف کرتا ہو، اور پھر بعد ازاں تائب ہو جاتا ہو، پیشواؤں کی پیروی کرتا ہو، اور اُن قدم بقدم چلنے کی (کوشش) کرتا ہو، جب اسے (راہِ راست) دکھائی جاتی ہو تو دیکھ لیتا ہو، اور شتابی کے ساتھ جویندۂ حق بن کر لپکتا ہو، گناہوں سے رو بفرار

نجات حاصل کر لی ہو، اور آخرت کے لیئے (عمل صالح کے) ذخیرے جمع کر لیئے ہوں،
اپنے باطن کو پاک کر لیا ہو، اور آخرت کا گھر آباد کر لیا ہو، اور توشہ (بندگی خدا و خدمت
خلق) دنیا سے کوچ کے دن کے لیئے راہِ سفرِ آخرت پر رہروی کے لیے، اور جائے
بلند و پستی (قبر و قیامت) کے لیئے ذخیرہ اندوزی کر کے (عمل صالح کی) اپنی پیٹھ مضبوط
کر لی ہو، اور جائے آخرت کے لیئے اس توشہ کو (موت سے پہلے) روانہ کر دیا ہو۔

پس اسے بندگانِ خدا! ـــــــ!

خدائے بزرگ و برتر نے جس کام کے لیئے تمہیں خلق کیا ہے اس سے ڈرتے
رہو، اس نے اپنی ذات کے متعلق تمہیں جتنا خوف دلایا ہے اتنا اس سے ڈرو،
اس کے وعدہ کی صداقت کو پورا کر کے روزِ قیامت کے ہول سے ڈر کر اجرِ آخرت
کے مستحق بن جاؤ!

خدا نے تمہارے لیئے کان بنائے تاکہ تم (اچھی طرح کام کی باتیں) یاد رکھ سکو!
آنکھیں دیں تاکہ تاریکی سے بچو، اور بینا بن جاؤ، اور تمہارے ہر عضو (ظاہری)
کو عضو (باطنی) سے محتوی کر دیا۔ اور ان اعضاء کو ترکیب صورت دے کر متناسب
اندازوں پر رکھ دیا، بدن کو ترکیب ہائے سود مند سے قائم اور برقرار رکھا، جو عمر کی
مدت اور شکل کی ترکیب میں، جوڑوں کے ساتھ مناسبت رکھنے والے اعضاء کے
ساتھ موجود ہیں، مرکب کیا، یہ ترکیب صوری، ایک تو ان ابدان سے قائم ہے جو سود مند
ہیں، دوسرے ان قلوب سے، جو اس کی نعمت بے کراں کو بزرگ بنانے والے اعمال،
اس کے احسانات کو واجب کر دینے والے امور، اور عافیت کی نگہداری کرنے
کی آڑ میں اپنے رزق کی تلاش کرتے ہیں۔

خدا نے تمہارے لیئے عمر و زندگی کی مدت معیّن کی، اور اُسے تم سے پنہاں رکھا
اور آثار گذشتگاں کو تمہاری عبرت اندوزی کے لیئے باقی رکھا ـــــ وہ لوگ جو

Marfat.com

اپنے نصیب سے بہرہ ور ہونے کی منزل، اور رسن گلو کے کشادہ ہونے کے مقام (دنیا) سے تم سے پہلے گزر چکے ہیں، جنہیں قبل اس کے کہ آرزوؤں تک پہنچ سکیں موت نے جھپٹ لیا، اور اُن کی مدت کے منقطع ہو جانے کے باعث تمنّائیں منتشر ہو گئیں انھوں نے ہنگامِ تندرستی کوئی توشۂ (آخرت) مہیا نہ کیا، اور زندگی کے آغاز (جوانی و توانائی) میں کوئی عبرت حاصل نہ کی —— !

کیا یہ عنفوانِ جوانی و توانائی میں، پیری و خمیدگی کا انتظار کر رہے ہیں؟ کیا کوئی تندرست بیماری ہائے گوناگوں کا منتظر رہتا ہے؟ کیا وہ جو باقی اور برقرار ہے فنا و نیستی کے سوا کسی اور چیز کا منتظر ہے؟ حالانکہ رحلت کا وقت نزدیک آ چکا، انتقال کی گھڑی سر پر آ پہنچی، سوزِ نہاں کے تعب، لعابِ دہن کے گلوگیر، اور پھندہ ڈالنے والے گھونٹ پینے اور خدمت گزاروں اور فرزندوں، ہمسروں دوستوں سے مدد طلب کرنے کے لیے متوجہ ہونے کی ساعت آ گئی ہے —— !

کیا ان لوگوں نے (موت کی) سختیاں دور کر دیں؟ —— یا ان کے شیون سے کوئی فائدہ پہنچا پایا؟ جب کہ گورستان میں سپردگی عمل میں آ گئی، اور گوشۂ تنگ (قبر) میں تنہا چھوڑ دیا گیا؟ قبر کے کیڑوں (مار و کژدم وغیرہ) نے اس کی لاش کو پارہ پارہ کر دیا، مصائبِ دوراں نے اس کے نشان کو نابود کر دیا، بدن کی طراوت و تازگی و رعنائی رخصت ہو گئی، بادِ سخت نے اس کے آثار کو محو کر دیا، اس کی ہڈیاں بے توانائی بوسیدہ ہو گئیں، اور روحیں بارِ گراں (معصیت) کا بوجھ لے کر غیب کے اخبار پر یقین لے آئیں (مگر کب؟ جب) نہ اعمالِ صالحہ میں اضافہ ممکن ہے، نہ بُرے کاموں کی تلافی کی جا سکتی ہے!

لوگو!

یاد رکھو کہ تمہیں پلِ صراط پر سے گزرنا ہے، اس کی لغزش کے مقامات، ٹھوکر

Marfat.com

کھانے کی جگہوں اور متواتر خوفوں سے گزرتا ہے، لہٰذا خدا سے اُس دانا آدمی کی طرح ڈرو، جس کے دل میں انجام کی فکر نے گھر کر لیا ہو، جس کے بدن کو خوفِ خدا نے لاغر کر دیا ہو، عبادتِ شب نے اُس کی ذراسی نیند بھی چھین لی ہو، جس کے تپتے ہوئے دلوں کو ثواب کی امید نے پیاسا بنا دیا ہو، جس کے خواہشات نفسانی کو زہد نے روک دیا ہو، جس کی زبان کو خدا کے ذکر نے خشک کر دیا ہو، جس نے خوف کو اپنے بچاؤ کے لیئے پیش پیش رکھا ہو، جو راہ روشن سے ہٹے ہوئے راستوں سے روگرداں ہو کر منزل مقصود تک پہنچانے والے سیدھے راستہ پہ رہروی شروع کر دی ہو، جس کو مکر و فریب کے موانع نے نیک کام سے روکا نہ ہو، شبہات کی حقیقت اس نے پہچان لی ہو، جس نے اپنے خوشگوار دنوں اور آسائش کی نیند میں نعائم اُخروی کی راحت، اور نجات کی خوشخبری حاصل کر لی ہو، دنیا کو جس نے اچھے صفات کا حامل بن کر بسر کیا ہو، فیروزی کے عالم میں جس نے آخرت کا توشہ پہلے سے بھیجدیا ہو، عذاب الٰہی سے خائف ہو کر جس نے نیک کام کرنے میں جلدی کی ہو، زندگی کی عطا کی ہوئی فرصت میں جس نے عجلت کے ساتھ آخرت کے کام انجام دے ڈالے ہوں، پسندیدہ امور کی طرف راغب ہوا ہو، اور قابل ترک چیزوں سے روگرداں رہا ہو، آج (زندگی میں) کل (موت کے بعد) کا دھیان رکھا ہو، اس لیئے کہ اجر اور عطا، بخشش اور ثواب، جنت اور جہنم منتقم اور نصیر ہونے کی حیثیت سے حجت اور دلیل پیش کرنے والے کی حیثیت سے کتاب خدا بہت کافی ہے۔

## خدائے دانا و بینا

عبادتِ الٰہی اور بندگی خداوندی کی تلقین کرتے ہوئے ایک موقع پر امیرالمومنینؑ نے ارشاد فرمایا:۔

(بلاشبہ) خداوند متعال، پنہاں سے واقف، اندیشۂ قلب کا دانا، ہر چیز کو

Marfat.com

محیط (ہر کلی و جزوی چیز کو محیط) ہر چیز پر غلبہ اور توانائی رکھنے والا ہے۔

پس تم میں سے ہر اس شخص کو جو عمل کر سکتا ہے چاہیئے کہ موت کے بسرعت لاحق ہونے سے پہلے مہلت کے دنوں میں فراغت اور اطمینان کی ساعت میں، جو کچھ کر سکتا ہے کر لے، قبل اس کے کہ مشغولیت کی گھڑی آجائے سانس لینے کے زمانہ میں قبض روح سے پیشتر (اپنے بچاؤ) کا کام کر لے! پل صراط پر مضبوطی کے ساتھ قدم جمانے کے لئے پہلے سے بندوبست کر لے، اور اس دنیا سے کہ جہاں سے بہر حال کوچ کرنا ہے، اس گھر کے لیے جہاں ہمیشہ رہنا ہے، زادِ سفر کا انتظام کر لے۔

خدا کے بندو!

خدا سے ڈرو! ــــــ!

اُن باتوں کے بارے میں جن کے لئے تمہیں اس نے یاد رکھنے کا حکم دیا ہے، جن حقوق کی نگہداشت کے فرض کو اُس نے امانت کی طرح تمہیں سونپا ہے، کیونکہ اس نے تمہیں بیکار نہیں خلق کیا ہے، نہ تمہیں مہمل و بیکار چھوڑا ہے، نہ تمہیں نادانی اور کوری (گمراہی) میں مبتلا کیا ہے، اس نے تمہارے اعمال اور اُن کے حدود کے بارے میں سب کچھ بتا دیا ہے، وہ تمہارے کردار سے واقف ہے، تمہاری عمر اور زندگی کی مدت اُس نے معیّن کر دی ہے اور تم پر وہ کتاب نازل کر دی ہے جو ہر چیز کی وضاحت کرنے والی ہے، اس نے اپنے نبیوں کو ایک مدت تمہارے اندر زندہ اور قائم رکھا، یہاں تک کہ اُس نے اپنے دین کو تمہارے لیئے مکمل کر دیا، اور آنحضرتؐ کی زبان سے وہ اعمال بیان کرا دیئے جنہیں وہ پسند کرتا ہے یا ناپسند کرتا ہے، نیز زبانِ رسالت سے کردارِ زشت و نواہی و اوامر کی تبلیغ کرا دی، اور تمہارے کسی عذر کی گنجائش باقی نہ چھوڑی، اور تم پر ہر طرح سے اتمامِ حجت کر دی، تمہیں عذاب سے ڈرا دیا، اور تمہیں عذابِ سخت کے سامنے جانے سے ڈرایا!

یاد رکھو!

ریاکاری خواہ کتنی ہی خفیف ہو ایک طرح کا شرک ہے، اور اہلِ ہوٰی (نفس) کے ساتھ نشست برخاست ایمان کو فراموش کر دینے والی اور شیطان کو حاضر کر دینے والی ہے۔!

کذب و دروغ سے کنارہ کش رہو، کیونکہ جھوٹ خود ایمان سے کنارہ کش ہے، راست گفتار نجات وکرامت کے دہانے پر، اور دروغ گو ذلت وخواری کے کنارے پر کھڑا ہے۔

ایک دوسرے سے حسد نہ کرو، کیونکہ حسد ایمان کو کھا جاتا ہے جس طرح آگ لکڑی کو کھا جاتی ہے۔

ایک دوسرے سے بغض نہ رکھو، کیونکہ یہ ہر خیر و برکت کے زوال کا باعث ہے (جس بالوں کو سر سے جُدا کر دیتی ہے)۔

اور یاد رکھو!

آرزو عقل کو بھول میں ڈال دیتی ہے لہٰذا غلط امیدوں کو جھٹلاؤ۔ کیونکہ یہ امید نہیں (ایک قسم کا) فریب ہے! ——— لہٰذا آرزومند فریب خوردہ ہے!

## خدائے لم یزل

خدائے بزرگ و برتر کی قدرت وکبریائی پر حضرت علیؓ نے مختلف مواقع پر حقائق و معارف سے بھرے ہوتے جو کلمات وخطبات ارشاد فرماتے ہیں وہ حُسنِ بیان، زورِ استدلال، سحر طرازی اور اثر آفرینی میں اپنا جواب نہیں رکھتے۔

اسی طرح کے خطبات میں سے ایک خطبے کا کچھ حصّہ یہ ہے:

"حمد و سپاس اس خدائے (قادر و توانا) کے لیے ہے کہ آنکھوں سے دیکھے بغیر جس کی شناخت حاصل ہے، اور جو بدون فکر و اندیشہ، ایجاد کنندۂ (دنیا) ہے، وہ اس وقت سے برقرار اور باقی ہے جب کہ نہ برجوں والا آسمان تھا، اور نہ یہ بڑے بڑے دروالے حجاب، نہ شبِ تاریک نہ بحرِ پرسکون، نہ گھاٹیوں والے پہاڑ، نہ موڑ دار گھاٹیاں، نہ زمین کا گہوارہ تھا، نہ توانائی و تونگری رکھنے والی مخلوق، پیکرِ وجود سے آراستہ تھی،

بلاشبہ یہی خدا ہے جس نے مخلوقات کو پیدا کیا، اور یہی ہے جو مخلوقات کے فنا ہونے کے بعد باقی رہے گا، یہی معبود ہے، یہی روزی دینے والا ہے، ماہ و خورشید اسی کی راہِ طلب میں رواں دواں ہیں اور ہر جدید کو کُہنہ، اور ہر قریب کو دور بنا دینے والے ہیں،

Marfat.com

خدا نے مخلوقات کو روزی تقسیم کی، وہ اُن کے آثار و اعمال سے واقف ہے، اُن کے تعداد انفاس، خیانتِ چشم، سینہ کے اندر چھپے ہوئے اسرار، رحم مادراں میں اُن کے جائے استقرار و محل و مقام تک سے آشنا ہے (ان کے دنیا میں آنے کے بعد سے) ان کے ہر کام سے واقف و شناسا ہے، یہاں تک کہ اُن کی عمر کی مدتیں اپنی انتہا کو پہنچ جائیں، (یعنی زندگی فسخ ہو جائے)،

وہ خدا ہی ہے کہ عین وسعت و رحمت کے عالم میں اس کا عذاب دشمنوں پر سخت ہوتا ہے، اور عین سختیٔ عذاب میں اُس کی رحمت دوستوں کو اپنے کرم سے ڈھانپ لیتی ہے!

وہ ہر اُس ہستی پر مسلط ہے جو اس پر غلبہ حاصل کرنا چاہے۔ اور ہر اُس ہستی کو ہلاک کر دیتا ہے جو اس سے مخالفت کرے، جو اُس سے دوری طلب کرتا ہے، اُسے وہ خوار کر دیتا ہے، جو اُس سے دشمنی کرتا ہے اُس پر وہ غالب آجاتا ہے، جو اُس پر توکل کرتا ہے، اُسے وہ کافی ہوتا ہے، جو اُس سے مانگتا ہے اُسے وہ عطا کرتا ہے، اور جو اُسے قرض دیتا ہے اُس کا قرض (مع نفع کے) وہ ادا کر دیتا ہے، جو اُس کا شکر ادا کرتا ہے اُسے وہ جزا دیتا ہے

خدا کے بندو!

قبل اس کے کہ میزان (حشر) میں تمہیں تولا جائے، تم خود اپنے تئیں تول لو!

خود اپنا محاسبہ کر لو، قبل اس کے کہ تمہارا محاسبہ (میدانِ حشر میں) کیا جائے۔

رسن گلوگیر (موت) سے پہلے، اچھی طرح سانس لے لو (اچھے اور نیک کام انجام دو) اطاعت مند بن جاؤ قبل اس کے کہ عذاب کی سختی تمہیں کھینچ لے جائے۔!

(اور اے لوگو!) جان لو! ـــــ اِنفس پر غالب آنے کے سلسلہ میں جس کی خود مساعدت نہیں کرتا کہ خود اپنے وجدان سے اپنا تنبیہ کنندہ بن جائے، اُسے کسی دوسرے کے پند و موعظت سے کوئی نفع نہیں پہنچتا۔

Marfat.com

## جان دو تو کسی بڑے مقصد پر!

اپنے ساتھیوں، رفیقوں، ماتحتوں، اور حکام و عمال کو حضرت علیؑ برابر ٹوکتے، ان کا محاسبہ کرتے اور انہیں پند و نصیحت کرتے رہتے تھے، آپ صرف اُن کی دنیا کے نگہبان نہ تھے، دین کے بھی محافظ تھے، یہ نصیحت، ہمدردی، محبت، خلوص، اور شفقت پر مبنی ہوتی تھی، اِس لیئے تیر کی طرح جا کر دل پر لگتی تھی، سچائی میں جو جادو ہوتا ہے، وہی سحر ارشاداتِ امیرالمومنینؑ میں نظر آتا ہے۔

حارث الہمدانی کو ایک موقع پر آپ نے تحریر فرمایا :-

خبردار! حق کے سوا کبھی خدا کی قسم نہ کھانا، موت کو برابر یاد کرتے رہو، اور موت کے بعد جو کچھ ہے اُس کی یاد سے بھی غافل نہ رہو، مگر موت کی آرزو نہ کرنا، جان ہی دینا ہو تو کسی بڑے مقصد پر جان دو۔

ہر اس کام سے بچو جو آدمی اپنے لیئے تو پسند کرتا ہے، مگر عام مسلمانوں کے لیئے پسند نہیں کرتا۔ ہر اس کام سے پرہیز کرو جو خفیہ تو کیا جا سکتا ہے، مگر علانیہ کرنے سے شرم روکتی ہے۔ ہر ایسے کام سے دور رہو کہ جواب طلب کیا جائے تو انکار یا معذرت پر مجبور ہو جاؤ، اپنی آبرو کو لوگوں کی چہمے گوئیوں کا نشانہ بننے نہ دو۔ ہر وہ بات کہتے نہ پھرو جو تم نے سُنی ہے، آدمی کے لیئے یہ جھوٹ کافی ہے کہ جو کچھ سُنے کہتا پھرے۔ ہر بات کی تکذیب پر بھی تُلے نہ رہو، کیونکہ یہ بھی نری جہالت ہے، اپنا غصہ پیو، انتقام کا اختیار رکھتے ہوئے بھی معاف کر دو۔ غصے کے موقع پر بُردباری سے کام لو۔ اور تمہیں تو معاف ہی کرنا چاہیئے، کیونکہ حکومت چلتی پھرتی چھاؤں ہے۔ تم یہ سب کرو گے تو تمہاری عاقبت

Marfat.com

بخیر ہو گی، خدا کی ہر نعمت کو سنوارنا چاہیے، اور خدا کی کسی نعمت کو بھی ضائع نہ ہونے دو، خدا نے جو نعمت بخشی ہے اُس کا اثر تم پر ظاہر ہونا چاہیئے۔

تمام معاملات میں خدا کی فرماں برداری کرو، خدا کی فرماں برداری سب پر مقدم ہے اپنے نفس کو بہلا پھسلا کر عبادت میں لگالیا کرو۔ اس بارے میں اس سے نرمی کا برتاؤ کرو۔ زبردستی سے مجبور نہ کرو۔ جب وہ خالی اور چاق و چوبند ہو تو عبادت کی طرف مائل کرو۔ مگر فرض نمازوں کا معاملہ دوسرا ہے انہیں تو ہر حال میں ادا کرنا ہے اور اُن کے اوقات ہی میں ادا کرنا ہے۔

دیکھو ایسا نہ ہو کہ موت ایسی حالت میں آ ٹوٹے کہ تم دنیا کی طلب میں اپنے ربّ سے بھاگے ہوئے ہو۔ خبردار! فاسقوں سے دوستی نہ کرنا کیونکہ ایک شر اپنے ساتھ دوسرا شر لاتا ہے۔ اللہ کی توقیر کرو۔ اللہ کے حبیبوں سے محبت کرو۔ غصے سے بچو۔ کیونکہ غصہ شیطان کی ایک بہت بڑی فوج ہے"

والسلام

## حاکم کے صفات

امیرالمؤمنین حضرت عبداللہ بن عباس پر بہت زیادہ شفقت فرماتے تھے، لیکن یہ شفقت احتساب اور نصیحت سے خالی نہیں تھی، بلکہ اس میں اور اضافہ ہو جاتا تھا۔

بصرے کی گورنری پر جب آپ نے عبداللہ بن عباس کو سرفراز فرمایا تو یہ منصب گراں بار سونپتے وقت اُنہیں نصیحت فرمائی۔

لوگوں کے لیئے اپنی مجلس میں بشاشت، اور حکومت وسعت پیدا کرنا، خبردار غصے نہ ہونا، کیونکہ غصہ شیطان کی بدشگونی ہے، اور یاد رکھو جو چیز خدا سے قریب کرتی ہے، دوزخ سے دور کر دیتی ہے۔ اور جو چیز خدا سے دور کرتی ہے، دوزخ سے قریب کر دیتی ہے۔

Marfat.com

بہ ظاہر یہ نصیحت صرف عبداللہ بن عباس کو ہے۔ لیکن درحقیقت یہ ہر اس شخص کے لیئے جو حاکمیت کے کسی منصب پر فائز ہو، جن نکات کی طرف آپ نے ابن عباسؓ کی توجہ مبذول کرائی ہے وہ بنیادی حیثیت رکھتے ہیں اور اگر انہیں ملحوظِ خاطر اور پیشِ نظر رکھا جائے تو راعی اور رعایا کے مابین کسی طرح کی تلخی اور بدمزگی پیدا ہی نہیں ہو سکتی۔

اسی طرح ایک موقع پر جب ابنِ عباسؓ خوارج سے مناظرے کے لیئے گئے تو انہیں نصیحت فرمائی :۔

"قرآن کو لے کر بحث نہ کرنا، کیونکہ قرآن بہت سے معنیٰ کا محتمل ہے، بہت سی وجہیں رکھتا ہے۔ قرآن سے بحث کرو گے تو تم بھی کہتے رہو گے، وہ بھی کہتے رہیں گے اور نتیجہ کچھ نہ نکلے گا لیکن سنت کو لے کر بحث کرنا سنت سے بھاگنے کا موقع نہ پا سکیں گے"

ایسا معلوم ہوتا ہے خوارج اپنے مسلک کے اعتبار سے "اہل قرآن" تھے اس نصیحت میں نکتہ یہ پوشیدہ ہے کہ اگر سنت کو نظر انداز کر کے صرف قرآن پر حصر کیا جائے گا تو

احکام ترے حق ہیں مگر اپنے مفسّر
تاویل سے قرآں کو بنا سکتے ہیں پاژند

کا منظر سامنے آجائے گا۔!

## فوج کے سالاروں کو ہدایات

جب فوج کسی سرزمین پر داخل ہوتی ہے تو وہاں نہ کسی کی جان محفوظ رہتی ہے نہ مال، نہ کشتِ دہقاں، نہ تاجِ خسروی، لیکن مسلمان "فوج" ایسا نہیں کر سکتی۔ وہ بڑی سے بڑی فتح وظفر کے موقع پر بھی نہ کسی کو لوٹ سکتی ہے، نہ ستا سکتی ہے، نہ کسی کا گھر لوٹ سکتی ہے، نہ کھیت اُجاڑ سکتی ہے، نہ ظلم وتعدی کر سکتی ہے نہ جور و ستم کا مظاہرہ کر سکتی ہے۔ اور خلیفہء راشد حضرت علیؓ خاص طور پر اس بات ملحوظ خاطر رکھتے تھے، شام پر فوج کشی کے وقت انہوں نے فوج کے سالاروں کو جو ہدایات دیئے

Marfat.com

وہ یہ تھے :-

"فوجیوں کی زیادتیوں میں بری الذمہ ہوتے کا میں تمہارے سامنے اعلان کیے دیتا ہوں۔ فوجیوں کو ظلم و تعدی سے روکو اور شریروں کو سزائیں دو۔ خبردار کوئی ایسی بات ہم سے سرزد نہ ہونے پائے جو خدا کو بری لگے اور ہماری تمہاری دعاؤں پر پردہ حائل ہو جائے۔ کیونکہ اللہ عز و جل شانہٗ فرما چکا ہے "مایعبؤ بکم لولا دعاؤکم" اور یاد رکھو! خدا جس قوم کو آسمان پر ناپسند کرتا ہے، وہ زمین پر برباد ہو جاتی ہے لہٰذا اپنے لیے بھلا چاہو۔ اپنے سپاہیوں کو اچھی سیرت پر رکھو۔ رعایا کی مدد کرتے رہو۔ دین الٰہی کو قوت پہنچاؤ اور خدا کی راہ میں جیسا کہ اس کا مطالبہ ہے پوری طرح کام آؤ۔ کیونکہ خدا کے ہم پر اور تم پر بے شمار احسان ہیں جن کا شکر بجالانا واجب ہے اور یہ کہ ہم سب اپنی پوری قوت سے اُس کی نصرت میں لگ جائیں، اگرچہ سب قوت خدا ہی کی طرف سے ہے"۔

والسلام

آپ نے صرف اسی پر اکتفا نہیں فرمایا کہ سالارانِ فوج کو ہدایات دے کر مطمئن اور خاموش ہو گئے ہوں، آپؓ نے براہِ راست اپنی سپاہ کو بھی مخاطب فرمایا۔ انہیں بھی پُرزور انداز میں نصیحت فرمائی، اور خدا کا خوف دلاتے ہوئے ارشاد فرمایا :-

"امّا بعد، خدا نے حق میں تمہیں برابر کر دیا ہے۔ تمہارے گوروں کو بھی اور کالوں کو بھی اور خلیفہ سے تمہارا رشتہ ولیسا رکھا ہے جیسا اولاد کا باپ سے ہوتا ہے خلیفہ پر تمہارا یہ حق ہے کہ تم سے انصاف برتے۔ برابری کا سلوک کرے اور تمہارے مالِ غنیمت سے اپنا ہاتھ روکے رہے۔ اگر وہ ایسا کرتا ہے تو تم پر لازم ہے کہ اس کی مدد کرو۔ اپنی نصرت کے لیے خرچ کرو اور اللہ کی حکومت کا بچاؤ کرو۔ تم زمین پر خدا کے شحنے ہو لہٰذا اس کے مددگار اور اس کے دین کے انصار بنو اور صلاح کے بعد

میں فساد نہ پھیلاؤ۔ یاد رکھو خدا مفسدوں کو پسند نہیں کرتا۔"

والسلام

## مرگ و زیست

ایک خطبہ میں آپ نے مرگ و زیست کے فلسفے پر گفتگو فرمائی ہے۔ ارشاد ہوا ہے:-

"کوئی شخص بھی متاع دنیا سے مسرور و شادماں نہیں رہتا، مگر وہ شخص کہ گریہ گلوگیر کے لیے تیار رہا ہو۔ اس کی خوشیوں سے کوئی بھی بہرہ مند نہیں ہوتا مگر وہ شخص کہ اس کی بدی کی زیاں کاری سے ملاقی نہ ہوا ہو، اس دنیا میں اسی کو باران فراخ و خوش بختی عطا کرتا ہے جس پر پے درپے ابر بلا برستا ہے (پس جب دنیا کی رفتار یہ ہے) تو یہ شائستہ اور سزاوار اس کی ہے کہ اگر یہ کسی کے لیے صبح فرحت کناں کرے تو شام بہی کے ساتھ روتا آئے، اس کا ایک پہلو اگر خوشگوار اور شیریں ہے تو دوسرا تلخ اور اندوہگیں۔ جو شخص اس کی سرسبزی اور شادابی سے نہال ہوتا ہے، اسے یہ بلاؤں کی سختی سے نڈھال کر دیتی ہے اور جو اس کے نازک و نرم پروں کے سایہ میں شام کرتا ہے۔ اس کی صبح خوف و دہشت کے بازوؤں پر ہوتی ہے، یہ فریب کار ہے اور اس میں سوا فریب کے کچھ نہیں یہ فانی ہے اور اس کی پشت پر جو کچھ بھی ہے وہ فنا ہو جانے والا ہے پس پرہیزگاری کے سوا کوئی شے خوب نہیں، جس شخص نے اس سے کم (مال و منال) لیا، اس نے گویا بہت زیادہ چیز لے لی، جو اسے عذاب (الہی سے) بچالے گی۔ اور جس نے اس سے خوب سا (مال و منال) لیا، اس نے وہ چیز زیادہ سے زیادہ لے لی، جو اسے تباہ و برباد کر دے گی، اور بہت جلد زائل ہو جائے گی۔

کتنے ہی اس پر بھروسہ کرنے والے ہیں، جن کو اس نے مبتلائے مصیبت کیا، اور کتنے صاحب طمانیت ہیں جنہیں اس نے پچھاڑ دیا، کتنے ہی ارباب جاہ و جلال ہیں جنہیں اس نے حقیر و ذلیل کر دیا، کتنے ہی نخوت پرست ہیں، جن کو اس نے کچھ نہ رکھا، اس کا

اقتدار گردش کرتا رہتا ہے، اس کی زندگی مکدّر ہے، اس کا شیریں پانی تلخ ہے، اس کی مٹھاس میں کڑواہٹ ملی ہوئی ہے، اس کی غذا زہریلی ہے، اس کے رشتے کمزور ہیں، اس کا ہر زندہ موت کے سامنے، اس کا ہر تندرست بیماری کے حوالے ہے، اس کا ملک چھن جائے گا، اس کا عزیز (باعزت) ذلیل ہو گا، اس کا مال تباہ ہو گا، اس کا ہمسایہ لٹ جائے گا۔"

اے لوگو! کیا تم انہیں لوگوں کے گھروں میں اقامت گزیں نہیں ہو جو تم سے پہلے یہیں رہتے تھے؟ ان کی عمریں دراز تر، اور اُن کے آثار پائندہ تر تھے؟ ان کی آرزوئیں بیشتر ان کی جمعیتیں آمادہ تر اور اُن کے لشکر انبوہ تر تھے، انہوں نے دنیا کو کس کس طرح پوجا، اور کس کس طرح سے اسے چاہا، لیکن آخر کار انہوں نے یہاں سے کوچ کیا (مر گئے) بغیر کسی توشہ کے کہ ساتھ لے جاتے، یا سواری کے کہ اس پر چڑھ کر راہ پیمائی کرتے، کیا تمہیں معلوم ہے کہ اس دنیا نے کبھی ان کا فدیہ دیا یا ان کی اعانت و دستگیری کی؟ یا از راہ نیکوئی کبھی انہیں کمک پہنچائی؟ (نہیں یہ کچھ نہیں کیا) بلکہ اس نے انہیں گرفتار مصائب کیا، آفات سے انہیں کمزور بنایا، دستِ مصیبت کو جنبش دی، ان کی ناکیں زمین پر رگڑ دیں، اُن کو اپنے پاؤں تلے روندا، اور اُن کے مقابلہ میں حوادثِ دہر کی مدد کی، جو لوگ اس دنیا کے دلدادہ تھے، اور آخرت پر اُسے ترجیح دیتے تھے، اور ہمہ تن اس کی طرف مائل تھے، اُن کے ساتھ تم نے اس کا ظلم و ستم دیکھ لیا، پس جب وہ اس سے دائمی مفارقت اختیار کرنے پر مجبور ہو گئے تو اس نے بھوک اور گرسنگی کے سوا بھی انہیں کوئی توشہ دیا تنگ منزل (قبر) کے سوا کہیں اور انہیں اُتارا؟ یا تاریکی کے سوا کوئی چراغ اُن کے لیے جلایا؟ یا ندامت و پشیمانی کے سوا کچھ اور انہیں عطا کیا؟

تم اس دنیا کو پسند کرتے ہو، بلکہ اس سے مطمئن ہو، بلکہ اس پر حریص ہو، یہ دار اُس شخص کے لیے بدترین گھر ہے جو اسے متہم نہ قرار دے اور اس میں رہ کر اس سے خوف زدہ

Marfat.com

جان لو، اور تم (اچھی طرح) جانتے ہو کہ تمہیں چھوڑنا پڑے گا، یہاں سے تم کو کوچ کرنا ہوگا، لہٰذا ان لوگوں سے عبرت حاصل کرو، جو کہتے تھے، ہم سے زیادہ کون قوت والا ہے؟ لیکن انہیں لاد کر قبروں کی طرف لے جایا گیا، مگر سوار کہہ کر بار نہیں کیئے گئے۔ باوجود اس کے کہ قبروں میں اُتارے گئے، لیکن مہمان کہہ کر بلائے نہیں گئے۔ ان کی پتھریلی قبریں، مٹیالے کفن، اور بوسیدہ ہڈیاں بس یہی ان کے ہمسائے ہیں، یہ نہ کسی پکارنے والے کو جواب دے سکتے ہیں، نہ کسی مصیبت کو دور کر سکتے ہیں، نہ نوحہ و ماتم کی پروا کرتے ہیں، اگر انہیں بارش سے شاد کام کیا جائے تو خوش نہیں ہوتے، اور اگر بارش سے محروم کر دیا جاتے تو غمگین نہیں ہوتے، یہ الگ الگ ہونے کے باوجود مجتمع ہیں، اور پڑوسی ہونے کے باوجود ایک دوسرے سے دور ہیں، نزدیک ہیں مگر ایک دوسرے سے ملاقات نہیں کر سکتے، قریب ہیں۔ لیکن (لطف) قربت سے محروم ہیں، ایسے حلیم ہیں جن کے کینے دور ہو چکے ہیں، اتنے بے حس ہیں کہ عداوتوں کو بھول چکے ہیں، اب نہ ان سے ایذا رسانی کا خوف کیا جاسکتا ہے، نہ مخالفت کی ان سے امید کی جاسکتی ہے"۔

## دنیا کی خوشی، دنیا کا غم

یہ دنیا کیا ہے؟ اس کی خوشی کیا ہے؟ اس کا غم کیا ہے؟ اس کا بیان امیرالمومنین رضؓ کی زبان سے:۔

دنیا پر اس طرح نظر ڈالو، جس طرح اس سے نفرت کرنے والے اور اس سے روگرداں ہونے والے اسے دیکھتے ہیں! کیونکہ خدا کی قسم، یہ اپنے رہنے والوں کو بہت جلد اپنے سے دور کر دے گی، اور صاحبانِ دولت و نعمت کو مبتلائے آفت و مصیبت کر دے گی، اس کی جو چیزیں گزر چکیں (جیسے جوانی، صحت،

قوت اور توانائی وغیرہ) وہ اب واپس نہیں آئیں گی، اور اس کے بعد جو چیزیں آنے والی ہیں وہ نامعلوم ہیں پھر انتظار کیسا؟ (نعمت یا نقمت، خوب یا بد) کچھ معلوم نہیں دنیا کی خوشی غم کے ساتھ ملی ہوئی ہے، اس کی قوت و توانائی اور جواں مردی، ضعف و ناتوانی اور پیری کی طرف پلٹنے والی ہے، پس اس کی جو چیز تمہیں مسرور کرتی ہے، وہ تمہیں دھوکہ نہ دے (جیسے مال و دولت، فرزند و زن) کیونکہ ان میں سے کم ہیں وہ چیزیں جو تمہارے ساتھ جائیں گی"۔!

اسی طرح ایک اور خطبہ میں ارشاد فرمایا :۔

"جس کے سامنے جنت اور دوزخ ہوں، وہ (کسی اور طرف) مشغول نہیں ہوسکتا۔ (اس طرح کے لوگ تین گروہوں میں تقسیم کیے جاسکتے ہیں، اول) شتاب کاری کے ساتھ سعی و کوشش کرنے والا، (دوسرا) طالب حق کہ کاہل ہے (رحمتِ الٰہی کا) امیدوار ہوسکتا ہے (اور تیسرا) تقصیر کنندہ، وہ آتش و عذابِ الٰہی میں سرنگوں ہوا، داہنے اور بائیں راستے کی گمراہی ہے، راہِ راست میانہ ہے۔ اسی رستہ پر کتابِ الٰہی (قرآن کریم) اور آثار نبوت (سنتِ رسولؐ) شاہد ہیں یہی راہ راست سنتِ رسولؐ کا منفذ ہے، اور اسی کی جانب آخر کار لوٹنا ہے، اگر اس رستہ کو چھوڑ کر کسی نے کسی اور رستہ کا ادعا کیا، وہ ہلاک ہوا، اور جس نے دروغ گوئی کی وہ زیاں کار بنا، جس کسی نے حق سے مقابلہ کیا، وہ برباد ہوا، آدمی کی جہالت کے لیے یہ بس کرتا ہے کہ وہ قدر نہ پہچانے، تقویٰ، اور پرہیز گاری کی جڑ کبھی برباد نہیں ہوتی، اور نہ کسی قوم کی کھیتی بے آب رہ سکتی ہے، پس اپنے اپنے گھروں میں چھپے بیٹھے رہو، توبہ تمہارے عقب میں ہے، خدا کے سوا کوئی کسی کی حمد نہ کرے، اور اپنے نفس کے سوا کسی کی برائی نہ کرے"!

ایک اور موقع پر خطبہ دیتے ہوئے فرمایا :۔

Marfat.com

اگر تم سُننا چاہتے تو ہر چیز سُنا دی گئی تھی، ہدایت حاصل کرنا چاہتے تو راہ ہدایت بھی دکھا دی گئی تھی۔

(لوگو!) میں تم سے کہتا ہوں،

عبرتیں اور نصیحتیں تم پر کھولی جا چکی ہیں، قابلِ احتراز چیزوں سے تمہیں روکا بھی جا چکا ہے۔

اور ہاں تبلیغ!

سو (یاد رکھو) آسمانی رسولوں کے بعد فریضۂ تبلیغ اب جس پہ عائد ہوا ہے وہ بشر ہی ہے۔"

ایک اور موقع پہ ارشاد فرمایا:۔

"سبک بار بن کر یاران تیز گام سے جا ملو! تمہارے اوّل کے لیے تمہارے آخر کا انتظار کیا جا رہا ہے۔"

## خدا سے ڈرو!

ایک حد درجہ اثر آفرین خطبہ کا حصّہ:۔

"جو لوگ حق کی مخالفت کرتے، اور راہِ ضلالت و گمراہی میں قدم رکھتے ہیں، اُن سے میں کسی قسم کی مصالحت اور سستی روا نہیں رکھ سکتا!

اے بندگانِ خدا! — خدا سے ڈرو اور اس کے غضب سے بھاگ کر اس کے دامن رحمت میں پناہ گزیں ہو جاؤ، اس راستہ پر چلو جو اُس نے تمہارے لیے مقرر کر دیا ہے!

جو امور تم پر لازم کر دیئے گئے ہیں اُن کی (پوری پوری) پیروی کرو!

پھر اگر دنیا میں تم کامیاب نہ ہوئے تو علی آخرت میں تمہاری فیروزی اور رستگاری کا ضامن ہے۔"

## استدراک!

کتنا زور ہے اس آخری جملہ میں:— وہی زور جو صرف حق اور صداقت کا پیدا کردہ

ہوتا ہے، یہ الفاظ اسی کی زبان سے نکل سکتے تھے جو اپنی زندگی کی ساری امنگیں خوشنودیٔ خدا کے لیئے وقف کر چکا ہو، جو اِنَّ صَلَاتِی وَ نُسُکِی وَ مَحیَایَ وَ مَمَاتِی لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِین کا مکمل ترین نمونہ ہو، جس نے طے کر لیا ہو کہ جب تک زندہ رہے گا، خدا کے لیئے اور جب موت کو لبیک کہے گا تو خدا کی خوشنودی حاصل کرنے کی تمنا میں، جس کی ساری زندگی ایک کتاب کی طرح کھلی ہوئی ہے، اس زندگی کے آئینہ میں اس کا بچپن نظر آتا ہے، اُس کی جوانی نظر آتی ہے، اس کا بڑھاپا نظر آتا ہے، ان میں سے ہر دور پہ نظر ڈالو، وہ پیکرِ عبدیت کے سوا کیا نظر آتا ہے؟

جب وہ بچہ تھا، تو اُس نے اپنے بھائی (رسول اللہؐ) کو نماز پڑھتے دیکھا اور بے ساختہ اُس کے پہلو میں کھڑا ہو کر خود ہی نماز پڑھنے لگا، جب سن شعور کو پہنچا، تو رسول اللہؐ کا پرستار بن چکا تھا۔ کفارِ مکہ نے طے کر لیا کہ آں حضرتؐ کو شہید کر کے رہیں گے، آں حضرتؐ کو بارگاہِ الٰہی سے اس کی اطلاع مل گئی، آپؐ نے ہجرت کا تہیّہ کر لیا، یارِ غار ابو بکر صدیقؓ ہمراہ تھے، گھر کا کفار ایک طرح محاصرہ کیئے ہوئے تھے، رسول اللہؐ نے علیؓ سے کہا، تم میرے بستر پر لیٹ جاؤ، علیؓ نے بغیر ادنیٰ تامل کے اپنے رسولؐ اور برادرِ بزرگ کے فرمان پر سرِ تسلیم خم کیا، وہ مدینہ کی طرف تشریف لے گئے اور علیؓ رسول اللہؐ کے بستر پر یہ سمجھ کر لیٹ گئے کہ اب جان دینی ہے، چادر اوڑھ لی، تاکہ کفار مغالطہ میں رہیں اور یہی سمجھیں رسول اللہؐ آرام فرما رہے ہیں، پھر عہدِ شباب میں ان کافروں سے مقابلے ہوئے جن کی قوتِ دست و بازو اور ہیبتِ شمشیر کی دھوم مچی ہوئی تھی، جن میں کا ایک ایک سو سو سواروں پر بھاری مانا جاتا تھا۔ علیؓ نے ان سے مقابلہ کیا اور شکست دی، وہ علیؓ کے سوا کون تھا جس نے مرحب اور عنتر کو ہرایا، پچھاڑا اور اسلام کی

سربلند کیا!

زمانہ اپنی چال چلتا رہا، حالات کے تواتر اور تراکم کا سلسلہ جاری رہا، اب ہم یہودیوں سے مسلمانوں کی معرکہ آرائی دیکھ رہے ہیں۔ خیبر ایک ایسا قلعہ ہے، جو کسی سے سر نہیں ہوتا، اجل صحابہ اور کبار صحابہ اس مہم پر مامور ہوتے ہیں اور ناکام واپس آجاتے ہیں، حضرت عمرؓ جیسا شخص بھی جاتا ہے اور لوٹ آتا ہے، قلعہ سر نہیں کر پاتا۔ رسول اللہؐ فرماتے ہیں، اب کل اُس کے ہاتھ میں علم دوں گا جو فتح کیئے بغیر واپس نہیں آئے گا، صبح ہوتی ہے، اور لوگ منتظر ہیں کہ وہ کون خوش قسمت ہے، جسے آج دست پیمبر سے لواءِ اسلام مرحمت ہوگا؟ رسول اللہؐ دریافت فرماتے ہیں علیؓ کہاں ہیں؟ جواب ملتا ہے بیمار ہیں، آشوبِ چشم میں مبتلا ہیں، حکم ہوتا ہے، بلاؤ علیؓ حاضر ہوتے ہیں، رسول اللہؐ اُن کی آنکھوں میں، لعابِ دہن لگاتے ہیں اور فتح خیبر کا کام سپرد کرتے ہیں، حضرت عمرؓ بڑھ کر مبارک باد دیتے ہیں اس افتخار پر، اور اعتراف فرماتے ہیں کہ آج مجھے علیؓ پر رشک آیا۔

تاریخ کا ایک ورق اور الٹو! صلح حدیبیہ ہو رہی ہے صلح نامہ علیؓ لکھ رہے ہیں، ایک فریق کفارِ مکہ ہیں، دوسرے فریق، آں حضرتؐ، علیؓ، محمدؐ کے ساتھ، رسول اللہ کا لفظ بھی لکھتے ہیں، کفار کا نمائندہ کہتا ہے، ہم اگر رسول مانتے ہوتے تو جھگڑا ہی کاہے کا تھا، یہ لفظ مٹا دیجیے، آپؐ علیؓ سے کہتے ہیں، یہ لفظ (رسول) مٹا دو، علیؓ کی زبان سے بے ساختہ نکلتا ہے، رسول اللہ کا لفظ لکھنے کے بعد، میرا ہاتھ نہیں مٹا سکتا۔

اللہ اللہ!

رسولؐ سے عشق اور والہانہ محبت دینِ اسلام سے شیفتگی، اور بے تابانہ

Marfat.com

شیفتگی کی یہ انتہا تھی ——! رسول اللہؐ نے شفقت سے فرمایا، اچھا بتاؤ، وہ لفظ کہاں ہے۔؟ پھر آپ اپنے دستِ مبارک سے اُسے مٹا دیتے ہیں۔

دیکھنا ——!

یہ حجۃ الوداع ہے!

آخری حج ——— اس حج کے بعد رسول اللہؐ نے اس دنیا سے پردہ فرمالیا! — اس حج سے فارغ ہوکر جب کاروانِ رسالت مدینہ کی طرف چلا، تو کچھ لوگوں نے علی رضؓ کی شکایت کی، یہ شکایت رسول اللہؐ برداشت نہ کر سکے اس لیئے کہ شکایت ایک ایسے شخص کے خلاف تھی، جو تن من دھن سے اسلام اور اتحادِ اسلام کے لیئے اپنے آپ کو وقف کر چکا تھا —!

جو سونے کی طرح تپایا جا چکا تھا۔!

خطبہ خم غدیر اسی موقع کی یادگار ہے ——— یہ وہ خطبہ ہے جس میں دوئی کا پردہ اُٹھ گیا ہے، اور صاف نظر آرہا ہے کہ نبیؐ کی نظر میں حضرت علیؓ کا کیا درجہ تھا؟

دنیا کا سب سے بڑا حادثہ رونما ہوگیا، نبی اکرمؐ نے اس دنیا سے پردہ فرمایا اور رفیقِ اعلیٰ سے جا ملے۔

یہ بڑی کٹھن گھڑی تھی —!

سقیفۂ بنی ساعدہ کے اجتماع میں خلافت اور امامت کا سوال کھڑا ہوگیا تھا، اندیشہ تھا کہیں تدفین رسولؐ سے پہلے، اُمت افتراق میں مبتلا نہ ہو جائے حضرت ابوبکرؓ، حضرت عمرؓ اور دوسرے اجل صحابہ بھی وہاں پہنچے اور وحدتِ اُمت کی مساعیِ جمیلہ میں مصروف ہو گئے،!

Marfat.com

لیکن علیؓ ــــــ ؟

بے شک سقیفہ بنی ساعدہ میں جو کام انجام دیا جارہا تھا، بہت اہم تھا، امت کی صلاح و فساد، اسی پر منحصر تھی اُسے نظر انداز نہیں کیا جاسکتا تھا! لیکن علیؓ کی نظر میں ایک کام اس سے بھی زیادہ اہم تھا ــــــ وہ ہر فکر اور اندیشہ سے بے پروا، رسول آخر الزّماں کے پاس بیٹھے تھے، اور اس وقت تک اپنی جگہ سے جنبش بھی نہ کی جب تک اس فریضہ سے فارغ نہ ہو لیئے۔

پھر حضرت ابوبکرؓ حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ باری باری سے منصبِ خلافت پر فائز ہوئے، ہر مرتبہ علیؓ نے یہ سمجھا کہ ان کے ساتھ زیادتی ہوئی ہے، یہ منصب انہیں ملنا چاہیے تھا لیکن دوسروں کو ملا، لیکن ہر مرتبہ انہوں نے بیعت کرلی اپنی ذات، اور اپنی شخصیت کو بیچ میں لاکر، تفریق بین المسلمین سے احتراز کیا۔

پھر حضرت عثمانؓ کی شہادت کے بعد صحابۂ کرام کے پُر زور اصرار سے بالعموم اور حضرت طلحہؓ و زبیرؓ کے عزیزانہ، دوستانہ اور رفیقانہ اصرار سے بالخصوص مجبور ہو کر یہ منصب قبول فرمایا، اور فوراً ہی فتنہ و فساد کا بازار گرم ہوگیا۔ جس کے نتیجہ میں جنگِ جمل، جنگ صفین اور جنگِ نہروان برپا ہوئیں ــــــ ان جنگوں میں بھی ذوالفقارِ علیؓ بے شبہ ہم نے بے نیام دیکھی، لیکن کہیں بھی کوئی واقعہ ایسا نظر نہیں آتا، جس سے یہ معلوم ہو کہ علیؓ نے زیادتی کی ــــــ کیا یہ اُن کا سب سے بڑا اسلامی کارنامہ نہیں ہے؟ ــــــ اس علیؓ کو اپنے پیشِ نظر رکھو! ــــــ اور پھر دیکھو کہ، وہ جو کچھ کہہ رہا ہے، جس جوش و خروش سے کہہ رہا ہے، کیا وہ اس میں حق بجانب نہیں ہے؟

اس کی دعوت کیا ہے!

وہ اپنی بادشاہت کی طرف لوگوں کو نہیں بلاتا، وہ اپنی قیصریت کی طرف لوگوں کو راغب نہیں کرتا، وہ شان دار محلوں میں نہیں رہتا، وہ زرق برق پوشاک نہیں پہنتا۔ وہ بیت المال کا روپیہ اپنے اور اپنے متعلقین اور اپنے عزیزوں پر صرف نہیں کرتا ——— حالانکہ دمشق میں یہ سب کچھ ہو رہا تھا، ——— وہ حاجب و دربان نہیں رکھتا، اس کی دعوت صرف اسلام ہے، وہ صرف اس امر کی دعوت دیتا ہے کہ اسلام کے احکام کی پیروی کرو، قرآن کی روشنی سے فائدہ اٹھاؤ، اسوۂ رسولؐ کی پیروی کرو، حق کے آگے سر جھکا دو اور باطل کے سامنے تلوار بن کر آمادۂ مرگ و مہیائے قضا ہو جاؤ، دوستوں کے ساتھ ——— عزیزوں، دوستوں، رفیقوں اور عامۂ مسلمین کے ساتھ ——— رفق و محبت، صلح و سلام آشتی و نرمی کا برتاؤ کرو، ان کے دکھ میں کام آؤ، ان کی مصیبت میں ساتھ دو، ان کے غم میں شرکت کرو، ان کی اعانت کرو، دستگیری کرو اور جو لوگ حق کے راستہ سے روگرداں ہوں باطل کے راستہ پر گامزن ہوں، وسائل و ذرائع کی کمی، اور ساز و سامان جنگ کی کوتاہی کے باوجود، ایک پہاڑ کی طرح ان کے مقابلہ میں ڈٹ جاؤ، پھر وہ بشارت دیتا ہے کہ یہ زندگی آنی اور فانی ہے، اسے قیام و دوام نہیں، لیکن اگر یہ زندگی دے کر تم، آخرت کی دائمی زندگی کا سودا کر لو، تو یہ کاروبار بُرا نہیں، تم ٹوٹے میں نہیں فائدے میں رہو گے اور میں اس کا ذمہ لیتا ہوں، کہ "عاجل" دے کر "آجل" کما لو گے!

کیا یہ بات علیؓ کے سوا کوئی اور بھی کہہ سکتا تھا؟

Marfat.com

## ہوائے نفس اور طولِ امل

اس کا خطاب جو صرف حاکم نہ تھا، رفیقِ طریق بھی تھا، صرف سردار نہ تھا ہم قدم بھی تھا، صرف بالا دست نہ تھا ہم سفر بھی تھا، اس نے کہا:۔

"سب سے زیادہ جن چیزوں سے میں تمہارے بارے میں ڈرتا رہتا ہوں، وہ دو باتیں ہیں۔

(۱) پہلی چیز ہوائے نفس کی متابعت اور پیروی ہے۔!

(۲) اور دوسری چیز طول امل دور از کار امیدیں اور توقعات ہیں!

اتباع ہوا (خواہش نفس) کے بارے میں (یاد رکھو کہ) یہ انسان کو حق سے دور کر دیتا ہے اور طولِ امل (کے بارے میں یہ نہ بھولو کہ) آخرت کو فراموش کر دیتی ہے۔

خبردار —!

دنیا تیزی اور تندی کے ساتھ منہ موڑ چکی ہے، اور اب اس کے پیمانہ میں سوائے تلچھٹ کے اور کچھ باقی نہیں رہا۔

خبردار —!

آج عمل کا دن ہے نہ حساب کا، اور کل حساب کا دن ہو گا، نہ کہ عمل کا۔"

یہ دنیا ایک سرائے فانی سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی۔ اس حقیقت کی طرف اس خطبہ میں آپ نے متوجہ فرمایا ہے:۔

ساری حمد و ثنا اسی ذاتِ واحد کے لئے ہے جس کی رحمت سے کوئی مایوس نہیں ہوتا، جس کی نعمت سے کوئی محروم نہیں، جس کی مغفرت سے کوئی ناامید نہیں، جس کی پرستش سے کوئی عار اور سرشکستگی محسوس کرنے والا نہیں،

Marfat.com

وہ (خُدا) ایسا ہے، جس کی رحمت ہمیشہ رہنے والی ہے، اور جس کی نعمت کبھی نہ ختم ہونے والی ہے ——!

دنیا وہ سرائے فانی ہے جس کے رہنے والوں کے لیئے اس سے جلا وطن ہونا مقدر ہو چکا ہے، یہ (بظاہر) خوشگوار اور سرسبز و خرّم ہے، اور اپنے چاہنے والے کے لیئے تیزی سے حرکت کرتی ہے اور اپنے دیکھنے والے کے دل سے چمٹ جاتی ہے ——!

پس تم اچھے زادِ راہ کے ساتھ یہاں سے کوچ کرو، اور ضرورت سے زیادہ کچھ طلب نہ کرو، اور نہ زادِ راہ کے سوا (اس سے) کسی چیز کے طالب ہو"

اِسی حقیقت کا اظہار دوسرے پیرایہ میں:-

دنیا وہ سرا ہے کہ جس میں کوئی شخص سلامت نہیں رہ سکتا، مگر اس میں (صحیح طور پر) رہ کر کوئی شخص اس کی اس چیز سے نجات نہیں حاصل کر سکتا جس میں وہ مبتلا ہو گیا ہے، اس (دنیا کے اندر) لوگ امتحان و آزمائش میں مبتلا ہیں ان (مبتلائے دنیا) لوگوں نے جو کچھ دنیا سے لے لیا ہے اس سے نکال باہر کیے جائیں گے، اور ان لوگوں سے (پورا پورا) محاسبہ کیا جائے گا، اور جو چیزیں (ان لوگوں نے) اس دنیا سے اس کے غیر (عالم آخرت) کے لیئے لی ہیں، اُن پر یہ پہنچائے جائیں گے، اور وہیں ہمیشہ اقامت گزیں رہیں گے۔

یہ دنیا خردمندوں کے نزدیک (انقلاب احوال میں) سایہ کی طرح ہے ابھی پھیلا ہوا دیکھا تھا، لیکن سمٹ گیا، ابھی زیادہ (نظر آرہا تھا) کم ہو گیا!

## شاہراہِ درخشاں

ایک خطبہ میں صفات ستودہ و پسندیدہ کی ترغیب دیتے ہوئے آپ نے فرمایا:-

Marfat.com

خدا اُس شخص پر رحم فرمائے جس نے سخن حکیمانہ کو سُنا، اور اسے مانا جب راہِ راست کی طرف بُلایا گیا، تو اس سے قریب ہوگیا، ہادی راہ (معرفت) کا دامن تھاما، اور نجات پاگیا،

جس نے دستورات پروردگار کی نگہداری کی، اور اپنے گناہوں سے ڈرتا رہا۔

جس نے اپنے عمل خالص کو (مرنے سے پہلے حضور خداوندی میں) بھیج دیا۔

جس نے اپنے کردار کو نیک اور شائستہ رکھا،

جس نے نیک کام کیے، اور صرف انہی چیزوں کو حاصل کیا، جو (آخرت میں) ذخیرہ بن سکیں اور ان چیزوں سے دور رہا جن سے حذر واجب ہے۔

جس نے اغراض دنیا کو پامال کیا، اور (اغراض دنیا کے) عوض (متاع آخرت) حاصل کر لی، جو خواہشوں پر غالب آیا، اور اس کی تمناؤں کو دروغ سمجھا۔

جس نے شکیبائی کو اپنی نجات و رستگاری کا مرکب قرار دیا، اور تقویٰ و پرہیزگاری کو، توشۂ مرگ بنالیا، راہِ روشن پر قدم رکھا، اور شاہراہِ درخشاں سے دور نہ ہوا۔

جس نے زندگی کی چند روزہ مہلت کو غنیمت شمار کیا، اور فرصت (عمل) کو ہاتھ سے نہ جانے دیا۔ (پھر) موت کی طرف عمل کا توشہ لے کر بڑھا۔

## طریقِ دعا

امیرالمؤمنین اپنے خدا سے ان الفاظ میں دعا مانگا کرتے تھے:—

خدایا!

تو میرے ان گناہوں کو بخش دے جن کا علم مجھ سے زیادہ تجھے ہے۔

اگر ان گناہوں کا مجھ سے پھر ارتکاب ہو تو وہ بھی (از راہِ رحم وکرم) دوبارہ

مجھے معاف کر دے۔

خدایا!

میں نے اپنے نفس سے (اطاعت و بندگیٔ الٰہی کے) جو وعدے کیے تھے، اور ان وعدوں کو تو نے مجھ سے وفا ہوتے نہ پایا، اس پر بھی تو درگزر سے کام لے۔!

نیز ـــــ اگر میں نے زبان سے تیرا تقرّب ڈھونڈا (اگرچہ) میرے دل نے میرا ساتھ نہ دیا، تو بھی تو عفو سے کام لے۔!

اور اے میرے پروردگار!

میرے گوشۂ چشم کے اشاروں، گفتارِ بے ہودہ، آرزوئے نامناسب اور لغزشِ زباں کو بھی معاف فرما دے!

---

# منصب اور حکومت

## بندوں کے حقوق ۔ ذمہ داری کا احساس

## منصب کو خوانِ نعمت نہ سمجھو!

آذربائیجان کے حاکم اشعث بن قیس کے نام اپنے ایک فرمان میں آپ نے تحریر فرمایا:۔

"تمہارا یہ عہدہ کوئی خوانِ نعمت نہیں ہے، بلکہ تمہارے گلے میں امانت ہے، اور تم بالادست حاکم کے سامنے جواب دہ ہو، تمہارے ہاتھ میں جو مال ہے، خدا کا ہے، تم اس کے خزانچی ہو، یہاں تک کہ اُسے میرے پاس پہنچا دو۔ امید ہے میں تمہارے حق میں بُرا افسر ثابت نہ ہوں گا۔"

اس فرمان سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت علیؑ کی نظر میں حکومت کے اہلِ مناصب اور حکام و عمال کو کس طرح اپنے فرائض انجام دینا چاہیئیں۔!

## محاسبہ

امیرالمومنینؑ یہ کسی طرح گوارا نہیں کر سکتے تھے کہ ان کے عہدِ معدلت مہد میں کسی پر جور اور زیادتی ہو، یا حکام و عمال میں سے کوئی شخص اپنے اقتدار اور اختیار کا ناجائز فائدہ اُٹھائے۔ وہ ہر خطا معاف کر سکتے تھے، لیکن خیانت برداشت نہیں کر سکتے تھے، وہ اپنے عمال اور حکام کی تمام بشری کمزوریوں سے درگزر کر سکتے تھے، لیکن وہ عوام کا خون چوسیں، اس سے درگزر کرنا ان کے لیئے ناممکن تھا، اپنے اسی طرح کے ایک موقع پر انہوں نے تحریر فرمایا:۔

"مجھے ایک خبر ملی ہے، اگر سچی ہے تو تم نے اپنے پروردگار کو ناراض کر لیا ہے، اپنے امام کی نافرمانی کی ہے۔ اپنی امانت گنوا دی ہے۔

معلوم ہوا ہے کہ تم نے ملک اُجاڑ دیا ہے۔ جو کچھ تمہارے پاؤں کے نیچے

Marfat.com

تھا اُسے ہتیا لیا ہے، اور کچھ تمہارے ہاتھ میں تھا، اُسے ہڑپ کر گئے ہو، لہٰذا اپنا حساب میرے پاس بھیجو اور یقین کرو، خدا کا حساب آدمیوں کے حساب سے کہیں زیادہ خوفناک ہے"۔

اِسی طرح ایک اَور منصب دار کے بارے میں جب آپ کو اس کی دراز دستیوں کی اطلاع ملی تو آپ نے تحریر فرمایا:-

"میں نے تمہیں اپنی امانت میں شریک کیا تھا۔ اپنا اوڑھنا بچھونا بنایا تھا جو اپنے خاندان کے بھی کسی آدمی کو تم سے زیادہ اپنی خیر خواہی مددگاری اور امانت کی حفاظت میں قابلِ اعتماد نہ سمجھتا تھا۔ لیکن جب تم نے دیکھا کہ زمانہ تمہارے چچا کے بیٹے کے خلاف سخت ہو گیا ہے، دشمن کا زور بڑھ رہا ہے۔ قوم کی امانت فساد کا شکار بن گئی ہے۔ اُمت آوارہ اور بے سری ہو گئی ہے، تو تم نے بھی اپنے چچیرے بھائی سے نگاہیں پھیر لیں۔ کٹنے والوں کے ساتھ کٹ گئے۔ غداروں کے ساتھ غداری کی ڈگر پر چل پڑے۔ تم نے نہ اپنے چچیرے بھائی کی رفاقت کی، نہ اپنی امانت ادا کی۔ گویا اپنے جہاد سے تم خدا کی رضامندی نہیں چاہتے تھے۔ گویا اپنے پروردگار کی طرف سے تم کسی کھلی روشنی پر تھے۔ گویا اس امت کو اس کی دنیا میں تم دھوکہ دینا اور غفلت میں پا کے اس کا مالِ غنیمت ہڑپ کر جانا چاہتے تھے۔ اِسی لئے خیانت نے موقع دیا تو تم نے جست لگائی اور اُمت کا وہ سب مال اُڑا لیا جس تک تمہارا ہاتھ پہنچ سکا، حالانکہ یہ مال امت کی بیواؤں اور یتیموں کے لیئے رکھا گیا تھا، تم اُمت کے مال پر اسی طرح جھپٹ پڑے جس طرح تیز طرار بھیڑیا، زخمی مجبور بکری کو چھاپ پڑتا ہے۔ پھر تم اس مال کو اس خوش دلی اور خندہ پیشانی سے حجاز لے گئے جس میں ذرا ندامت نہ تھی۔ ضمیر کی ذرا ملامت نہ تھی! تیرے غیر کا بُرا ہو! تو اس مال کو اپنے گھر اس طرح لے گیا جیسے تیرے باپ یا ماں کا ترکہ ہے! سبحان اللہ! کیا قیامت پر

بھی تیرا ایمان اُٹھ گیا ہے، کیا خدا کے حضور حساب دینے کا خوف بھی تیرے دل سے نکل چکا ہے؟

اے شخص! جسے ہم عقلمند سمجھا کرتے تھے تیرے جی کو کھانا پانی کیسے بھلا لگتا ہے کہ تو جانتا ہے کہ حرام کھا رہا ہے، حرام پی رہا ہے، تو کنیزیں خریدتا ہے عورتوں سے نکاح کرتا ہے مگر کس مال سے؟ یتیموں، مسکینوں، مومنوں، مجاہدوں کے مال سے! اس مال سے جو خدا نے مومنوں مجاہدوں کو غنیمت میں دیا تھا اور جس سے اس ملک کی حفاظت کی تھی۔!

کیوں نہ ایسا ہو کہ اب بھی تو خدا سے ڈرے اور اُمت کو اس کا مال لوٹا دے۔ اگر تو یہ نہیں کرے گا اور خدا تجھے میرے ہاتھ میں کر دے گا! تو تیرے بارے میں خدا کے سامنے میرا عذر پورا ہو کے رہے گا۔ اپنی تلوار سے تجھے ماروں گا جس کی ضرب جس کسی پر بھی پڑی دوزخ کا ہو رہا۔

قسم خدا کی اگر حسنؑ اور حسینؑ بھی وہ کرتے جو تو نے کیا ہے تو ہرگز مجھ سے کوئی رعایت نہ پاتے ہرگز کسی طرح کی نرمی نہ دیکھتے، یہاں تک کہ میں خدا کا حق ان سے اگلوا لیتا اور ان کے ظلم سے پیدا ہونے والے باطل کو مٹا دیتا۔

اور میں اللہ رب العالمین کی قسم کھاتا ہوں کہ میں نے مسلمانوں کے بیت المال میں سے جو حلال مال لیا ہے، مجھے ہرگز منظور نہیں اپنے بعد والوں کے لیے اُسے میراث بنا کر چھوڑ جاؤں،

ذرا دھیرے دھیرے چر، او چرنے والے! تو گویا اب جنگل کے پاس پہنچا ہوا ہے، گویا خاک کے نیچے تو پہ دیا گیا ہے جہاں ظالم حسرت سے چلاتا ہے اور کوتاہی کرنے والا واپسی کی آرزو کرتا ہے مگر وہاں بھاگنے کا موقع کہاں؟

پھر ایک اور عامل مصقلہ بن ہبیرہ شیبانی کو تحریر فرمایا:۔

مجھے ایک ایسی بات کی خبر ملی ہے کہ اگر واقعی تم اس کے مرتکب ہوئے ہو تو تم نے اپنے خدا کو ناراض اور اپنے امام کو خفا کر لیا ہے، تم مسلمانوں کے مال غنیمت کو جو اُن کے نیزوں اور گھوڑوں نے حاصل کیا ہے اور جس پر اُن کا خون بہا ہے اپنی قوم کے بدوؤں میں بانٹ رہے ہو! قسم اُس ذات کی

جس نے بیج پھوڑا اور جاندار کو پیدا کیا ہے، اگر یہ خبر صحیح نکلی تو تم میری نظر میں ذلیل ہو جاؤ گے اور تمہارا پلہ میرے سامنے ہلکا ہو جائے گا۔ خبردار اپنے پروردگار کے حق کو معمولی نہ سمجھو۔ دین برباد کر کے دنیا آباد نہ کرو، کرو گے تو اخسرین اعمالاً میں سے ہو جاؤ گے"۔

شریح بن ہانی جب مقدمۃ الجیش کے افسر بنائے گئے تو انہیں نصیحت فرمائی ــ

خدا سے ہر وقت ڈرتے رہنا، دنیا کے غرور کا اپنے نفس کے لیئے اندیشہ رکھنا، دنیا پر کبھی بھروسہ نہ کرنا۔ یاد رکھو، بُرے انجام کے خوف سے نفس کو اس کی محبوبات سے نہ روکو گے تو خواہشیں تمہیں بڑے بڑے نقصانوں کے حوالے کر دیں گی۔ لہذا النفس کو ہمیشہ روکنا اور غصے کے وقت اپنے آپ پر قابو رکھنا۔

جس طرح مسلمانوں کی جان و مال کے لیئے آپ فکر مند رہتے تھے کہ عمالِ حکومت عوام پر کوئی زیادتی کریں اسی طرح ان ذمیوں یعنی غیر مسلموں کے لیے بھی آپ فکر مند رہتے تھے جو مسلمانوں کی ماتحتی میں زندگی بسر کر رہے تھے، چنانچہ اپنے عمالِ حکومت کے نام آپ نے تحریر فرمایا:۔

اللہ کے بندے علیؓ امیر المومنین کی طرف سے ان تحصیلداروں کے نام جن کے علاقے سے فوج گزرے گی۔

امابعد! میں نے فوجیں روانہ کی ہیں۔ یہ فوجیں ان شاء اللہ تمہارے علاقوں سے گزریں گی میں نے فوجیوں کو پوری تاکید کر دی ہے، اور بتایا ہے کہ خدا انہیں انسانوں کو اذیت دینے اور شرارت کرنے سے منع فرما چکا ہے، اور تم بھی سُن لو کہ تمہارے اور ذمیوں کے معاملے میں فوج کی زیادتیوں سے بری الذمہ ہوں، لیکن ہاں سپاہی بھوک سے مر رہے ہوں اور پیٹ بھرنے کی کوئی سبیل نہ ہو تو اور بات ہے، ورنہ وہ زیادتی کریں تو انہیں سخت سزا دو۔ بدی کا انہیں پورا مزہ چکھاؤ لیکن اپنے غنڈوں کے ہاتھ بھی فوج کے ستانے اور حیران کرنے سے روکنا، میں تو فوج کے پیچھے موجود ہی ہوں۔ فوج کی طرف سے کوئی ظلم زیادتی یا ایسی بات جو تمہیں بے بس کر ڈالے تو مجھے خبر کرنا۔ میں خدا کی مدد سے سب کچھ ٹھیک کر دوں گا۔

Marfat.com

## قاضی سے قاضی القضاۃ کا خطاب

حضرت علیؓ اپنے پیش رو خلفائے راشدینؓ کے عہد میں تمام اہم امور کے شرعی نقطۂ نظر سے فیصلے فرمایا کرتے تھے۔ گویا خلیفہ ہونے سے پہلے ہمیشہ اُن کی حیثیت قاضی القضاۃ کی رہی، اپنے عہدِ خلافت میں شریح بن حارث کو منصب قضا عطا فرمایا، آپ جانتے تھے کہ ایک قاضی کو کن صفات اور خصوصیات کا حامل ہونا چاہیے، چنانچہ :

روایت ہے امیر المومنینؓ کے قاضی شریح بن حارث نے ایک مکان اسّی دینار میں خریدا۔ امیر المومنینؓ کو خبر ہوئی تو قاضی کو طلب کیا اور فرمایا سُنا ہے۔ "تم نے اسّی دینار میں گھر مول لیا ہے؟" شریح نے اقرار کیا، تو امیر المومنینؓ نے غصّے کی نگاہ سے دیکھ کر فرمایا :-

"اے شریح جلد ہی تیرے پاس وہ آ پہنچے گا جو نہ تیرے دستاویز دیکھے گا نہ تیرے گواہوں ہی کو پوچھے گا۔ وہ بس تجھے گھر سے بیک بنی و دوگوش نکال باہر کرکے سیدھا قبر میں پہنچا دے گا۔ اے شریح! اب تجھے سوچ لینا چاہیے کہ یہ گھر تو نے غیر کے مال سے تو خریدا نہیں ہے! اس کی قیمت حرام کی کمائی سے تو ادا نہیں کی ہے۔ ایسا ہوا ہے تو دنیا کا گھر بھی تو نے کھو دیا۔ خریداری کے وقت تو میرے پاس آتا تو میں ایسی دستاویز لکھ دیتا کہ ایک درہم میں بھی تو یہ گھر خریدنا گوارا نہ کرتا۔ وہ دستاویز یہ ہے :-

"یہ ہے وہ جو ایک عاجز بندے نے ایک چل چلاؤ والے بندے سے خریدا

Marfat.com

ہے۔ اس گھر کی چو حدی اس طرح ہے

پہلی حد آفتوں کے اسباب پر ختم ہوتی ہے، دوسری حد مصیبتوں کے اسباب پر ٹھہرتی ہے، تیسری حد منہ کے بل گرا دینے والی خواہشوں پر رکتی ہے اور چوتھی حد گمراہ کرنے والے شیطان تک پہنچتی ہے اور اسی حد میں گھر کا دروازہ کھلتا ہے۔

آرزو کے جال میں پھنسے ہوئے اس آدمی نے گھر کا سودا اس آدمی سے کیا ہے جس کا پیچھا موت کر رہی ہے اور قیمت یہ دی ہے کہ قناعت کی عزت تج کے خواہش طلب کی ذلت اوڑھ لی ہے! اگر اس بیع میں خریدار کا کوئی حق تلف ہو تو بادشاہوں کا گرانے والا، جباروں کی جان لینے والا، کسریٰ و قیصر، تبع و حمیر جیسے فرعونوں کی بادشاہیاں مٹانے والا، بائع اور مشتری کو حساب و کتاب ثواب و عذاب کے دربار میں لے جا کے پیش کر دے جہاں اہل باطل کے لئے خسارہ ہی ہے عقل اس تحریر کی گواہ ہے۔ جب خواہش کی قید سے باہر اور علائق دنیا سے آزاد ہو"

## اے ابن حنیف خدا سے ڈر!

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو انصار مدینہ سے غیر معمولی تعلق خاطر تھا، حضرت علیؑ بھی ان کا بہت خیال کرتے تھے۔ چنانچہ بصرے کی گورنری پر آپ نے عثمان بن حنیف کو، جو نیک اور صالح شخص تھے مامور فرمایا، لیکن وہ کتنے ہی نیک اور صالح ہوں اس سخت معیار پر پورا اترنا ان کے لیے مشکل تھا، جو امیر المومنینؑ کے پیش نظر تھا، ایک مرتبہ ایک شخص نے ان کی دعوت کی۔ انہوں نے دعوت قبول کر لی۔ اس کی اطلاع امیر المومنین کو ہوئی، آپ نے انہیں تحریر فرمایا:۔

اما بعد! ابن حنیف، مجھے معلوم ہوا ہے کہ بصرہ کے ایک بلے فکرے نے تمہیں دعوت دی اور تم دوڑ پڑے قسم قسم کے کھانے تھے۔ تم مزہ لے کے کھاتے تھے اور

تمہارے آگے تھالوں پر قابیں بڑھائی جاتی تھیں۔

میں نہیں سمجھتا تھا کہ تم ایسے لوگوں کی دعوت قبول کرو گے جن کے دروازے پر محتاج دھتکارے جاتے ہیں اور جن کے دستر خوان پر صرف مال دار بلائے جاتے ہیں۔

اب سوچو اس دعوت میں تم نے کیا کھایا ہے، جس کھانے کی حلّت مشتبہ ہو اسے قے کر کے نکال ڈالو! اور جس کی حلّت کا اطمینان ہو تو خیر کوئی مضائقہ نہیں۔

بات یہ ہے کہ ایک امام ہوتا ہے، لوگ اس کی پیروی کرتے، اور اس کے نورِ علم سے روشنی حاصل کرتے ہیں، تمہارے امام کے لیئے اس دنیا کے ساز و سامان میں سے پہننے کو دو گدڑیاں اور کھانے میں دو روٹیاں بہت ہیں لیکن معلوم ہوتا ہے کہ سب ایسا نہیں کر سکتے۔ البتہ اپنی پرہیز گاری، ریاضت، عفت اور نیکی سے میری مدد کر سکتے ہو۔

بخدا تمہاری اس دنیا میں سے میں نے نہ چاندی سونا جمع کیا ہے نہ اور کوئی دولت اپنی اس تن کی گدڑی کے سوا اور گدڑی سینت نہیں رکھی ہے۔

یہ میرا نفس ہے تقویٰ الٰہی کے ذریعے مغلوب کر رہا ہوں، تا کہ خوفِ اکبر کے دن امن میں رہے اور صراط پر پھسل نہ پڑے۔

اگر میں چاہتا تو آسانی سے اس شہدِ مصفّٰی سے، گیہوں کے خلاصے سے، اس نرم ریشم سے تن آسانیاں مہیا کر سکتا تھا۔ مگر یہ کہاں ممکن؟ خواہش مجھے مغلوب نہیں کر سکتی، حرص اچھے کھانوں پر مجھے رجھا نہیں سکتی۔ جب کہ حجاز میں یا یمامہ میں شاید کوئی ایسا ہو جسے ایک ایک روٹی کی بھی امید نہیں، جس نے کبھی شکم سیری جانی ہی نہیں، کیا یہ ہو سکتا ہے کہ میں شکم سیر ہوں اور میرے گرد بھوکے پیٹ اور

Marfat.com

پیاس سے جگر بلبلا رہے ہوں؟ کیا میں ویسا ہو جاؤں جیسا شاعر نے کہا ہے:

وحسبك داء ان تبيت ببطنة

وحولك اكباد تحن الى القد

(یہ بیماری کیا کم ہے کہ تمہارا پیٹ کھانوں سے بوجھل ہو اور لوگ چھیچھڑوں تک کو ترس رہے ہوں۔)

کیا اس پر خوش ہو جاؤں کہ مجھے امیر المومنین کہا جاتا ہے۔ مگر مومنوں کی مصیبتوں میں ان کا شریک حال نہ ہوں۔ روکھی سوکھی زندگی میں ان کے لیئے نمونہ نہ بنوں؟ اس لیئے تو مجھے پیدا نہیں کیا گیا کہ اچھے کھانوں میں میرا دل اس بندھے ہوئے چوپائے کی طرح اٹکا رہے جسے اپنے چارے دانے کے سوا کوئی فکر نہیں ہوتی۔ یا کھلے ہوئے جانور کی طرح ہو جاؤں، جس کا کام بس چرنا ہے۔ گھاس سے پیٹ بھر لیتا ہے اور ماسوا سے غافل رہتا ہے، کیا میرے لیئے مناسب ہے کہ یوں ہی بے مطلب، بے فائدہ، عبث زندگی بسر کروں! بے مقصد اپنے دن پورے کرتا رہوں گم رہی کی رسی کھینچتا پھروں یا حیرانی کا شکار ہو جاؤں۔

اور گویا میں تمہارے کسی کہنے والے کا کہنا سن رہا ہوں کہ ابو طالب کے بیٹے کی خوراک کا یہ حال ہے تو کمزوری نے اسے برابر والوں کی جنگ اور بہادروں کے مقابلے سے ضرور بٹھا دیا ہوگا۔ لیکن نہیں بات ایسی نہیں ہے۔ کیا تم نہیں جانتے کہ میدانی درخت بہت مضبوط ہوتا ہے اور تر و تازہ پیڑ نازک ہوتے ہیں بیابانی لکڑی کا ایندھن زیادہ آگ دیتا اور دیر میں بجھتا ہے۔ میں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، دونوں ایسے ہیں جیسے ایک ہی جڑ کے دو نخل، جیسے کلائی اور ڈنڈا! بخدا پورا عرب بھی مجھ سے لڑائی میں ایکا کرلے تو بھی میں پیٹھ پھیرنے کا نہیں بلکہ موقع پاتے ہی اس کی گردن پر ٹوٹ پڑوں گا۔ میری کوشش رہے گی کہ زمین

کو اس شخص (معاویہ) سے پاک کر دوں، جس کی عقل بھی اُلٹی ہے اور جسم بھی اُلٹا ہے، تاکہ دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی الگ ہو جائے۔

دور ہو جا۔ مجھ سے اے دنیا! بخدا میں تیرے آگے نہیں جھکوں گا کہ تو مجھے ذلیل کرے۔ تیرے لیئے اپنی رسّی ڈھیلی نہیں کر دوں گا کہ مجھے ہانک لے چلے۔ اور قسم کھاتا ہوں خدا کی، ایسی قسم جس میں مشیتِ الٰہی کے سوا کوئی استثنار نہیں کہ اپنے نفس کو ایسا ہلکان کر دوں گا کہ ایک روٹی پر بھی خوش ہو جائے گا۔ اگر اس کے ساتھ نمک مل جائے۔ اور اپنی آنکھوں کو ایسا چشمہ بنا دوں گا جس کا سوت سوکھ چکا ہو۔ میری آنکھیں بھی آنسوؤں سے سوکھ جائیں گی۔ اونٹ اور مویشی اپنے چارے اور دانے کے بعد اطمینان سے بیٹھ جاتے ہیں۔ تو کیا علیؑ بھی اتنا کھا لیا کرے کہ آسودہ ہو جائے؟ آنکھیں پتھرا جائیں علیؑ کی اور اس عمر بھر کی ریاضت کے بعد اونٹوں اور بھیڑوں بکریوں کی ریس کرنے لگے!

مبارک ہے وہ جس نے اپنے رب کا فرض پورا کر دیا مصیبتوں پر صبر کر لیا، راتوں کو نیند سے کنارہ کیا اور جب نیند کا غلبہ ہوا تو زمین کو فرش بنایا، ہاتھ کو تکیہ ٹھہرایا اور اُن لوگوں کے ساتھ پڑا رہا، جن کی آنکھیں خوفِ قیامت سے جاگتی رہتی ہیں، جنکے پہلو بچھونوں سے نا آشنا رہتے ہیں اور جن کے گناہ کثرتِ استغفار سے چھٹ گئے ہیں، یہی لوگ حزب اللہ ہیں اور حزب اللہ ہی کو فلاح ہے۔

تو اے ابن حنیف! خدا سے ڈر۔ تیرے لیئے دو روٹیاں کافی ہوں۔ تاکہ دوزخ سے تیری مخلصی کا پروانہ بن جائے۔

---

Marfat.com

## شوریٰ کے بعد انتخاب، امت کی رضامندی ہے!

بعض لوگوں کا خیال ہے۔ اور وہ اس خیال کی بڑی بلند آہنگی کے ساتھ تبلیغ و تلقین کرتے رہتے ہیں کہ اسلام میں آمریت اور قیصریت کی جتنی گنجائش ہے، شوریٰ اور انتخاب کی نہیں۔ لیکن یہ محض ادعائے باطل ہے، جس کی تائید نہ کتاب الٰہی سے ہوتی ہے، نہ سنتِ رسولؐ سے نہ اجماعِ اُمت سے۔

اسلام دنیا کا پہلا مذہب ہے، جس نے اُس زمانے میں جب دنیا جمہوریت، شورٰی اور انتخاب کے نام سے ناواقف تھی، اور ہر طرف ملوک وسلاطین کے جاہ وجلال کے مناظر نظر آتے تھے، شوریٰ اور انتخاب کو اقتدار واختیار کی اصل اساس اور بنیاد قرار دیا، بے شک بعد میں یہ بنیاد منہدم ہوگئی اور اسلام میں آمریت اور قیصریت کا فروغ وعروج شروع ہوگیا، لیکن اسلام کی حکومت کا آغاز جمہوریت سے ہوا تھا، اور یہی داعی اسلام کا منشار تھا،

چنانچہ ہم دیکھتے ہیں جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دنیا سے پردہ فرمایا تو کسی کو اپنا جانشین نامزد نہیں کیا، یہ معاملہ امت کی صوابدید پر چھوڑ دیا۔ امت نے حضرت ابو بکر کو خلیفہ منتخب کرلیا، جب حضرت ابو بکر اس دنیا سے رخصت ہونے لگے تو اُنہوں نے ارباب حل وعقد کے مشورے اور انصار و مہاجرین کی منظوری سے حضرت عمر کو منصبِ خلافت سونپ دیا، حضرت عمر رض کا جب وقت آخر آیا تو انہوں نے، ان چھ آدمیوں کو، جو خلافت کے مستحق اور امیدوار ہوسکتے تھے ایک پنیل کی صورت میں جمع کردیا، اور انتخاب ان میں سے کسی ایک کے لیئے منتخب کردیا۔

حضرت عثمان اس حال میں شہید ہوئے کہ وہ اس سلسلے میں کوئی اقدام نہ کر سکے۔
حضرت علیؓ نے جب رخت سفرِ آخرت باندھا تو آپ سے سوال کیا گیا،
"کیا ہم حسنؓ کے ہاتھ پر بیعت کر لیں؟"
آپ نے جواب میں ارشاد فرمایا،
"نہ میں یہ کہتا ہوں کہ بیعت کرو، نہ یہ کہتا ہوں کہ بیعت نہ کرو، میں تمہیں اسی حالت میں چھوڑنا چاہتا ہوں جس حالت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمہیں چھوڑ گئے تھے"!

خلفائے راشدین کی یہ مثالیں اس امر کا ثبوت ہیں کہ اسلام میں بادشاہت، ولی عہدی، اور موروثی سلطنت کی کوئی گنجائش نہیں ہے،

حضرت علیؓ نے منصب خلافت سنبھالنے کے بعد امیر معاویہ کو ایک مکتوب لکھ کر یوں اتمامِ حجت کی:-

"مجھ سے انہی لوگوں نے بیعت کی ہے جنہوں نے ابو بکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ سے بیعت کی تھی، لہذا نہ تو حاضر کے لیئے حق باقی رہ گیا ہے کہ بیعت میں اختیار سے کام لے اور نہ غیر حاضر کو حق ہے کہ بیعت سے روگردانی کرے۔ شوریٰ صرف مہاجرین وانصار کے لیئے ہے، اگر انھوں نے کسی آدمی کے انتخاب پر اتفاق کر لیا اور اسے امام قرار دے دیا تو یہ اللہ کی اور پوری اُمت کی رضامندی کے لیئے کافی ہے۔ اب اگر امت کے اس اتفاق سے کوئی شخص اعتراض یا بدعت کی بنا پر خروج کرتا ہے تو مسلمان اُسے حق کی طرف لوٹا دیں گے جس سے وہ خارج ہوا ہے۔ انکار کرے گا تو اُس سے جنگ کی جائے گی۔ کیونکہ اُس نے مومنوں کی راہ سے کٹ کر الگ راہ اختیار کی ہے۔ اور خدا اسے اس کی گمراہی کے حوالے کر دے گا۔

Marfat.com

ہمارے اس دعوے کی مزید وضاحت حضرت علی رضہ کے ایک خطبہ سے بھی
دتی ہے۔
آپ کے دستِ مبارک پر جب بیعت کے لیئے اصرار کیا گیا تو آپ نے
رمایا :-
"مجھے میرے حال پر چھوڑ دو، اور کسی دوسرے کو خلافت کے لیئے طلب کرلو"!
ہم وہ اقدام کرنے والے ہیں جس کا رنگ و روگوناگوں ہے۔
(کیونکہ ان لوگوں کے) قلوب استوار نہیں، ان کی عقلیں ثابت نہیں — !
آفاق کو ابرِ سیاہ نے ڈھانپ لیا ہے، اور راہِ روشن تغیر یافتہ ہو گئی ہے'
— جان لو — اگر بس تمہاری دعوت (بیعت) قبول کر لیتا ہوں تو جن
ں کو میں بہتر سمجھتا ہوں اُن پر تم سے عمل کراؤں گا، اور پھر کسی کہنے والے کی
ت اور ناراض ہونے والے کی نارضامندی کی پروا نہیں کروں گا، اور اگر تم نے
ے چھوڑ دیا تو میں تمہارا ہی جیسا ایک آدمی ہوں گا، اور جسے تم امیر بنالوگے، تم
ے زیادہ اُس کی بات سُنوں گا، اور اطاعت کروں گا"
میں وزیر و مشاور بن کر تمہارے لیئے زیادہ بہتر ہوں گا، بہ نسبت اس کے
مہارا امیر و زمام دار بن جاؤں۔
اِس خطبہ سے جن امور پر روشنی پڑتی ہے یہ ہیں :-
(۱) آپ از خود خلیفہ نہیں بنے، امت کے اربابِ حل و عقد نے آپ کو
رت دی کہ یہ منصب قبول کرلیں۔
(۲) قبول کرنے سے پہلے آپ نے کچھ شرائط پیش کیئے۔
(۳) شرائط کی عدمِ منظوری کی صورت میں ایک عام آدمی بننے پر، اور جسے
ر منتخب کیا جائے اُس کی اطاعت، پر آمادگی کا اظہار فرمایا۔

Marfat.com

اگر اسلام میں شورائی اور انتخاب کو بنیادی اور اساسی حیثیت نہ حاصل ہوتی تو آپ کا طرزِ عمل یہ نہ ہوتا۔

ایک اور خطبہ میں بھی آپ نے اس مسئلہ پر لب کشائی فرمائی ہے :۔

"امرِ خلافت کا سب سے زیادہ مستحق وہ شخص ہے، جو ان میں سب سے زیادہ اس پر قوی اور قادر ہو، اور اس کے بارے میں جو احکامِ خداوندی ہیں سب سے زیادہ ان کا دانا، اور رمز شناس ہو، پس اگر (اس باب میں) کوئی فتنہ انگیزی اور تباہ کاری پر آمادہ ہوتا ہے، (تو سب سے پہلے تو) اُسے حق پر مراجعت پر آمادہ کیا جائے گا اور انکار کی صورت میں اس سے جنگ (جائز) ہوگی، اور سوگند بجان خود، اگر امرِ امامت اس وقت تک منعقد نہیں ہو سکتا، جب تک سب لوگ حاضر نہ ہوں، تو یہ بات کبھی بھی عمل پذیر نہیں ہو سکتی، (کیونکہ ایسا ہونا نامکن ہے) لیکن جو لوگ اس مجلس کے اہل ہیں (یعنی اصحاب و آشنایانِ راہِ خیر و شر) ان لوگوں پر حکم لگا سکتے ہیں۔ جو تعیینِ امامت کے ہنگام میں موجود نہیں تھے پس اس صورت میں جو موجود ہوں، وہ اس فیصلہ کو پلٹنے کا حق نہیں رکھتے، اور جو غیر موجود ہوں انہیں یہ اختیار نہیں کہ کسی اور کو منتخب کر لیں۔

میں دو شخصوں سے ضرور جنگ کروں گا۔ ایک اس سے جو ایسی چیز کا دعوٰی کرے، جو اس کی نہیں ہے، اور دوسرے اس سے جو ان حقوق کو ادا نہ کرے، جو اس پر واجب ہیں۔

خدا کے بندو، میں تمہیں خدا سے ڈرنے کی وصیت کرتا ہوں، بلاشبہ تقوٰی ان تمام چیزوں سے بہتر ہے، جن کی لوگ آپس میں ایک دوسرے کو وصیت کرتے ہیں، اور یہ انجاموں میں سب سے بہتر انجام ہے، خدا کے نزدیک! تمہارے اور اہلِ قبلہ کے مابین جنگ کا دروازہ کھل گیا ہے، اور ا

Marfat.com

پرچم کو وہی شخص اُٹھا سکتا ہے جو صاحب بصیرت ہو، اور شدائد پر صبر کا عادی ہو، حق کے مواقع سے آشنا ہو، پس تمہیں جس بات کا حکم دیا جائے اُس کی پیروی کرو۔ جس بات سے منع کیا جائے اس سے باز آجاؤ اور کسی معاملہ میں جلد بازی سے کام نہ لو، جب تک وہ اچھی طرح واضح نہ ہو جائے۔

یہ دنیا جس کی تم تمنا کر رہے ہو، اور جس کے بارے میں رغبت کا اظہار کرتے ہو، اس کا یہ حال ہے کہ کبھی یہ تمہیں غضب ناک کر دیتی ہے، کبھی راضی کر لیتی ہے، نہ یہ تمہارا اصلی گھر ہے نہ منزل مقصود، جس کے لیئے تم خلق کیے گئے ہو، نہ وہ منزل ہے جس کی طرف تمہیں بلایا گیا ہے، نہ یہ تمہارے لیئے ہمیشہ باقی رہے گی، نہ تم اس پر ہمیشہ باقی رہو گے، اس نے اگر تمہیں اپنی سجاوٹ سے فریب دیا ہے تو اپنی بدی سے تمہیں ڈرایا بھی ہے، تم اس کی سجاوٹ کے فریب کو، اس کی خوف انگیزی کو، اس کی تحریص کو، اس کی تخویف کی بنا پر ترک کر دو، اور یہاں رہنے کے باوجود، اس گھر کی طرف سبقت کرو، جس کی طرف تمہیں بلا وا دیا گیا ہے"۔

اور آپ کا یہ اندازِ فکر، تمام تر نتیجہ تھا صحبت نبویؐ کے فیوض و برکات کا آپؑ نے اپنی ساری زندگی رسول اکرمؐ کے قدموں میں گزار دی، یہی وجہ تھی کہ آپ کو یہ لکھنے کا حق حاصل تھا۔

" اپنے طیب و طاہر نبی کی پیروی کرو، اس لیئے کہ ہر پیروی کرنے والے کو انہی کی پیروی لازم ہے، سب سے زیادہ محبوب آپؑ ہیں، اور پھر وہ شخص جو اپنے نبیؐ کے قدم بہ قدم چلتا ہو"۔

آں حضرتؑ نے دنیا کی طرف بہت کم توجہ فرمائی، کبھی سرسری نظر سے بھی اسے نہ دیکھا، آپؑ کا شکم مبارک (بھوک کے باعث) پیٹھ سے ملا رہتا تھا، سب سے

Marfat.com

اطراف میں پیچ و خم کے ساتھ لپیٹے رہو، کیونکہ اس طرح سے نیزہ بازی کہ نامؤثر تر ہے نگاہیں نیچی رکھو (ہر طرف چکرا کر نہ دیکھو) کیونکہ آنکھوں کا نیچا رکھنا قوتِ قلب کی بسیاری اور دل کی آرامی کا باعث ہے، آوازوں کو خاموش کر دو (غوغا آرائی نہ کرو) کیونکہ متانت و آرامی (ہر چیز کے) خوف ترس کو دور کر دیتی ہے۔ اپنے پرچم کو اس کی جگہ سے حرکت نہ دو، اس کے دور کو خالی نہ ہونے دو، نہ اسے ہر شخص کے ہاتھ میں تھما دو، (سوا ان ولادروں کے) جو ہر حادثہ کو روکنے کے لیئے (جان کی بازی لگا کر) کمر بستہ رہتا ہو۔ جو اس کے حفظ و نگہداری کو لازم سمجھ کر مصروفِ دفاع رہتا ہو۔ کیونکہ جو لوگ سختی اور بلا پر (میدانِ جنگ میں) شکیبا رہتے ہوں، وہی ہیں کہ اطراف پرچم کے دور سے ہٹتے نہیں، راست و چپ، اور عقب سے فریضۂ نگہداری انجام دیتے ہیں، نہ یہ پیچھے ہٹتے ہیں کہ (گویا) انہیں دشمن کے حوالہ کر دیں، نہ یوں آگے بڑھتے ہیں کہ انہیں تنہا چھوڑ دیں۔

مرد کے لیئے لازم ہے کہ (کارزار میں) اس دشمن کا دفاع کرے جو اس کے روبرو ہو، (پھر اسے مغلوب کرنے یا ہلاک کرنے کے بعد (اپنے برادر ہم کار کی مدد کرے اور اپنے مدِ مقابل کو اپنے بھائی کے لیئے نہ چھوڑے۔ کیونکہ اس طرح اس کا حریف اور بھائی (ہم کار) کا حریف دونوں مل کر ٹوٹ پڑیں گے اور خدا کی قسم اگر تم شمشیر دنیا سے بچ گئے، تو شمشیر آخرت سے سلامت نہ رہو گے تم اشرافِ عرب اور کوہان بزرگی (بلند قدر) ہو بلاشبہ (جنگ سے) بھاگنا خشم خداوندی (و دوری از رحمت حق تعالیٰ کا سبب ہے، اور ذلت و بے چارگی عار و ننگ کی ہمیشگی کا موجب ہوتا ہے اور عمر و زندگانی کی طرف فرار کرنے والا اس میں اضافہ نہیں کر سکتا، نہ فرار مانع مرگ بن سکتا ہے، خدا کی طرف جانے والا (جہاد کرتا ہوا) اس تشنہ لب کے مانند ہے جو پانی پہنچ جائے جو اس نیزے کی انی کے نیچے ہے۔ آج اختیار کی آزمائش کا دن ہے۔

Marfat.com

کی قسم میں ان سے (دشمنوں سے میدانِ جنگ میں) ملنے کا زیادہ مشتاق ہوں جتنا اشتیاق انہیں اپنے شہروں میں جانے کا ہے!

## محمد بن حنیفہ سے خطاب

جنگ جمل کے موقع پر اپنے صاحب زادے محمد بن حنیفہ کو لشکر کا پرچم دیتے ہوئے آپ نے نصیحت کی:

"اے بیٹے پہاڑ اپنی جگہ سے سرک جائیں مگر تم اپنی جگہ سے جنبش نہ کرنا اپنے دانتوں کو مضبوطی سے ایک دوسرے میں پیوست رکھنا۔ اپنا کاسہ سر خدا کو عاریت دینے میں تامل نہ کرنا، زمین میں اپنے پاؤں میخ کی طرح گاڑ دینا، تمہاری نگاہوں کی زد، دشمن کے لشکر کی آخری صف پر رہے۔ اپنی نظر جھکائے رکھنا۔

اور اے بیٹے!

اس بات پر ایمان محکم رکھو کہ فتح و فیروزی صرف خدا کی طرف سے ہے۔!

## ہدایاتِ نافعہ امرار افواج کے نام

امرار افواج کے نام حضرت علیؑ کی یہ ہدایات عہد جدید میں بھی اتنی ہی اہمیت اور نافعیت کے حامل ہیں جتنے آج سے چودہ سو برس پہلے تھیں۔ آپ نے مقدمۃ الجیش کے سرداروں کو تحریر فرمایا:

"تم پر سلامتی ہو۔ حمد الٰہی کے بعد کہتا ہوں کہ میں نے مقدمۃ الجیش کا سپہ سالار زیاد بن النضر کو بنایا ہے اور شریح بن ہانی اس کے ایک حصے کا افسر ہے۔ جب تم دونوں کسی جگہ اکٹھے ہو جاؤ تو پوری فوج کی کمان زیاد بن النضر کے ہاتھ میں رہے گی اور جب الگ الگ کوچ کر رہے ہو تو شریح اپنے حصہ فوج کا امیر ہو گا۔

تمہیں جاننا چاہیے کہ مقدمۃ الجیش امیر کی آنکھ ہوتا ہے اور ہراول دستے مقدمۃ الجیش کے آنکھوں کا کام کرتے ہیں۔ جب تم اپنا علاقہ پار کر کے آگے بڑھنا، تو ہراول

Marfat.com

دستے پھیلانے، ٹیلے، درخت اور چھپنے کی جگہیں ہموار کرنے سے نہ اُکتانا تاکہ دشمن تم پر اچانک ٹوٹ نہ پڑے، یا کسی کمین گاہ سے چھاپہ نہ مار دے۔

اور دیکھو صبح سے شام تک پوری فوج کو لگاتار چلاتے رہنا، بلکہ اس طرح کوچ کرنا، کچھ فوج پیچھے رہے اور کچھ آگے بڑھتی جائے یہ اس لیئے کہ اگر دشمن اچانک آ پڑے تو تم آسانی سے صف بند ہو کر مقابلہ کر سکو۔

جب تم دشمن کے سامنے اترو یا دشمن تمہارے سامنے اُترے تو اپنا پڑاؤ ہمیشہ بلندیوں کی طرف پہاڑ دامنوں میں اور ندی نالوں کے درمیان رکھنا تاکہ یہ موقعہ تمہارے بچاؤ کا کام دے اور تمہاری لڑائی ایک یا دو طرف سے ہو، تمہارے پاسبان دستے پہاڑی چوٹیوں، نشیبوں، ندی نالوں کے اطراف میں ضرور پھیلے رہیں تاکہ دشمن پر نگاہ رہے اور وہ کسی طرف سے تم پر ناگہانی حملہ نہ کر سکے۔

خبردار بیٹ کر پڑاؤ نہ ڈالنا جب اُترو اور جب کوچ کرو، اور دیکھو جب رات ہو جائے پڑاؤ کو چاروں طرف سے تیروں اور ڈھالوں سے گھیر دینا۔ تمہارے تیر انداز برابر اپنی سپر وں کے پیچھے موجود رہیں اور نیزے اُن سے ملے رہیں جب تک ٹھہرو اسی طرح ٹھہرو تاکہ غفلت سے نقصان نہ اٹھاؤ اور شب خون کا شکار نہ بن جاؤ۔ یاد رکھو جس کا پڑاؤ نیزوں اور ڈھالوں سے گھرا ہوتا ہے وہ فوج قلعے میں محفوظ ہوتی ہے اور دیکھو تم دونوں بذاتِ خود پڑاؤ کا پہرہ دیا کرنا خبردار صبح تک سو نا نہیں الّا یہ کہ یونہی جھپکیاں لے لو۔ تمہارا وطیرہ یہی رہے۔ یہاں تک کہ دشمنوں کے سامنے پہنچ جاؤ۔

اور دیکھو تمہاری خبریں اور قاصد روز میرے پاس پہنچیں۔ میں ان شاءاللہ تیزی سے تمہارے پیچھے دھاوا کر رہا ہوں گا ہمیشہ سوچ سمجھ سے کام لینا جلد بازی کا شکار نہ بن جانا۔ دشمن پر اپنی حجت قائم کر چکنے کے بعد کسی موقع سے فائدہ اُٹھا لینے کی تمہیں اجازت ہے، خبردار جب تک میں آ جاؤں لڑائی شروع نہ کرنا۔ یہ بات دوسری ہے کہ تم پر حملہ ہو جائے یا لڑائی شروع کرنے کا میں خود حکم بھیج دوں۔

Marfat.com

## ابوسفیان کی پیش کش کا جواب

آں حضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اس دنیا سے کنارہ فرمایا۔!
مسلمانوں پر یہ بڑی کٹھن اور آزمائش کی گھڑی تھی، اگر وہ ذراسی غلطی بھی کر بیٹھتے تو قیامت تک کے لیئے خدانخواستہ اسلام ختم ہو جاتا۔!

اس موقع پر سقیفۂ بنی ساعدہ میں حضرت ابوبکرؓ کے ہاتھ پر انصار اور مہاجرین نے بیعت کر لی، اس مشورے میں حضرت علیؑ اور خاندانِ رسولؐ کے دوسرے افراد شریک نہیں تھے کیونکہ وہ تجہیز و تکفین رسولؐ میں مصروف تھے۔!

ابوسفیان زندگی بھر اسلام کی بیخ کنی میں سب سے نمایاں حصّہ لیتا رہا تھا۔ فتح مکہ کے بعد حالات سے مجبور ہو کر اُس نے اسلام قبول کیا۔ یہ وہ وقت تھا کہ حضرت عمرؓ اس کے قتل پر مصر اور بضد تھے۔ لیکن حضرت علیؑ کے باعث اس کی جان بچ گئی۔ اب وفاتِ رسولؐ کا سانحہ سامنے آیا، اور اس نے عباس بن عبدالمطلب کو ابھارا کہ خلافت بنو ہاشم سے نکلی جا رہی ہے، چلیئے علیؑ کے پاس چلیں اور اُن کی بیعت کر لیں، آپ عمِ رسولؐ ہیں اور قریش میری سنتے ہیں، علیؑ کی خلافت کے بعد جو ہمارے راستے میں آیا اُسے کچل دیں گے۔

حضرت عباس نیم رضامند ہو گئے۔ مگر حضرت علیؑ نے ان مضمرات کو سمجھ لیا جو اس پیش کش میں کام کر رہے تھے۔ آپ نے نہایت سختی کے ساتھ یہ پیش کش مسترد کر دی اور اس موقع پر ایک معرکہ آرا خطبہ ارشاد فرمایا جو اس حقیقت کا غماز ہے کہ وحدتِ ملی آپ کو کس درجہ عزیز تھی۔ آپ نے فرمایا:

Marfat.com

اے لوگو! فتنوں کی موجوں کو، نجات کی کشتیوں سے چیر کر پار ہو جاؤ، منافرت کی راہ چھوڑ دو اور مفاخرت اور بزرگی کے تاج سر سے اتار کر زمین پر پھینک دو۔ جو پروبال (یار و یاور) کے ساتھ اٹھا، وہ کامیاب ہوا، جس نے حالات کو ان کے حال پر چھوڑا، اس نے راحت پائی، یہ (ذمہ داری) تو وہ لقمہ ہے کہ جس کے کھانے سے اچھو ہو جاتا ہے، جو خلافت کی میوہ چینی کرتا ہے، وہ غیر کی زمین پر زراعت کرتا ہے۔ میں اگر اب خلافت کے بارے میں کچھ کہوں تو لوگوں کو کہنے کا موقع ملے گا کہ یہ امارت کی حرص ہے، اور اگر خاموش رہتا ہوں تو ایسے لوگ بھی ہیں جو یہ کہیں گے کو مرنے سے اور جان دینے سے ڈرتا ہوں، ہیہات، ــــ میں چھوٹے بڑے ہر طرح کے مصائب جھیل چکا ہوں ــــ خدا کی قسم ابو طالب کا بیٹا موت سے اتنا ہی مانوس ہے جتنا ایک طفل شیر خوار پستان مادر سے انس رکھتا ہے ــ نہیں یہ بات نہیں میرے سکوت اور خاموشی کا راز) وہ اسرار ہیں کہ جو کچھ جانتا ہوں، اگر کسے افشا کر دوں، تو، تم یوں لرزنے اور کانپنے لگو گے، جس طرح گہرے کنوؤں میں رسیاں لرزتی اور کانپتی ہیں!

## استدراک!

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد جب سقیفہ بنی ساعدہ میں، انصار و مہاجرین کے مابین امامت اور خلافت کے سلسلہ میں کشمکش شروع ہوئی، یہ وہ وقت تھا کہ، آں حضرتؐ کی تدفین و تکفین ابھی عمل میں نہیں آئی تھی، نعش مبارک حجرۂ نبوی میں تھی، اور حضرت علیؓ اور دوسرے اہل بیت اطہار وہیں موجود تھے، اور اس ساری کارروائی سے قطعاً ناواقف اور بے خبر، یہ صحیح ہے کہ حالات نے بڑی نازک صورت اختیار کرلی تھی، انصار کا اصرار تھا کہ امیر ہم میں سے ہونا چاہئے اور مہاجرین کی طرف سے انکار تھا، اندیشہ پیدا ہو چلا تھا کہ تدفین رسولؐ سے پہلے

مسلمانوں میں تلوار نہ چل جائے، ایسے موقعہ پر حضرت عمرؓ نے حضرت ابوبکرؓ کے فضائل بیان کیے اور فوراً دستِ بیعت اُن کی طرف بڑھا دیا، یہ ایسا نفسیاتی اقدام تھا کہ حاضرین میں سے پھر کوئی بھی الگ نہ رہ سکا، سب نے بیعت کر لی، لیکن ساتھ ہی ساتھ یہ بھی واقعہ تھا کہ اس موقعہ پر کئی جلیل القدر صحابہؓ، متعدد اصحابِ حل و عقد اور خاندانِ نبوتؐ کے افراد موجود نہیں تھے!

قدرۃً یہ بات بنو ہاشم کو ناگوار گزری، ابوسفیان نے عم رسول حضرت عباس ابن عبدالمطلب کو راضی کیا کہ وہ حضرت علیؓ کو آمادہ کریں کہ وہ امارت قبول کر لیں یہ اطمینان دلایا کہ میں قریش پر اثر رکھتا ہوں، اس اثر سے کام لوں گا، جو سر اُٹھائے گا کچل دیا جائے گا، حضرت علیؓ کو اگر امامت کی طمع ہوتی تو بیشک وہ تیار ہو جاتے اور بڑی آسانی سے خلافت کا مطالبہ کر کے، ایک جنگ مسلمانوں میں چھیڑ دیتے۔ لیکن انہوں نے اپنی قوتِ ایمانی اور بصیرت سے اندازہ کر لیا کہ اگر یہ بات مان لی گئی تو اس کے اثرات و نتائج کیا ہوں گے؟ چنانچہ ہر قسم کی پشت پناہی کے باوجود، آپ نے یہ استدعا قبول کرنے سے صاف انکار کر دیا، اور کسی قیمت پر بھی تفریق بین المسلمین پر راضی نہ ہوئے۔ یہ حضرت علیؓ کا اتنا بڑا کارنامہ ہے جسے اسلام کبھی فراموش نہیں کر سکتا۔!

چنانچہ اس موضوع پر، وقت کے محتاط مؤرخین نے جو کچھ لکھا ہے اس سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے۔ ملاحظہ ہو:

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال کی خبر مشہور ہوتے ہی منافقین کی سازش سے مدینہ میں خلافت کا فتنہ اُٹھ کھڑا ہوا اور انصار نے سقیفہ بنی ساعدہ میں مجتمع ہو کر خلافت کی بحث چھیڑ دی، مہاجرین کو خبر ہوئی تو وہ بھی مجتمع ہوئے اور معاملہ اس حد تک پہنچ گیا کہ اگر حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق

Marfat.com

کو وقت پر اطلاع نہ ہو جاتی تو مہاجرین اور انصار جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں بھائی بھائی کی طرح رہتے تھے، باہم دست و گریباں ہو جاتے اور اس طرح اسلام کا چراغ ہمیشہ کے لیے گل ہو جاتا، لیکن خدا کو توحید کی روشنی سے تمام عالم کو منور کرنا تھا، اس لیئے آسمان اسلام پر ابوبکرؓ و عمرؓ جیسے مہرو ماہ پیدا کر دیئے تھے جنہوں نے اپنی عقل و سیاست کی روشنی سے افق اسلام کی ظلمت اور تاریکیوں کو کافور کر دیا۔ حضرت ابوبکرؓ حضرت عمرؓ کو ساتھ لیئے ہوئے سقیفۂ بنی ساعدہ پہنچے انصار نے دعویٰ کیا کہ ایک امیر ہمارا ہو اور ایک تمہارا ظاہر ہے کہ اس دو عملی کا نتیجہ کیا ہوتا؟ ممکن تھا کہ مسند خلافت مستقل طور پر صرف انصار ہی کے سپرد کر دی جاتی، لیکن دقت یہ تھی کہ قبائل عرب خصوصاً قریش ان کے سامنے گردن اطاعت خم نہیں کر سکتے تھے، پھر انصار میں بھی دو گروہ تھے اوس اور خزرج اور ان میں باہم اتفاق نہ تھا، غرض ان وقتوں کو پیش نظر رکھ کر حضرت ابوبکرؓ نے کہا امراء ہماری جماعت سے ہوں اور وزراء تمہاری جماعت سے۔ اس پر حضرت خباب بن المنذر انصاری بول اٹھے نہیں خدا کی قسم نہیں! ایک امیر ہمارا ہو اور ایک تمہارا حضرت ابوبکرؓ نے یہ جوش و خروش دیکھا تو نرمی و آشتی کے ساتھ انصار کے فضائل و محاسن کا اعتراف کر کے فرمایا:

"صاحبو! مجھے آپ کے محاسن سے انکار نہیں لیکن درحقیقت تمام عرب قریش کے سوا کسی کی حکومت تسلیم ہی نہیں کر سکتا، پھر مہاجرین اپنے تقدم اسلام اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے خاندانی تعلقات کے باعث آپ سے زیادہ استحقاق رکھتے ہیں، یہ دیکھو ابوعبیدہ ابن الجراح اور عمر بن خطاب موجود ہیں ان میں سے جس کے ہاتھ پر چاہو بیعت کر لو۔"

Marfat.com

لیکن حضرت عمرؓ نے پیش دستی کر کے خود حضرت ابوبکرؓ کے ہاتھ میں ہاتھ دے دیا اور کہا نہیں! بلکہ ہم آپ کے ہاتھ پر بیعت کرتے ہیں کیونکہ آپ ہمارے سردار اور ہم لوگوں میں سب سے بہتر ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کو سب سے زیادہ عزیز رکھتے تھے، چنانچہ اس مجمع میں حضرت ابوبکرؓ سے زیادہ کوئی بااثر بزرگ اور معمر نہ تھا اس لیئے اس انتخاب کو سب نے استحسان کی نگاہ سے دیکھا اور تمام خلقت بیعت کے لیے ٹوٹ پڑی اس طرح یہ اٹھتا ہوا طوفان دفعۃً رُک گیا اور لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تجہیز و تکفین میں مشغول ہوئے گو تمام مسلمانوں نے حضرت ابوبکرؓ کے ہاتھ پر بیعت کرلی اور وہ باقاعدہ مسندِ خلافت پر متمکن ہو گئے۔ تاہم حضرت علیؓ اور اُن کے ساتھ بعض دوسرے صحابہ نے کچھ دنوں تک بیعت میں تاخیر کی اس توقف نے تاریخ اسلام میں عجیب و غریب مباحث پیدا کر دیئے ہیں جن کی تفصیل کے لیئے اس اجمال میں گنجائش نہیں ممکن ہے کہ حضرت علیؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے مخصوص تعلقات کی بنا پر خلافت کے آرزومند ہوں اور اس انتخاب کو اپنی حق تلفی سمجھتے ہوں تاہم ان کا حق پرست دل نفسانیت سے پاک تھا اس لیئے یہ کسی طرح قیاس میں نہیں آتا کہ محض اسی آرزو نے اُن کو چھ ماہ تک جمہور مسلمانوں سے انحراف پر مائل رکھا ہو، اس بنا پر دیکھنا چاہیئے کہ خود حضرت علیؓ نے اس توقف کی وجہ کیا بیان کی ہے۔ ابن سعد کی روایت ہے :۔

| | |
|---|---|
| عن محمد بن سیرین قال | محمد بن سیرین کی روایت ہے کہ جب ابوبکرؓ کی |
| لما بویع ابوبکر ابطأ علی فی بیعته | بیعت کی گئی تو علیؓ نے بیعت میں دیر کی اور خانہ نشین رہے |
| وجلس فی بیته قال فبعث الیه | ابوبکرؓ نے کہلا بھیجا کہ میری بیعت سے آپ کی تاخیر کا کیا |
| ابوبکر ما ابطأ بك عنی اکرهت | سبب ہے کیا آپ میری امارت کو ناپسند کرتے ہیں! |
| امارتی قال علی ما کرهت امارتك | علیؓ نے کہا میں آپ کی امارت کو ناپسند نہیں کرتا لیکن |
| ولکن آلیت ان لا ارتدی رداءی | میں نے قسم کھائی ہے کہ جب تک قرآن جمع نہ کر لوں نماز کے |

Marfat.com

الا الی صلوٰۃ حتیٰ اجمع القرآن — سوا اپنی چادر نہیں اوڑھوں گا۔

اس روایت سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ بیعت میں دیر ہو جانے کی حقیقی وجہ کیا تھی۔ ایک وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ باغ فدک اور مسئلہ وراثت کے جھگڑوں (جس کا تذکرہ آئندہ آئے گا) خلیفہ اول کی طرف سے حضرت فاطمہؓ کے دل میں کسی قدر ملال پیدا کر دیا تھا، اس لئے ممکن ہے کہ حضرت علیؓ نے محض اُن کے پاس خاطر سے بیعت میں دیر کی ہو چنانچہ جب اُن کا انتقال ہو گیا تو حضرت علیؓ نے حضرت ابو بکر کو تنہا بلا کر اُن کے فضل و شرف کا اعتراف فرمایا اور کہا کہ خدا نے آپ کو جو درجہ عطا کیا ہے ہم اس پر حسد نہیں کرتے لیکن خلافت کے معاملہ میں ہماری حق تلفی ہوئی کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے قرابت اور رشتہ داری کی بنا پر ہم اس میں یقیناً اپنا حصہ سمجھتے تھے۔ حضرت علیؓ نے اس کو کچھ اس انداز سے کہا کہ خلیفہ اول کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے اور جواب دیا قسم ہے اُس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ میں اپنے رشتہ داروں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے رشتہ داروں کو زیادہ عزیز رکھتا ہوں۔ رہا آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی متروکہ جائداد کا جھگڑا تو اس میں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے طرز عمل سے سر مو انحراف نہیں کیا، غرض اس طرح دوستانہ شکوہ سنجی سے دونوں کا آئینۂ دل صاف ہو گیا اور بعد نماز ظہر حضرت ابو بکر نے مجمع عام میں حضرت علیؓ طرف سے عذر خواہی کی اور حضرت علیؓ نے شاندار الفاظ میں ان کے فضل و شرف کا اعتراف کیا۔"

(خلفائے راشدین مطبوعہ دار المصنفین اعظم گڑھ)

## جب وحدتِ ملّی پارہ پارہ ہونے لگی

لیکن وحدت ملی پارہ پارہ ہونے لگے تو اُس وقت میدان میں اُتر آنا ہی وقت

ملی کا سب سے کامیاب نسخہ ہے، آپ نے فرمایا ۔

"میں دین (اسلام) کی یاری کے لیئے کھڑا ہوا، جب مسلمان ضعیف و ناتواں نظر آئے، میں نے خود کو آشکار کیا؛

جب وہ درماندہ نظر آئے میری گویائی اُبھر آئی ـــ جب وہ حیران و سرگرداں کھڑے تھے میں نور حق کی روشنی میں (علم کے راستوں سے) گزر گیا۔

میں ان میں سب سے زیادہ نرم آواز، اور بلند رتبہ تھا پس میں نے زمام فضائل ہاتھ میں لی اور میں پرواز کناں کامیاب و کامران رہا۔ میں اس پہاڑ کے مانند ثابت قدم رہا، جسے باد تند جنبش نہ دے سکی، نہ آندھیاں اُسے اپنی جگہ سے ہٹا سکیں؛۔

نہ میرے عیب و نقص پر کسی کے لیئے مذمت کی گنجائش تھی، نہ کسی کہنے والے کے لیئے عیب جوئی کا موقع؛

ذلیل و ستم کشیدہ، میرے نزدیک عزیز وارجمند ہے، تا آنکہ اُس کا حق (ظالم سے) واپس لے لوں؛

اور قوی و ستمگر میرے نزدیک ناتواں ہے تاوقتیکہ حقِ (مظلوم) اُس سے چھین لوں!

میں قضا و قدر الٰہی سے خوشنود ہوں اور اس کے حکم کے سامنے سر تسلیم خم کرتا ہوں۔ کیا تم یہ سمجھتے ہو کہ میں رسول اللہ پر جھوٹ بولوں گا؟ حالانکہ خدا کی قسم میں ہی وہ ہوں جس نے سب سے پہلے ان کی تصدیق کی تھی۔

پس (وفاتِ نبوی کے بعد) جو ان کی تکذیب کرے، میں وہ پہلا شخص نہیں ہو سکتا۔

میں نے اپنے معاملہ کو دیکھا، تو محسوس کیا، مجھ پر حکم رسولؐ کی اطاعت، اپنی

بیعت سے پہلے واجب ہو چکی ہے۔!

اور میری گردن میں دوسروں سے بر سر امن رہنے کا میثاق پڑا ہوا ہے۔

## خود رائی اور خود سری

خود رائی اور خود سری بھی وحدت ملی کے لیئے زہر ہلاہل ہے۔ اس سلسلے میں آپ نے فرمایا:۔

(جان لو کہ رسم دنیا یہ ہے کہ) خداوند سبحانہ نے گردن کشان روزگار کو کبھی نابود نہیں کیا، لیکن انہیں اچھی طرح ڈھیل، اور سہولت دینے کے بعد، اور اُمم (ماضیہ) میں سے کسی کی اصلاح نہیں کی مگر تنگی و رنج اور سختی کے بعد۔

جن سختیوں کو تم نے سہا ہے اور جن حوادث کو تم پیچھے چھوڑ آئے ہو، وہ سر موجب عبرت ہیں لیکن نہ ہر دل دار خردمند ہوتا ہے (کہ حقائق کو سمجھے) نہ ہر گوش شنوا ہوتا ہے کہ (کلام حق سُنے) اور نہ ہر چشم دار بینا ہوتا ہے (کہ حالات و حوادث روزگار سے عبرت حاصل کرے)۔

کتنی عجیب بات ہے، اور میں کیونکر ان فرقہ ہائے گوناگوں کی اشتباہ کاری اور دلائل (کی نا استواری) دور کروں، جو یہ اپنے دین کے معاملات میں رکھتے ہیں نہ یہ نبی کے نقش قدم پر چلتے ہیں، نہ وصی کی ہدایت پر عمل کرتے ہیں، نہ غیب پر ایمان رکھتے ہیں نہ عیب سے دامن کش ہوتے ہیں مشتبہات پر عمل کرتے ہیں خواہشات کے راستے پر چلتے ہیں۔ ان کے نزدیک معروف (بہتر) وہ ہے جسے یہ سمجھیں، اور منکر (بُرا) وہ ہے جسے یہ ناپسندیدہ قرار دیں۔

مشکلات میں ان کی پناہ گاہ خود ان کی ہستی ہے، امور پنہاں میں انہیں اپنی رائے (نادرست) پر اعتماد ہے (گو وہ خلاف عقل و دین ہی کیوں نہ ہو۔) گویا ان میں کا ایک فرد امر دین میں) جو کچھ دیکھتا اور سمجھتا ہے خود اپنا پیشوا ہے، کہ محکم

Marfat.com

دلیلیں، اور استوار پھندے اُس کے قبضہ میں ہیں، (اس غلط روی کے ساتھ) جو اجتہاد کرتا ہے، جو فتویٰ دیتا ہے، اس کے بارے میں گمان کر لیتا ہے کہ اس کا یہ اجتہاد حکم الٰہی کے مانند ہے۔!

## اسلام میں عوامی حکومت کے حدود

بعض لوگ اس غلط فہمی میں مبتلا ہیں کہ اسلام میں جمہوریت اور شورائیت کا گزر نہیں، آمریت، قیصریت اور بادشاہت کی کارفرمائی ہے۔ ان کے لیئے حضرت علی کا یہ مکتوب گرامی جو انہوں نے امرائے فوج کو لکھا تھا شمع راہ کا کام دے گا۔

"امابعد، والی کا فرض ہے کہ اگر اُسے کوئی بڑائی ملی ہے اور کوئی درجہ حاصل ہوا ہے تو اس وجہ سے رعایا کے ساتھ اپنا برتاؤ نہ بدلے، بلکہ خدا کی نعمتیں جتنی زیادہ ہوتی ہوتی جائیں اسی قدر خدا کے بندوں سے اس کی نزدیکی اور اپنے بھائیوں سے اس کی محبت و ہمدردی بڑھتی چلی جائے۔

مجھ پر تمہارا حق یہ ہے کہ جنگ کے سوا کوئی راز تم سے مخفی نہ رکھوں حکم شرعی کے سوا سب باتوں میں تم سے مشورہ لیتا رہوں اور تمہارے کسی حق سے تمہیں محروم نہ ہونے دوں۔ اگر میں یہ سب کروں تو تم پر واجب ہے کہ احسان الٰہی کا شکر بجالاؤ میری فرماں برداری کرو۔ میری کسی پکار پر پیچھے نہ رہو۔ کسی بھلائی میں کوتاہی نہ کرو۔ اور حق کے نام پر مشکلات میں پھاند پڑا کرو۔ اگر تم اس مسلک پر استوار نہ ہوئے تو میری نگاہ میں تمہاری برگشتہ راہوں سے زیادہ کوئی ہلکا نہ ہوگا۔ اس کی سزا بھی بہت بڑی ہوگی اور میرے پاس ہرگز کوئی رعایت نہ ہوگی۔ یہی عہد تم اپنے ماتحت سرداروں سے لو اور یہی عہد انہیں اپنی طرف سے دو۔ اس طرح تمہارے معاملات درست رہیں گے۔

## حق کے معاملہ میں سب برابر ہیں

اسی طرح ایک اور موقع پر حاکم حلوان اسود بن خزیمہ کو تحریر فرمایا:۔

Marfat.com

اگر حاکم اپنی خواہشوں پر چلنے لگے تو بہت سا انصاف اس سے رہ جائے گا۔

تمہیں ایسا ہونا چاہیئے کہ حق میں سب لوگ تمہارے سامنے برابر رہیں۔ ناانصافی میں انصاف کا کوئی عوض نہیں ہو سکتا، تم ان سب باتوں سے پرہیز کرو جو تمہیں دوسروں میں بُری معلوم ہوں اور خدا نے جو کچھ تم پر فرض کر دیا ہے، حق المقدور اُسے انجام دیتے رہو۔ ثواب کی امید رکھو۔ عذاب سے ڈرتے رہو۔

یاد رکھو، دنیا آزمائش کی جگہ ہے، ایک گھڑی کے لیئے بھی دنیا کے نہ ہو جانا قیامت کے دن اس گھڑی کو اپنے لیئے حسرت کی نہ بنا لینا۔ کوئی چیز بھی حق سے بے نیاز نہیں کر سکتی اور یہ حق تم پر واجب ہے کہ اپنی حفاظت کرو۔ حتی الوسع رعایا پر احتساب رکھو۔ یقین کرو اس سے رعایا کو جتنا نفع پہنچے گا۔ اس سے کہیں زیادہ تمہیں فائدہ پہنچے گا۔ والسّلام!

Marfat.com

# اعمالِ صالحہ ثمرۂ ایمان ہیں

ایک خطبہ میں امیر المومنینؑ نے اس حقیقت پر روشنی ڈالی ہے کہ اعمالِ صالحہ ثمرۂ ایمان ہیں، اور بندے سے اعمالِ صالحہ کا صدور اس بات کی دلیل ہے کہ اس کے دل میں ایمان کی روشنی موجود ہے۔

اور جو عملِ صالح کرتا ہے، اور جس کے دل میں نورِ ایمان موجود ہے، وہ اختلافِ باہمی میں مبتلا نہیں ہو سکتا، ارشاد فرمایا :-

"راہِ ایمان روشن ترین راہ ہے، چراغ سے تاباں تر، ایمان ہی کے ذریعہ کردارِ شائستہ اور عملِ صالح حاصل ہوتا ہے، اور عملِ صالح ایمانِ کامل کی طرف راہنمائی کرتا ہے، ایمان سے علم و دانائی کا گھر آباد ہوتا ہے، اور علم ہی کے باعث موت کا خوف پیدا ہوتا ہے، موت کے اثر سے دنیا ختم ہو جاتی ہے، دنیا سے آخرت کی حفاظت کی جاتی ہے، بلاشبہ قیامت سے بچنے کے لیئے مخلوق کے پاس کوئی جائے رہائی نہیں (کہ سب ہی کو وہاں جمع ہونا پڑے گا) درآں حالیکہ لوگ اس میدان (قیامت) کی طرف آخری منزل تک پہنچنے کے لیئے تیزی سے بڑھ رہے ہیں۔

(قیامت کے دن) لوگ قبروں سے باہر نکل کر، آخری منزل (بہشت یا دوزخ) کی طرف روانہ ہوں گے، اور ہر گھر (بہشت یا دوزخ) کے لیے اس کے اہل (مستحق) ہیں جو اسے دوسرے گھر سے بدل نہیں سکتے، (جنتی دوزخ میں، اور دوزخی جنت میں نہیں جا سکتے) اور نہ اس گھر سے باہر نکل سکتے ہیں۔

امر بالمعروف اور نہی عن المنکر مخلوق کے وہ دو صفات ہیں کہ خدا کے نزدیک محبوب و پسندیدہ ہیں، یہ دونوں باتیں موت سے قریب نہیں کرتیں، اور روزی کو کم نہیں کرتیں، تمہیں چاہیئے کہ کتاب خدا (قرآن) کی طرف مراجعت کرو، اس لیے کہ کتاب خدا رسن استوار ہے، (جو ٹوٹ نہیں سکتی) اور نور آشکار ہے، (کہ جس پر تاریکی غالب نہیں آسکتی) اور شفا سود مند ہے، اور تشنۂ علوم و معارف کے لیے) پیاس کو سیرابی ہے، جو اس سے تمسک کرے اس کے لیے حفاظت، جو اس سے متعلق ہو جائے اس کے لیے نجات ہے اس میں کجی نہیں کہ اسے سیدھا کیا جائے، اس میں گمراہی نہیں کہ اسے راہِ راست پر لایا جائے اور (زبانوں پر) اس کی تکرار بسیار، اور (کانوں سے) اسے زیادہ سے زیادہ سنتا کہنہ نہیں کرتا، جو اس کے ذریعہ بات کرے وہ راست گو ہے، جو اس کی پیروی کرے (بہشت جاوید حاصل کرنے میں آگے نکل جائے، (یعنی نجات حاصل کرے)

## فتوے دینے والے

ایک اور اہم مسئلے پر امیر المومنینؑ کے ارشادات :-

(فتوے دینے والوں کا حال یہ ہو گیا ہے کہ) جب ان میں کسی کے پاس کوئی مسئلہ شرعی حکم کے بارے میں آتا ہے۔ (تو ایک) اپنی رائے سے اس کے بارے میں فیصلہ کر دیتا ہے، بالکل یہی مسئلہ جب (کسی دوسرے کے) پاس آتا ہے، تو وہ برعکس فیصلہ صادر کر دیتا ہے، پھر یہ جملہ قاضی (فتوے دینے والے) اپنے اس امام کے پاس مجتمع ہوتے ہیں، جس نے انہیں یہ ذمہ داری سونپی تھی، تو وہ ان سب کی رائے کی توثیق و تائید کر دیتا ہے۔

Marfat.com

ان کا خدا ایک ہے، ان کا رسول ایک ہے۔ ان کی کتاب ایک ہے۔

کیا خدا نے انہیں اختلاف کا حکم دیا تھا جس کی یہ پیروی کر رہے ہیں؟ یا اس نے نہی کی تھی، اور اب یہ اُس کی نافرمانی پر تل گئے ہیں، یا پھر یہ بات تھی کہ (خدانخواستہ) اللہ نے اپنا دین نامکمل اتارا تھا۔ اور اب وہ ان سے اس کی تکمیل کا طلب گار ہے؟۔ یا یہ (مقتی) خدا کے (اس کی خدائی میں) شریک ہیں، کہ جو چاہیں یہ کہیں اور اس کا (خدا کا) فرض ہے کہ وہ (ان کے کہے پر) راضی ہو جائے؟ یا پھر (ایسا تو نہیں کہ) خدا نے دین تا تمام نازل کیا! اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (نعوذ باللہ) اس کی تبلیغ و تشریح میں کوتاہی کی، لیکن اللہ تعالیٰ تو اپنی کتاب (قرآن حکیم میں) فرماتا ہے: ـــ ہم نے قرآن میں کوئی فروگذاشت نہیں کی ـــ یا پھر قرآن ہی میں وہ فرماتا ہے ـــ" قرآن میں ہر چیز کا بیان موجود ہے۔؟ پھر قرآن ہی میں ذکر کیا ہے کہ ـــ قرآن کے بعض حصے بعض حصوں کی تصدیق کرتے ہیں ـــ" اور یہ کہ اس میں کسی طرح کا اختلاف (اور تصادم) نہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ قرآن ہی میں فرماتا ہے ـــ کہ "اگر یہ قرآن خدا کے سوا غیر اللہ کی طرف سے آیا ہوتا تو اس میں بہت سے اختلافات یہ لوگ پاتے۔

قرآن کا ظاہر دل فریب ہے، اور شگفت آور ہے اور اس کا باطن عمیق ہے، نہ اس کے عجائبات انتہا پذیر ہوں گے، اور نہ اس کے غرائب کبھی ختم ہوں گے، اور تاریکیاں اگر دور ہو سکتی ہیں تو صرف اسی سے۔

## استدراک!

امیر المومنینؑ کا یہ خطبہ، اعتقادی اور معنوی حیثیت سے بہت اہم ہے، یہ جتنا

Marfat.com

اہم اُس وقت تھا، جب امیر المومنینؓ نے اسے ارشاد فرمایا تھا، اس سے زیادہ اہم اب ہے کہ جب علمار سوء نے دین اور شریعت کو، ایک مذاق بنا رکھا ہے، فتاوی کی حیثیت یہ رہ گئی ہے کہ ذاتی افکار و آرار کے تابع ہوکر رہ گئے ہیں۔ ایک مسئلہ کے اوپر ہر گروہ علمار مختلف الآرار ہے، کسی کی رائے کچھ ہے، کسی کی کچھ، کوئی کفر کا فتوے دینے پر تیار ہے، کوئی الحاد کا طعنہ دینے کو موجود۔ ہر گروہ کو اصرار ہے کہ وہ جو کچھ کہتا ہے حق ہے، سچ ہے، اور دوسرا جو کچھ کہتا ہے غلط ہے۔ دروغ ہے، اور اس رائے پر اس شدت کے ساتھ اصرار ہے کہ تفریق بین المسلمین کی مساعی کا سلسلہ فوراً شروع ہو جاتا ہے اور پھر کفر سازی کی مشین سے دھڑا دھڑ لوگوں کے عقائد پر گولہ باری شروع کر دی جاتی ہے حالانکہ بقول امیر المومنین ہمارا قرآن ایک ہے رسول ایک ہے، شریعت ایک ہے۔ پھر ایک مسئلہ میں افکار و خیالات کا یہ تنوع کیا معنی رکھتا ہے؟ کھلی ہوئی بات ہے۔ یہ اختلاف شرع کی اساس پر تو نہیں ہو سکتا۔ لامحالہ اس کی بنیاد و اساس ذاتی افکار و آرار ہی پر ہو گی، اور دین کے معاملہ میں ذاتی افکار و آرار کی دخل اندازی کسی طرح بھی نہ جائز قرار دی جا سکتی ہے نہ مستحسن خیال کی جا سکتی ہے۔

اس خطبہ میں جس مسئلہ کو چھیڑا گیا ہے، وہ بہت اہم ہے، اور مرور ایام کے ساتھ ساتھ اس کی اہمیت میں بھی اضافہ ہوتا جا رہا ہے، آج مسلمانوں میں جن کا دعوی ہے کہ وہ اہل السنت والجماعت ہیں کتنے فرقے بن چکے ہیں کتنی جماعتیں عالم وجود میں آ چکی ہیں، دیوبندی کا مسلک بالکل الگ اور مستقل ہے، بریلی کا رضا خانی گروہ ایک جداگانہ حلقہ قائم کیے ہوئے ہے حضرات اہل حدیث کی جمعیتہ بھی الگ، جماعت بھی الگ، رائے ہر مسئلہ، اور

فتوائے بھی الگ، ندویوں کا مسلک، فرنگی محل کے اصحاب ہمم کا مسلک مظاہر علوم کے ارباب کار کا مسلک، جماعتِ اسلامی کا موقف، جمعیۃ علمار کا مشرب، یہ سب الگ، اور مستقل، اور جدا گانہ حیثیات کے مالک ہیں، یہ سب دوسرے کی رائے سے نہ صرف مختلف ہیں بلکہ یہ اختلاف اتنا بڑھ چکا ہے کہ کفر کے فتوے پر ختم ہوتا ہے۔

اگر خدانخواستہ قرآن کی حیثیت وہ ہوتی جو انجیل کی ہے کہ
نہ ابتدار کی خبر ہے نہ انتہا معلوم!

یا دینی مسائل کا فتویٰ اُن برہمنوں سے لیا جاتا، جو کچھ نہیں جانتے۔ اور سب کچھ جانتے ہیں، جن کے پاس کوئی نص نہیں، کوئی اسوہ نہیں، کوئی شہادت نہیں، اور پھر یہ اختلاف رونما ہوتا تو ایک بات بھی تھی، لیکن حیرت، ندامت، اور شرم کی بات یہ ہے کہ ہمارے پاس قرآن ہے، جس کے ایک ایک حرف پر ہم ایمان رکھتے ہیں، ہمارے پاس احادیث رسول کا ذخیرہ ہے، جس کی دینی عظمت کے ہم قائل ہیں، اور قرآن کے بعد اسی کو درجہ دیتے ہیں، اور یہ احادیث، ہر اعتبار سے قابلِ اطمینان ہیں، پھر بھی — ایک خدا، ایک رسول، ایک قرآن، ایک اسوۂ نبی ؐ رکھنے کے باوجود —— ہم ایک مسئلہ کو ایسے مختلف زاویوں سے دیکھتے، اور پرکھتے ہیں کہ اختلاف رونما ہو جاتا ہے، اور وہ اختلاف بڑھتے بڑھتے اتنی نازک صورت اختیار کر لیتا ہے کہ سر پھٹول ہی شروع ہو جاتی ہے، بے اعتمادی، اور بدگمانی بھی، اور سب سے بڑھ کر یہ کہ دوسروں کے کفر و الحاد پر اصرار بھی، ایک شخص اپنے تئیں مسلمان کہتا ہے، قرآن کو خدا کی آخری کتاب مانتا ہے، محمدؐ (بآبائنا وامہاتنا) کو خاتم النبیین تسلیم کرتا ہے، شرع محمدی پر عمل کرتا ہے، پھر بھی ہم اس سے کہتے ہیں، اور دست دپا کی پوری قوت

Marfat.com

کے ساتھ کہتے ہیں کہ نہیں تو مسلمان نہیں، کافر ہے، کشتنی اور گردن زدنی ہے، اور موقعہ ملتا ہے تو اپنے اس قول پر عمل بھی شروع کر دیتے ہیں! ——— ہم عمل کرتے ہیں اور ہمارے علماء اپنی شعلہ مقالیوں، شیوابیانیوں، اور زورِ خطابت سے ہمیں ایسا کرنے پر اکساتے ہیں، حالانکہ اگر ہم نہیں، تو کم از کم وہ خوب جانتے ہیں کہ اگر ۹۹ وجوہ کفر ہوں اور صرف ایک سبب اسلام کا ہو، تو ہمیں کافر قرار دینے کی ہمت نہ کرنی چاہیئے، ہماری فقہ، اور ہماری شریعت صاف بتاتی ہے. کہ اَبعد ترین تاویل سے بھی اگر کوئی فتوائے کفر سے محفوظ رہ سکتا ہے، تو اُسے محفوظ رکھا جائے، لیکن ہوتا یہ ہے کہ اَبعد ترین تاویل سے اگر کسی کو کافر قرار دیا جا سکتا ہے تو بے تامل کفر کا فتوے صادر کر دیا جاتا ہے!

بالکل یہی کیفیت دوسرے فرقِ اسلامی کی ہے۔

کیا زمانہ میں پنپنے کی یہی باتیں ہیں؟

---

Marfat.com

# امیر معاویہ کو جواب

امیر معاویہ نے ایک گستاخانہ خط حضرت علیؑ کو لکھا، اس میں حضرت ابوبکرؓ، عمرؓ اور عثمانؓ کا باربار ذکر کیا جس کا مقصد یہ تھا کہ حضرت علی اشتعال قبول فرمالیں اور کوئی ایسی بات اس سلسلہ میں لکھ دیں جو ان کے خلاف استعمال کی جاسکے۔

اس خط کے جواب میں حضرت علیؑ نے امیر معاویہ کو لکھا:۔

"تمہارا خط پہنچا۔ تم نے لکھا ہے کہ خدا نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے دین کے لیے منتخب فرمایا اور صحابہ نے رسولؐ کی تائید کی، واقعی زمانہ تمہاری جھولی میں ہے، ہمارے لیے عجائبات پر عجائبات نکالتا چلا جاتا ہے، یہ تم ہم کو جتاتے ہو، کہ خدا نے کس طرح ہماری آزمائش کی اور ہمارے نبی کی بدولت ہم پر کتنا بڑا احسان کیا، تم ویسے ہو گئے جیسے کوئی اپنے استاد کو تیراندازی کے مقابلہ کی دعوت دینے لگے!

تم نے دعویٰ کیا ہے کہ اسلام میں سب سے افضل فلاں فلاں لوگ ہیں، یہ دعویٰ ایسا ہے کہ پورا اترے تو تم سے بالکل دور رہے گا اور پورا نہ اترے اس سے تمہیں نقصان نہ پہنچے گا۔ تمہیں اس سے کیا مطلب کہ افضل کون ہے اور غیر افضل کون؟ رہبر کون ہے اور پیرو کون؟ طلقاء اور اولاد طلقاء کو مہاجرین اولین میں تمیز کرتے اُن میں درجے مقرر کرنے ان کے طبقے ٹھہرانے سے کیا سروکار؟ ہیہات! ایسا تیر بنایا ہے جو سب تیروں سے الگ ہے، اور فیصلہ کرنے وہ بیٹھا ہے جو خود ہی مجرم ہے۔

اسے انسان! کیا تو اپنی حد پر نہیں رکے گا۔ اپنی کوتاہ دستی کو نہیں جانے گا

Marfat.com

اور اس پیچھے کی جگہ پر ہٹ نہیں جائے گا۔ جہاں مقدر تجھے ہٹا چکا ہے؟ تجھے اس سے کیا کہ مغلوب کیسے مغلوب ہوا اور فاتح کی فتح کیسی رہی؟

معاویہ! تم گمراہی میں دوڑے چلے جا رہے ہو اور راہ اعتدال سے بدک کر دور نکل گئے ہو۔ تم دیکھتے نہیں ـــــ تمہیں سُنا نہیں رہا ہوں بلکہ اللہ کی نعمت کا چرچا کر رہا ہوں۔ کہ بہت سے مہاجر اللہ کی راہ میں شہید ہوئے۔ ان میں سے ہر ایک کے لیے فضیلت ہے، لیکن جب ہمارا آدمی (حضرت حمزہ) مارا گیا تو فرمایا گیا "سید الشہداء" اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُسے یہ خصوصیت بخشی کہ اس کی نماز جنازہ ستر تکبیروں کے ساتھ پڑھی!

کیا تم نے دیکھا نہیں کہ لوگوں کے ہاتھ خدا کی راہ میں کاٹے گئے ان میں سے ہر ایک کے لیئے فضیلت ہے۔ لیکن جب یہ معاملہ ہمارے آدمی کے ساتھ پیش آیا تو ارشاد ہوا "طیار جنّت" اور "ذوالجناحین"! (حضرت جعفر طیار)

اور اگر خدا نے منع نہ کر دیا ہوتا کہ آدمی خود اپنی بڑائی کرے تو بیان کرنے والا بہت سے فضائل بیان کرتا۔ یہ فضائل وہ ہیں، جن سے مومنوں کے دل مانوس ہیں اور جن کے سننے سے کسی کے کان بیزار نہیں ہوتے۔

لہذا تم اپنی اس گمراہی سے باز آجاؤ۔ ہم تو وہ ہیں جنہیں ہمارا پروردگار اپنا چکا ہے اور باقی سب ہم ہی سے ہیں۔

تم نے کبھی یہ نہ سوچا کہ ہماری عزت کتنی پُرانی ہے اور تمہارے خاندان پر ہماری برتری کتنی مشہور ہے۔ اس پر بھی ہم نے تمہیں موقع دیا کہ ہم سے گھُل مل جاؤ تم سے بیاہ شادی کا رشتہ بھی جوڑ لیا[1]۔ بالکل برابر والوں کا برتاؤ۔ حالانکہ تم برابر

---

[1] خاندان بنی امیہ سے جن رشتہ داریوں کی طرف امیر المؤمنین نے اشارہ کیا ہے یہ ہیں:۔ رسول اپنی دو صاحبزادیاں رقیہ اور ام کلثوم، عثمان بن عفان بن ابی العاص سے بیاہیں اور تیسری (باقی بر صفحہ

Marfat.com

نہ تھے، ہوتے بھی کیسے؛ جب کہ ہم میں اللہ کا نبی ہے اور تم میں مکذب[۱]۔ ہم اسد اللہ اور تم میں اسد الاحلاف[۲]۔ ہم میں سید اشباب اہل الجنۃ[۳] اور تم میں صبیتہ النار[۴]۔ ہم میں افضل ترین خاتون[۵] ہے اور تم میں حمالۃ الحطب[۶]۔ کہاں تک بتایا جائے؟ ہر بات ہمارے حق میں اور ہر بات تمہارے خلاف۔

پس واقعہ یہ ہے کہ ہمارا اسلام بھی شاندار ہے اور ہماری جاہلیت بھی کم شاندار نہ تھی۔ اگر کچھ کسر تھی تو اُسے کتاب اللہ نے پورا کر دیا ہے۔ خدا فرماتا ہے واولوا الارحام بعضھم اولی ببعض فی کتاب اللہ[۷] ان اولی الناس بابراھیم للذین اتبعوہ وھذا النبی والذین امنوا واللہ ولی المومنین[۸]۔

تو ہم کبھی اس لیئے سب سے مقدم ہیں کہ رسولؐ کے سب سے زیادہ قریبی رشتہ دار ہیں اور کبھی اس لیئے سب سے بڑھ کر ہیں کہ رسول کے سب سے بڑھ کر فرمانبردار ہیں۔ اور مہاجرین نے یوم سقیفہ[۹] کے موقعہ پر جب انصار کے سامنے اپنی حجت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حوالے سے پیش کی تھی تو انصار نے سر جھکا لیا تھا۔ اب اگر سقیفے

(بقیہ[۴]) کی شادی ابو العاص بن الربیع بن عبد العزیٰ بن الشمس سے کی۔ رسول کے چچا ابو لہب بن عبد المطلب نے ام جمیل بنت حرب بن امیہ سے کی اور خود رسول نے ام حبیبہ بنت ابی سفیان کو اپنی زوجیت میں قبول فرمایا۔ [۱] ابو جہل۔ [۲] حضرت حمزہ [۳] ابو سفیان [۴] حضرت حسن حسین [۵] حضرت فاطمۃ الزہرا [۶] ام جمیل۔ ابو لہب کی بیوی معاویہ کی پھوپھی [۷] ابراہیم سے سب سے قریب وہ لوگ ہیں جنھوں نے اس کی پیروی کی اور یہ پیغمبر ہے اور جو لوگ ایمان لائے ہیں۔ بے شک خدا مومنوں کا دوست اور مددگار ہے۔ [۸] یہ مدینہ میں انصار کی چوپال تھی جس میں وہ بیٹھا کرتے تھے۔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات پر انصار یہیں جمع ہوئے تھے اور ابو بکرؓ عمرؓ اور ابو عبیدہ بن الجراحؓ نے جا کر ان سے بحث کی اور قریش کی خلافت ان سے منوالی تھی۔

Marfat.com

میں مہاجرین کی یہ حجت صحیح تھی تو حکومت کا حق ہمیں ہے نہ کہ تمہیں۔ اور اگر مہاجرین کی حجت غلط تھی تو انصار کا دعویٰ اپنی جگہ قائم ہے۔

اور تم نے دعوےٰ کیا ہے کہ میں سب خلفاء پر حسد کیا کرتا تھا، اور سب سے سرکشی کرتا میرا وطیرہ تھا، اگر واقعہ یہی ہے تو میں نے تمہارا تو کوئی قصور نہیں کیا۔ کہ تمہارے سامنے اپنا عذر پیش کروں۔

اور تم نے لکھا ہے کہ خلفاء کی بیعت کے لیئے مجھے اسی طرح گھسیٹا جاتا تھا، جس طرح نکیل پڑے اونٹ کو چلایا جاتا ہے۔ تو بخدا تم نے چاہا تھا رسوا کرنا اور ہو گیئے تم خود رسوا۔

بھلا سوچو تو مسلمان کے لیئے اس میں بھی کوئی عیب ہے کہ وہ مظلوم ہو بشرطیکہ نہ اپنے دین میں شک رکھتا ہو، نہ اپنے یقین میں تزلزل۔ تم اس سچائی کے مخاطب نہیں تھے، مگر میں نے تمہارے لیے اسے چھوڑ دیا ہے۔

اور تم نے خط میں میرے اور عثمانؓ کے معاملے کا تذکرہ بھی کیا ہے، ہاں اس بارے میں مجھے جواب دینا چاہیئے۔ کیونکہ تم عثمان رضؓ کے رشتہ دار ہو، اچھا، خود ہی بتاؤ، ہم دونوں میں مجھ میں اور تم میں عثمان کا زیادہ دشمن اور ان کے لیئے موت کا زیادہ جال بچھانے والا کون تھا؟ وہ تھا جس نے اپنی مدد اُن کے لیئے وقف کر رکھی تھی، انہوں نے اسے بٹھا دیا اور اس کی مدد سے فائدہ نہ اٹھایا۔ یا وہ تھا جس سے انہوں نے مدد طلب کی تھی، مگر وہ پیچھے ہٹ گیا اور ان کی موت کے لیے اس نے زمین ہموار کر دی، آخر عثمان رضؓ کا وقت آ گیا اور جو ہونا تھا ہو گیا۔ ہرگز نہیں، بخدا اللہ جان چکا ہے تم میں سے انہیں جو لوگوں کو روکتے ہیں اور اپنے ساتھیوں سے کہتے ہیں کہ ہمارے پاس

Marfat.com

آجاؤ۔ مگر خود جنگ سے بدکتے ہی رہتے ہیں۔

ہاں اس واقعے پر میں تم سے معذرت کرنے والا نہیں کہ عثمان رضؓ کی بعض کارروائیوں پر مجھے اعتراض ضرور ہوتا تھا۔ اب اگر میرا قصور یہی ہے کہ میں انہیں نیک صلاح دیتا اور سیدھی راہ دکھایا کرتا تھا تو ایسا بھی ہوتا ہے کہ بے قصور کے سر الزام تھپ جاتا ہے اور بڑے خیر خواہ کو بھی مشکوک سمجھا جاتا ہے۔ میری نیت اصلاح کی تھی اور میری توفیق بس اللہ ہی سے ہے اور اسی پر میرا تکیہ ہے۔

اور تم نے لکھا ہے کہ تمہارے پاس میرے لیئے اور میرے ساتھ والوں کے لیے تلوار ہے! تو رُلانے کے بعد تم نے مجھے ہنسا دیا! خاندان عبد المطلب کو تم نے دشمن کے سامنے سے ہٹتے اور تلواروں سے ڈرتے کب پایا؟

جلد ہی تمہیں وہ طلب کرے گا، جسے تم طلب کر رہے ہو اور وہ تم سے قریب ہو جائے گا۔ جسے دور سمجھ رہے ہو، میں تمہاری طرف تیزی سے آ رہا ہوں۔ مہاجرین و انصار اور "تابعین لہم باحسان" کی جرار فوج لیئے ہوئے بڑی کثرت ہے اُن کی! بڑا پھیلاؤ ہے اُن کے غبار کا! موت کا لباس پہنتے ہیں وہ! جو چیز سب سے زیادہ انہیں پسند ہے وہ اپنے پروردگار کی ملاقات ہے، ان کے ساتھ ذریۂ بدریہ بھی ہے اور سیوف ہاشمیہ بھی جن کی باڑھ سے تم بے خبر نہیں ہو۔ اپنے بھائی ماموں، نانا اور خاندان میں ان کی کاٹ دیکھ چکے ہو اور وہ ظالموں سے دور نہیں۔

## دشنام اہل شام کی ممانعت

جنگ صفین کے زمانہ میں امیر المومنینؑ نے سُنا کہ آپ کی جماعت کے

Marfat.com

بعض لوگ اہل شام پر سب وشتم کرتے ہیں، چنانچہ آپ نے فرمایا،

"میں اسے پسند نہیں کرتا کہ تم (مردمِ شام) کو دشنام دو، لیکن اگر تم اُن کے کردار (بد) کو بیان کرو، اُن کے حالات (ظلم وستم، پیروی ہوا وخواہشِ نفس، راہِ حق سے انحراف، ازیں گونہ سخناں) کا تذکرہ کرو، تو بے شک یہ گفتار مناسب ہے، اور مقامِ عذر میں بلیغ تر، اور رسا تر ہے اور بہتر یہ ہے کہ انہیں سب وشتم کرنے کے بجائے یہ کہو:۔

بار خدایا ——— !

ہمارے اور اُن کے خون کو بہنے سے بچا، ہمارے اور اُن کے مابین صلاح کر دے، انہیں ان کی گمراہی سے امر حق کی طرف رہنمائی فرما تاکہ جو حق کو نہیں پہچانتے اسے پہچان لے، اور جو حرلیں وشیفتہ گمراہی، اور دشمنی ہو اُسے اس (غلط اور ناروا) کام سے باز رکھ!

## تلقین

ذیل میں امیر المومنینؑ کے جس خطبہ کا ایک حصّہ درج کیا جارہا ہے، اپنی معنویت اور اہمیت کے لحاظ سے وہ غیر معمولی طور پر توجہ طلب ہے۔

آپ نے فرمایا ہے:

تمہارے چھوٹوں کو اپنے بزرگوں کی پیروی کرنی چاہیئے، اور تمہارے بزرگوں پر لازم ہے کہ اپنے چھوٹوں پر مہربان رہیں، زمانہ جاہلیت کے غلط کاروں (بد دینوں) کی طرح نہ بن جانا کہ (وہ لوگ) نہ دین وشریعت میں (کسی طرح کی) گنجکاوی کرتے تھے، نہ خدا کی شناخت کے لیئے عقل کی رہبری قبول کرتے تھے (یعنی جاہل تھے اور احکامِ خداوند سبحان سے یکسر غافل تھے) ان کی مثال اُس حیوان موذی کے بھینے کی سی ہے جو آشیانہ ہی میں توڑ دیا گیا ہو، بظاہر اس کا توڑ نا گناہ ہے

(کیونکہ اس فعل سے حیوان کو تکلیف ہوتی ہے) اور (اگر اسے سالم چھوڑ دیا جائے تو)
بچہ زیاں رساں برآمد ہوتا ہے (جیسے بچہ مار واقعی)۔

یہ (میرے ساتھی) مجتمع ہونے کے بعد پراگندہ ہو گئے، اپنی اصل سے ہٹ کر
بکھر گئے، ان میں سے بعض ایسے ہیں کہ شارخ امامت کو پکڑے ہوئے ہیں، جدھر
وہ جھکتی ہے اُسی طرف یہ بھی جھک جاتے ہیں، وہ زمانہ بہت جلد آنے والا ہے،
جب خدا انہیں بنوامیہ کے بدترین دن (انقراض دولت بنوامیہ) کے لیئے یوں
جمع کرے گا جس طرح خریف کے موسم میں ابر کے ٹکڑے جمع ہو جاتے ہیں: خداوند
سبحان اُن کے مابین ربط و اُلفت کے رشتے قایم کر دے گا، پھر انہیں پارہ ہائے
ابر کی طرح اکٹھا کرے گا، اور پھر اُن کے لیئے اپنی رحمت بے کراں کے دروازے
کھول دے گا، یہ لوگ اپنے مقام سے سیل وار روانہ ہوں گے،

جس سے نہ زمین کا پشتہ سلامت رہے گا، نہ کوئی بلند ٹیلہ، اس کے بہاؤ کا مقابلہ
کر سکے گا، نہ کوئی کوہ محکم اسے روک سکے گا، نہ بلند ٹیلے اس کے رُخ میں تبدیلی کر سکیں گے
خداوند عالم اسے صحراؤں میں پھیلا دے گا اور پھر زمین پر چشمہ رواں کی طرح انہیں
متحرک کر دے گا، ان کے ذریعہ وہ ایک قوم کے (غصب شدہ) حقوق دوسری قوم
سے واپس لے گا اور ایک جماعت کو دوسری جماعت کے شہر و دیار پر قابض کر
دے گا، اور خدا کی جو کچھ ان کے (یعنی بنوامیہ کے) تصرف میں ہو گا وہ دوسرے
(یعنی بنو عباس) کی بادشاہی اور تسلط کے بعد، اس طرح پگھل جائے گا جس طرح آگ
پر چربی پگھل جایا کرتی ہے۔

اے لوگو!

اگر تم ایک دوسرے کے حق کے بارے میں مدد کرنے سے رُک نہ جاتے، اور باطل
(امیر معاویہ) کو پست کرنے میں سُستی نہ دکھاتے تو ہرگز تم پر حملہ آور ہونے کی وہ

Marfat.com

شخص جرات نہ کر سکتا، جو کسی طرح تمہارا ہم سر نہیں ہے، لیکن جس طرح بنی اسرائیل (حضرت موسیٰ علیہ السلام کی نافرمانی کر کے چالیس سال تک صحرا میں) سرگرداں رہے تھے، اسی طرح سرگرداں رہیں گے۔

قسم بجان خود کہ میرے بعد تمہاری یہ سرگردانی اور سرگشتگی کہیں زیادہ بڑھ جائے گی کیونکہ تم نے حق کو پشت پر ڈال دیا، اور جو (رسول اکرمؐ سے) قریب تھا اس سے ترک تعلق کر لیا، اور جو (رسالت مآب سے) بعید تر تھا اس سے رشتہ جوڑ لیا، یقین کرو، اگر تم نے داعی کی پکار سنی ہوتی، جو حق کی طرف تمہیں بلا رہا تھا، تو بلاشبہ وہ تمہیں اس راہ پر لے چلتا، جو پیغمبر اکرمؐ کی راہ تھی، تم گمراہی کی مصیبت سے بچ جاتے اور اپنی گردن سے بار گراں (معصیت) کو اتار پھینکتے!

Marfat.com

# جنگ کب جائز ہے؟

جنگ کوئی اچھی چیز نہیں، اسلام نے تو اسے حد درجہ ناپسندیدہ اور نا مرغوب قرار دیا ہے، لیکن ایک وقت ایسا بھی آتا ہے جب وہ ناگزیر ہو جاتی ہے اور یہ ناگزیر وقت نہیں ٹالا جا سکتا، بشرطیکہ اختلاف کسی اصولی معاملے میں ہو، اس لئے کہ ہر معاملے اور مسئلے میں مفاہمت ممکن ہے، لیکن اصولی معاملات میں کسی قیمت پر بھی مفاہمت نہیں کی جا سکتی، اگر اصولی معاملات پر بھی سمجھوتہ ممکن ہو تو پھر حق و ناحق کا امتیاز مٹ جائے گا، حق کمزور اور ضعیف ہو جائے گا، باطل قوت حاصل کرے گا، اور اہل حق کو کچل دے گا، یہی وجہ ہے کہ ارباب حق و صداقت انتہائی عجز و تواضع اور فروتنی کے باوجود، اصولی معاملات پر کبھی کسی سے سمجھوتے پر تیار نہیں ہوئے، بلکہ تلوار سونت لی اور لڑنے پر تیار ہو گئے۔

ہو حلقۂ یاراں تو بریشم کی طرح نرم
رزم حق و باطل ہو تو تلوار ہے مومن!

ایسے ہی ایک موقع پر عقیل بن ابی طالب کے نام آپ نے تحریر فرمایا:

تم نے جنگ کے بارے میں میری رائے دریافت کی تو میری رائے یہ ہے کہ گمراہوں سے برابر جنگ کرتے رہنا چاہئے، یہاں تک کہ خدا کے حضور پہنچ جاؤں۔ اپنے گرد لوگوں کی کثرت دیکھ کر نہ میرا حوصلہ بڑھتا ہے نہ ان کے چھوڑ کر بکھر جانے سے مجھے وحشت ہوتی ہے۔ خبردار اپنے باپ کے بیٹے کو اگرچہ سب لوگ چھوڑ دیں، کبھی لرزاں و ترساں خیال نہ کرنا، کسی حال میں بھی اسے خوف سے کانپنے والا، ذلت

کی طرف جھکنے والا، ہمت ہار کے بیٹھ جانے والا نہ پاؤ گے، وہ اپنی لگام کسی کے ہاتھ میں دینے والا نہیں، بلکہ وہ ویسا ہے جیسا بنی سلیم کے شاعر نے کہا ہے ؎

فان تسالینی کیف انت فاننی صبور علی ریب الزمان صلیب

(محبوبہ اگر تو میرا حال پوچھتی ہے، تو سن میں زمانے کے صدموں کا مقابلہ مضبوطی سے کر رہا ہوں)

یعز علی ان تری بی کآبۃ فیشمت عاد او یساء حبیب

(مجھے گوارا نہیں کہ اداسی ظاہر ہوں، جس پر دشمن خوش ہوں اور دوست کڑھیں)

اسی طرح جب مصر کی گورنری پر آپ نے مالک بن اشتر کو مقرر کیا تو اہل مصر کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا:

اما بعد میں نے اللہ کے بندوں میں سے ایک ایسا بندہ تمہاری طرف بھیجا ہے جو اندیشے کے دنوں میں سوتا نہیں، خوف کی گھڑی میں دشمن سے ڈرتا نہیں۔ فاجروں پر بلائے بے درماں ہے، وہ مالک بن الحارث مذحجی ہے، تم اس کی سنو اور اس کے حکم کی اطاعت کرو، اگر حق کے مطابق ہو، یہ شخص اللہ کی تلوار ہے جس کی باڑھ نہ کند ہوتی ہے، نہ کاٹ میں کمی کرتی ہے۔ اگر وہ تمہیں حکم دے کہ چلو تو چل پڑو، حکم دے کہ بیٹھے رہو تو بیٹھے رہو، کیونکہ وہ میرے حکم کے بغیر نہ آگے بڑھے گا نہ پیچھے ہٹے گا، نہ کوئی پس و پیش کرے گا۔ مجھے خود اس شخص کی ضرورت تھی، مگر میں نے اپنے مقابلے میں ترجیح دی وہ تمہاری خیر خواہی کرے گا۔ اور تمہارے دشمن پر بہت سخت ثابت ہوگا۔

ایک گورنر سے تخاطب۔

اپنے ایک گورنر سہل بن حنیف کو آپ نے لکھا:۔

معلوم ہوا ہے کہ تمہارے یہاں کے کچھ لوگ چپکے چپکے معاویہ کے پاس چلے جا رہے ہیں، ان کی وجہ سے اپنی تعداد میں کمی اور ان کی مدد سے محرومی پر افسوس نہ کرو۔ ان کے

Marfat.com

سے لئے یہ گمراہی کافی ہے، اور تمہارے لئے یہ اطمینان بہت ہے کہ وہ حق و ہدایت سے بھاگ رہے ہیں، کور نگاہی اور جہل کی طرف دوڑ رہے ہیں، یہ لوگ دنیا دار ہیں، دنیا پر رہیجھے اور اسی کی طرف لپکتے ہیں، یہ لوگ عدل و انصاف کو جان چکے ہیں، دیکھ چکے ہیں، سن چکے ہیں، سمجھ چکے ہیں، ان پر یہ بھی روشن ہو چکا ہے کہ حق کے بارے میں سب لوگ ہمارے یہاں برابر ہیں، اس پر بھی بھاگ رہے ہیں، اور وہاں جا رہے ہیں جہاں خود غرضیاں چلتی ہیں، تو دور ہوں یہ لوگ! دفان ہوں یہ لوگ!

بخدا یہ لوگ نہ ظلم کی وجہ سے بھاگے ہیں نہ انصاف کے دامن میں پناہ لینے گئے ہیں، اور ہم! تو ہمیں امید ہے کہ خدا اس معاملے کی مشکلیں ہمارے لئے آسان اور سختیاں نرم کر دے گا۔ انشاء اللہ۔

## ایک خط کا جواب۔

جب مصر میں امیر معاویہؓ کی طرف سے عمرو بن العاص نے چڑھائی کی تو وہاں کے گورنر محمد بن ابی بکر نے آپ سے کمک طلب کی، جس کے جواب میں آپ نے انہیں جواب دیتے ہوئے فرمایا:

تمہارا قاصد خط کے ساتھ پہنچا، تم نے لکھا ہے کہ عاص کا بیٹا جرار فوج کے ساتھ مصر کی سرحد پر اتر چکا ہے، اور اس کے ہم خیال لوگ اس کی طرف نکل گئے ہیں، اس کے ہم خیالوں کا چلا جانا تمہارے حق میں اچھا ہی ہوا۔

اور تم نے لکھا ہے کہ تمہارے ساتھی کم ہمتی کا شکار ہو رہے ہیں، اگر تم ہمت نہ ہارو، چاہے وہ ہمت ہار جائیں، اپنے شہر کی قلعہ بندی مضبوط کر لو، اپنے طرف داروں کو جمع کر لو، اپنے نگہبانوں کو فوج میں پھیلا دو، کنانہ بن بشر کو دشمن کے مقابلہ پر بھیجو، کنانہ کی خیر خواہی، تجربہ کاری، بہادری جانی بوجھی ہے میں تیزی سے کمک بھیج رہا ہوں۔ دشمن کے مقابلے میں ثابت قدم رہو، اپنی بصیرت پر چلو، اپنی نیت پر لڑو، اللہ کے نام پر

Marfat.com

جہاد کرو ۔ تمہاری فوج کم ہے تو پرواہ نہیں کیونکہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ خدا کم تعداد وں کی مدد کرتا ہے، اور زیادہ تعداد والوں سے اپنی نصرت روک لیتا ہے، تمہارے نام دو تو فاجروں کے خط بھی میں نے پڑھ لیئے، انہوں نے گناہ پر آپس میں محبت کی ہے، ضلالت میں ایک دوسرے کے مددگار بن گئے، حکومت پر رشوت لے رہے ہیں، دینداروں پر متکبر ہیں، اگلے گنہگاروں کی راہ پر چل رہے ہیں، لہذا ان کی گرج کڑک سے متاثر نہ ہو، انہیں جواب نہ دے چکے ہو تو وہ جواب دو جس کے یہ مستحق ہیں، جواب دینے کی تمہیں بڑی گنجائش ہے ۔ والسلام ۔

## خدا کا شیوہ بندوں پر ظلم کرنا نہیں ۔

یمن کے باغیوں کو آپ نے جو پیغام بھیجا، وہ ایک تاریخی حیثیت رکھتا ہے ۔ ارشاد فرمایا :

اللہ کے بندے علیؑ امیر المومنین کی طرف سے ان فوجیوں اور صنعاء (یمن) کے باشندوں کے نام جنہوں نے پھوٹ ڈالی، اور غدر کیا ہے ۔

**امّا بعد :** میں تمہارے سامنے اللہ وحدہٗ لاشریک لہ کی حمد کرتا ہوں جس کا نہ حکم ٹالا جا سکتا ہے، نہ فیصلہ رد ہو سکتا ہے ۔ عقوبت مجرموں سے روکی جا سکتی ہے ۔

مجھے خبر ملی ہے کہ اقرار و اطاعت اور انعقادِ بیعت کے بعد بھی تم نے بے جا جرأت کی ہے، پھوٹ کی طرف دوڑ پڑے ہو، اور دین سے منہ پھیر چکے ہو ۔ تمہاری اس حرکت اور اس کے اسباب پر میں نے سچے دینداروں، پرہیزگاروں اور دانش مندوں سے مشورہ کیا ۔ مگر تمہاری طرف داری میں کوئی ایک بات بھی میرے سامنے نہ آئی ۔ لہذا میرے قاصد کے پہنچتے ہی تم منتشر ہو جاؤ ۔ اپنے اپنے پڑاؤ کو چلے جاؤ، یہ کرو گے تو میں تمہیں معاف کر دوں گا ۔ تمہارے نادانوں سے چشم پوشی کر لوں گا ۔ تمہارے دور والوں کا بھی لحاظ رکھوں گا، اور تمہارے بارے میں احکام الہی کی تعمیل کروں گا ۔ لیکن اگر تم نے یہ نہ کیا تو

Marfat.com

ایسی فوج کے استقبال کے لئے تیار ہو جاؤ جس میں سواروں کی بڑی کثرت ہے' بہت بڑی فوج ہے' یہ فوج باغیوں، طاغیوں ہی کی سرکوبی کے لئے چلا کرتی ہے، اور انہیں اس طرح پیس کے رکھ دیتی ہے، جس طرح چکی اناج کو پیس ڈالتی ہے۔

اب جو کوئی ٹھیک راہ چلے گا اپنے ہی بھلے کے لئے چلے اور جو کوئی بدراہ رہے گا۔ تو خود اسی پر وبال پڑے گا۔ وَمَا رَبُّكَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيدِ! خدا کا شیوہ بندوں پر ظلم کرنا نہیں۔

## عثمانؓ کا قاتل کون تھا؟

امیر معاویہ خون عثمانؓ کا مطالبہ لے کر اٹھے تھے، اس سلسلہ میں انہوں نے حضرتؓ علیؓ کو ایک خط لکھا، جس کا جواب آپ نے یہ دیا:

تم نے عثمانؓ کے معاملہ کو اپنے خط میں بہت طول دیا ہے، لیکن میں تم سے کہتا ہوں کہ عثمانؓ کو تمہارے سوا کسی اور نے قتل نہیں کیا۔ تم ہی نے انہیں بے یار و مددگار چھوڑ دیا۔ تم ہی نے ان کی بربادی چاہی اور ان کی ہلاکت میں اپنی کامیابی کی آرزوئیں پرورش کیں۔ جو کچھ اب تم سے ظاہر ہوا ہے اور جو کچھ تمہارا اصل تیار رہا ہے' اسی کی طلب میں تم نے عثمانؓ سے گھاٹ کی اور انہیں ختم ہو جانے دیا۔

مجھے امید ہے عثمانؓ کے ساتھ تمہیں جلد ملا دوں گا اور ایسی حالت میں ملا دونگا کہ تمہارا گناہ ان کے گناہ سے بھی بڑا ہے' اور تمہارا قصور ان کے قصور سے کہیں بدتر ہوگا۔

بھولو نہیں کہ میں عبدالمطلب کا بیٹا ہوں، تلوار کا دھنی ہوں۔ اس کا قبضہ آج بھی میری مٹھی میں ہے' اور تم جانتے ہو کہ عبدشمس کے کون کون مٹا دیئے، بنی سہم، جمح اور بنی مخزوم کے کیسے کیسے فرعون، میری اسی تلوار سے موت کے گھاٹ اتر چکے ہیں۔ میں نے ہی ان کے بچوں کو یتیم کیا۔ اور میری ہی تلوار نے ان کی عورتوں کو رنڈاپا دکھا دیا۔

اور تمہیں یہ بھی یاد دلاتا ہوں ـــ حالانکہ تم بھولے نہیں ہو۔ کہ میں نے ہی

Marfat.com

بھائی حنظلہ کو موت کا جام پلایا تھا۔ اور ٹانگ سے گھسیٹ کر اس کی لاش اندھے کوئیں میں پھینک دی تھی، پھر تمہارے دوسرے بھائی عمرو کو قید کیا تھا، اور اس کی گردن دونوں ٹانگوں کے بیچ میں باندھ دی تھی، خود تمہاری طرف بھی لپکا تھا۔ مگر تم کان کھڑے کر کے اور دُم دبا کے بھاگ نکلے تھے، اگر میرا یہ دستور نہ ہوتا کہ بھگوڑوں کا پیچھا نہیں کرتا تو تمہارا حشر بھی تمہارے دونوں بھائیوں جیسا کر دیتا۔

خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں ــــ ایسی قسم جس میں ذرا جھوٹ نہیں کہ قسمت نے اگر مجھے تمہیں کبھی یکجا کر دیا، تو تمہارا وہ حال کروں گا کہ ہمیشہ کے لئے دنیا میں ضرب المثل بن جاؤ گے، خود تمہارے گھر میں گھس کے تمہیں جھنجوڑتا رہوں گا۔ یہاں تک کہ خدا ہم دونوں میں فیصلہ کر دے۔

اور اگر خدا نے میری عمر میں کچھ اور ڈھیل دی تو مسلمانوں کی بھاری فوج کے ساتھ تم پر چڑھائی کروں گا، اور مہاجرین و انصار کے لشکر جرار کے ساتھ تم پر ٹوٹ پڑوں گا، اس وقت نہ تمہارا کوئی عذر سنوں گا نہ تمہارے حق میں کوئی سفارش ہی قبول کروں گا۔ نہ ہی تمہاری کوئی درخواست ہی قبول کروں گا نہ کسی التجا ہی پر کان دھروں گا، اس وقت تم اپنے تحیر، تردد، پس و پیش، حیص بیص کی طرف لوٹ جاؤ گے اور تم خود اپنی آنکھوں سے دیکھ چکے ہو کہ موت کے بادل کس طرح تم پر برسے تھے، اور تم کس طرح مجبور ہوئے تھے کہ کتاب اللہ کے دامن میں پناہ لو، حالانکہ تم اور تمہارا باپ سب سے پہلے آدمی تھے جنھوں نے کتاب اللہ سے انکار کیا تھا، اس کے نزول کی تکذیب کی تھی، اور میں تو فراست سے پہلے ہی جان چکا تھا کہ تم کون ہو اور تمہارے ارادے کیا ہیں، میں اس کی خبر بھی تمہیں دے چکا تھا، تم اپنے بہت سے کرتوت پورے کر چکے ہو، بہت سی شرارتیں چلا چکے ہو، لیکن سن لو اپنے اس خط کے پیچھے میں خود تمہاری طرف چلا آ رہا ہوں۔ اب بھی وقت ہے کہ سمجھ سے کام لو، اپنے نتیجے پر غور

Marfat.com

...و۔ اپنے آپ کو ہلاکت سے بچالو۔

# ابو سفیانؓ اور علیؓ

## حضرت ابو بکرؓ و عمرؓ کا ذکر خیر۔

امیر معاویہ کے کئی خط حضرت علی کے پاس آئے، اور آپ نے بغیر کسی تامل ...جواب دیا، اور جو سوالات ان مکاتیب میں اٹھائے گئے تھے، ان کا شافی اور ...کافی جواب مرحمت فرمایا، اسی طرح کے ایک خط کے جواب میں حضرت علیؓ نے جو ...جواب لکھا، اس کا ترجمہ حسب ذیل ہے:۔

"اللہ کے بندے علیؓ امیر المومنین کا خط، معاویہؓ بن ابی سفیان کے نام۔

امابعد! ابومسلم خولانی تمہارا خط لئے میرے پاس پہنچا۔ تم نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ...ہدایت و وحی کی صورت میں رحمت خداوندی کا تذکرہ کیا ہے، بے شک سب تعریف ...ہی کے لئے ہے، جس نے اپنا رسول سے وعدہ پورا کیا۔ اپنی نصرت سے ان کی تائید فرمائی۔ ...میں انہیں اقتدار و تمکن بخشا، اور ہم قوم دشمنوں اور بیریوں پر انہیں فتح مبین عطا ...کی۔

یہ دشمن رسول کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے تھے، بغض سے دیوانے ہو گئے تھے، ...آپ پر تلے ہوئے تھے، رسول اللہ کی عداوت میں پیش پیش تھے، رسولؐ کے اصحاب ...اور اہل بیت کے خارج البلد کرنے میں ایک دوسرے کے مددگار تھے۔ رسولؐ ...خلاف دوسروں کو ابھارتے تھے، آپ کی بیخ کنی میں پوری کوشش صرف کر رہے تھے، ...آپ کی تخریب میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھتے تھے، یہاں تک کہ حق آگیا، اور امر الٰہی ...غالب ہو گیا۔ اگرچہ دشمن ناپسند ہی کرتے رہے،

رسول اللہ کے خلاف عداوت و تخریب میں سب سے زیادہ سخت خود رسول اللہ کا

Marfat.com

اپنا خاندان تھا، یہ لوگ آپ کی قوم میں سب سے زیادہ قریبی رشتہ دار تھے، بجز ان کے جنہیں خدا نے اس بدبختی سے محفوظ رکھا۔

تم نے لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسولؐ کے لئے مسلمانوں میں سے اعوان وانصار منتخب کئے اور ان اعوان وانصار کے ذریعے اپنے رسول کی تائید فرمائی۔ اور یہ کہ رسولؐ اللہ کی نظر میں ان کے درجے، ان کے اسلامی فضائل کے مطابق تھے، لہٰذا تم نے دعویٰ کیا ہے کہ اسلام میں سب سے افضل اور اللہ ورسولؐ کے ساتھ خیر خواہی میں سب سے آگے خلیفہ اول تھے اور خلیفہ دوئم۔ بے شک اسلام میں ان دونوں خلفاء کا خاص مقام ہے۔ اور ان کی وفات اسلام میں گہرا زخم ہے، خدا ان پر رحم فرمائے اور انہیں ان کے بہترین اعمال کا اجر بخشے۔

اور بخدا مجھے امید ہے کہ جب اللہ تعالیٰ اسلام میں لوگوں کے فضائل اور خدا ورسول سے ان کی خیر خواہی کا اجر بخشے گا۔ تو اس اجر میں ہمارا حصہ سب سے وافر ہو گا۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اللہ کے ایمان وتوحید کی دعوت اٹھائی، تو ہم اہل بیت ہی سب سے پہلے ایمان لائے، اور رسول کی تصدیق کی، سالہا سال ایسے گزر گئے کہ عرب میں ہمارے سوا کوئی بھی اللہ کی عبادت نہ کرتا تھا، مگر خود ہماری قوم نے ہمیں مٹا ڈالنے کی ٹھان لی، اور کوئی برائی نہیں جس سے وہ ہمارے حق میں باز رہی ہو، ہماری قوم نے ہمارا چلنا پھرنا بھی روکا، پینے کا پانی تک ہم پر بند کر دیا۔ ہمیں خوف ودہشت میں مبتلا کر دیا۔ ہم پر جاسوس ومخبر بھی مقرر کئے، اور ہمیں بے آب وگیاہ پہاڑ میں پناہ لینے پر مجبور کر دیا۔ ہمارے لئے جنگ کی آگ بھڑکا دی، اور آپس میں ایک معاہدہ بھی لکھا کہ ہمارے ساتھ کھانا پینا نہیں رکھیں گے۔ شادی بیاہ کا رشتہ نہیں جوڑیں گے، خرید وفروخت نہیں کریں گے، اور یہ کہ ہم اپنی جان اسی طرح بچا سکتے ہیں کہ محمدؐ کو ان کے حوالے کر دیں۔ اور وہ محمد کو قتل کر ڈالیں، محمد کی شکل بگاڑ ڈالیں۔ ان دشمنوں سے ہمیں پتہ

ملتی تھی تو صرف حج کے دنوں میں ملتی تھی، اس کے علاوہ کبھی ہمارے لئے امن نہ تھا۔ ان ہولناکیوں میں ہم گھرے ہوتے تھے، مگر ہمیں خدا کا یہی حکم تھا، کہ اس کے دین کی مدافعت کرتے رہیں۔ اس کے دین کی حرمت پر آنچ نہ آنے دیں۔ اور دن ہو یا رات، خوف کے موقعوں پر اپنی تلواروں سے اس کے نبی کی حفاظت کرتے رہیں۔ اس مصیبت میں ہمارے مومن، ثواب کی امید میں کڑیاں جھیلتے تھے، اور ہمارے کافر اپنے رشتے کی حمایت میں تکلیف اٹھاتے تھے، قریش میں جو لوگ ایمان لا چکے تھے ہماری مصیبتوں سے دور تھے، کچھ لوگوں کے حلیف موجود تھے، جو ان کی حفاظت کرتے تھے۔ اور کچھ لوگوں کی پشت پناہی پر ان کے قبیلے کھڑے تھے۔ اسی لئے وہ ان آفتوں سے بچے رہے جو ہماری قوم ہم پر ڈھا رہی تھی، ایسے سب لوگ قتل سے بالکل محفوظ تھے۔

یہ حالت جاری تھی کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسولؐ کو ہجرت کا حکم دیا، اس کے بعد مشرکوں سے جنگ کرنے کی اجازت ہوئی، اب ہوتا یہ تھا کہ جنگ کا تنور دھک جاتا تھا۔ اور مبارزت طلبی کا شور مچتا تھا تو رسول اللہؐ اپنے صحابہؓ کو اپنے اہل بیت کے ذریعے تلواروں کی باڑھ اور نیزوں کی انی سے بچا لیتے تھے۔ چنانچہ عبیدہ[1] بن الحارث، بدر کی لڑائی میں کام آئے، حمزہ[2] بن عبدالمطلب احد کی جنگ میں گرے۔

جعفر[3] اور زید[4] موتہ کی لڑائی میں مارے گئے اور ایک ایسا آدمی بھی ہے کہ چاہوں تو اس کا نام لے لوں۔ اس نے بھی شہیدوں کی طرح رسول اللہ کے ساتھ بار بار شہید ہو جانا

سلہ عبیدہ بن الحارث بن عبدالمطلب امیرالمومنینؑ کے چچیرے بھائی۔

سکہ حمزہ بن عبدالمطلب امیرالمومنین کے چچا۔

سکہ جعفر بن ابی طالب امیرالمومنین کے بھائی۔

سکہ [redacted] زید بن حارث غلام تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آزاد کر کے اپنا منہ بولا بیٹا بنایا تھا۔ اس لئے گویا یہ بھی اہل بیت میں سے تھے۔

Marfat.com

چاہا، مگر ہوا یہ کہ ان کی عمریں جلد پوری ہو گئیں۔ اور اس شخص کی موت پیچھے ہٹا دی گئی[1]۔ اللہ ان کے صالح پر ان پر احسان کرنے کا ولی ہے۔

اور تم نے یہ بھی لکھا ہے کہ میں خلفاء پر حسد کرتا تھا، ان کی بیعت سے پہلو تہی کرتا تھا ان سے سرکشی کرتا تھا۔ تو سرکشی وہ چیز ہے۔ جس سے میں خدا کی پناہ مانگتا ہوں۔ رہ گیا ان کی بیعت میں دیر کرنا اور ان کی حکومت کو ناپسند کرنا تو اس کے بارے میں مجھے کسی کے سامنے کوئی عذر پیش کرنا نہیں۔

خدا نے جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی طرف اٹھا لیا تو قریش نے کہا، امیر ہم میں سے ہوگا۔ اور انصار نے کہا امیر ہم میں سے ہوگا۔ اس پر قریش نے کہا کہ محمدؐ تو ہم میں سے ہیں۔ اس لئے حکومت کے زیادہ حق دار ہم ہیں۔ انصار نے یہ حجت مان لی اور مہاجرین کی حکومت تسلیم کر لی۔

دیکھو انصار کے مقابلے میں قریش نے محمدؐ کے نام پر حکومت کو اپنا حق قرار دیا تھا۔ اور ان سے منوا بھی لیا تھا۔ اب سوچو تو، اگر واقعی محمدؐ ہی کی وجہ سے قریش کو حکومت کا حق تھا تو جو لوگ محمدؐ کے سب سے زیادہ قریبی رشتہ دار ہیں، وہ ضرور حکومت کے سب سے زیادہ حقدار ہوں گے، اگر یہ حجت صحیح نہیں تو انصار کا جو عرب کی سب سے بڑی قوت ہیں دعویٰ حکومت بدستور قائم ہے۔ اب میں نہیں جانتا کہ میرے دوستوں نے میرا حق چھین لیا تھا یا انصار پر ظلم کیا تھا؟

(کیسا عجیب زمانہ ہے) اب میرے ساتھ اسے بھی نتھی کیا جا رہا ہے۔ جو نہ میرے پاؤں سے چلا، نہ جسے میری جیسی سبقت نصیب ہوئی،

اور تم نے عثمانؓ کے معاملہ کا بھی تذکرہ کیا ہے۔ لکھا ہے کہ میں نے ان کا رشتہ کاٹا اور ان کے معاملے میں شورش برپا کی۔ تم یقیناً جانتے ہو کہ میں عثمانؓ کے معاملے سے بالکل

[1] امیر المومنینؑ کا خود اپنی طرف اشارہ ہے۔

۱۔ تاریخ اسلام حصہ اوّل ۔

۲۔ خلفائے راشدین ۔

سے ماخوذ ہے، یہ دونوں کتابیں دارالمصنفین اعظم گڈھ کی شائع کردہ ہیں، اس سارے بیان کے پڑھ لینے سے جو نتائج مستنبط ہوتے ہیں اور جو حقایق نظر کے سامنے آتے ہیں وہ یہ ہیں :

۱۔ حضرت عثمان کے رحم، مروت اور رواداری نے لوگوں میں حق طلبی کا مادہ پیدا کیا ۔

۲۔ بنوامیہ کے جو لوگ عہد عثمانؓ میں برسر اقتدار ہوئے، ان کے عدم استحقاق نے لوگوں کو مشتعل کیا ۔

۳۔ مصر، کوفہ، اور بصرہ کے لوگ عزل عثمانؓ پر متفق ہوگئے ۔

۴۔ یہ لوگ جب جتھہ بنا کر مدینہ آئے اور شورش کا آغاز کیا تو حضرت علیؓ کی فہمائش سے متاثر ہو کر واپس چلے گئے ۔

۵۔ حضرت علیؓ نے فہمائش کا خطرہ اس وقت مول لیا جب حضرت طلحہؓ و زبیرؓ دخل دینے سے صاف انکار کر چکے تھے ،

۶۔ راستہ میں خلافت کا قاصد ملا۔ جو یہ حکم لے جا رہا تھا کہ ان لوگوں کو قتل کر دیا جائے ۔

۷۔ مشتعل ہو کر یہ لوگ واپس آئے ۔

۸۔ حضرت عثمان نے اس خط سے لاعلمی کا اظہار کیا ۔

۹۔ ان لوگوں نے کہا ایسا غافل شخص خلافت کا مستحق نہیں، لہذا دستبرداری کا مطالبہ کیا ۔

۱۰۔ حضرت عثمانؓ نے اس مطالبہ کو ماننے سے انکار کر دیا ۔

Marfat.com

۱۱۔ باغیوں نے محاصرہ کر لیا۔

۱۲۔ حضرت علیؓ نے اپنے جگر گوشوں حسنؓ و حسینؓ کو حفاظت پر مامور کیا۔

۱۳۔ باغیوں نے حضرت عثمانؓ کو قتل کر دیا، حسنینؓ مدافعت میں زخمی ہوئے حضرت علیؓ کو خبر ہوئی تو انہوں نے اپنے دونوں بیٹوں کو پیٹا۔ اور دوسروں کو بُرا بھلا کہا۔

۱۴۔ حضرت علی سے شہادت عثمان کے بعد جن لوگوں نے باصرار خلافت قبول کر لینے کی استدعا کی ان میں حضرت طلحہ و زبیر بھی تھے،

۱۵۔ حضرت علیؓ منصب خلافت قبول کرنے سے انکار فرماتے رہے لیکن اصرار سے مجبور ہو کر قبول فرمایا۔

۱۶۔ بعیت خلافت کے بعد قصاص عثمان پر توجہ کی، محمد بن ابی بکر نے انکار کیا۔ حضرت نائلہ نے تصدیق کی کہ یہ قتل کرنے [redacted] والوں میں نہیں تھے۔

۱۷۔ قاتلوں کو نہ حضرت نائلہ پہچانتی تھیں، نہ محمد بن ابی بکر، اور پھر شرعی شہادت کے بغیر کسی کو بھی قصاص کی سزا نہیں دی جا سکتی تھی۔

۱۸۔ بعیت کے بعد حضرت علیؓ سے اجازت لے کر حضرت طلحہ و زبیر حضرت عائشہ کے پاس مکہ تشریف لے گئے، اور ابتر حالات بیان کئے جس سے حضرت عائشہ قصاص عثمانؓ کے بارے میں اور زیادہ سخت ہو گئیں۔

۱۹۔ حضرت نائلہ مدینہ میں ہی رہیں، لیکن ان کی کٹی ہوئیں انگلیاں اور حضرت عثمانؓ کا خون آلود کرتہ شام میں امیر معاویہ کے پاس پہنچ گیا، اس کی نمائش ہوئی اور انتقام انتقام کی صدائیں گونجنے لگیں۔

۲۰۔ حضرت علیؓ نے جب عہد عثمانؓ کے عمال کو معزول کیا تو امیر معاویہ دعویٰ قصاص لے کر کھڑے ہوئے، بعیت علی سے انکار کیا، اور لڑنے پر تیار ہو گئے۔

یہ باتیں اور نتائج، جو ان واقعات سے مستنبط ہوتے ہیں، انہیں اچھی طرح ذہن نشین کر لینے کے بعد سوچنا چاہئے کہ قتل عثمانؓ کی ذمہ داری حضرت علیؓ پر کہاں تک عائد ہوتی ہے اور حضرت عائشہؓ تو خیر موقع واردات سے دُور تھیں، حضرت طلحہ و زبیر تو مدینہ ہی میں تشریف رکھتے تھے۔ جو کچھ ہوا تھا، ان کی نظروں کے سامنے ہوا تھا اور یہ سب کچھ دیکھ لینے کے بعد انہوں نے حضرت علیؓ کو مجبور کیا تھا کہ وہ منصب خلافت قبول فرمالیں، جب وہ راضی ہوئے تو دوسرے اکابر صحابہؓ کی طرح انہوں نے بھی بیعت کی، بیعت کے بعد اجازت لی اور مکہ تشریف لے گئے اور وہاں حضرت عائشہ کے ہمرکاب ہو گئے۔

یہ ہے وہ پس منظر جس کی روشنی میں یہ خطبہ پڑھنا چاہیئے۔ اور یہ ہے وہ منظر جسے سامنے رکھ کر امیر المومنینؓ نے یہ خطبہ دیا تھا۔ اور اپنے آپ کو خونِ عثمانؓ سے بری الذمہ قرار دیا تھا۔

اس خطبہ کے مخاطب وہ تمام لوگ ہیں جو کسی نہ کسی نہج سے، یہ مطالبہ کر رہے تھے کہ حضرت علی اس ذمہ داری کو انجام دیں، "یعنی قاتلین عثمانؓ کو ڈھونڈ نکالیں، اور انہیں کیفر کردار تک پہنچا دیں۔ حضرت علیؓ کی خاص مجبوری اور بے بسی ظاہر تھی لہٰذا انہوں نے صاف اور واضح الفاظ میں جو حقیقت تھی وہ بیان کر دی،" تاکہ اگر کوئی غلط فہمی میں مبتلا ہے تو وہ تصحیح خیال کر لے، ورنہ کسی کو کوئی بات ماننے پر مجبور تو نہیں کیا جا سکتا۔

---

Marfat.com

# طلحہؓ زبیرؓ اور علیؓ

"خدا کی قسم اب میں بجو کی طرح نہیں رہ سکتا۔ جس کا بھٹ تھپتھپایا جاتا ہے کہ وہ سو جائے، یہاں تک کہ شکاری پہنچے اور اسے دھوکا دے کر پکڑ لے، بلکہ (اب تو میں) اہل حق و راستی کو ساتھ لے کر ان لوگوں سے جو حق سے روگرداں ہو چکے ہیں، مقابلہ کروں گا، فرماں برداروں کے جلو میں اہل معاصی سے جو شک و ریب میں مبتلا ہیں جنگ کروں، یہاں تک کہ میری زندگی ختم ہو جائے"

## استدراک:۔

حضرات طلحہؓ و زبیرؓ ان لوگوں میں تھے جنہوں نے امیرالمومنینؑ کے دست مبارک پر بیعت کر لی تھی۔ مگر پھر نقض بیعت کر کے مخالفین کے گروہ سے جا ملے۔ حضرت علیؑ کو اس طرز عمل سے تکلیف پہنچی اور یہ دیکھ کر اندوہ والم میں اور زیادہ اضافہ ہو گیا کہ جنگ جمل میں بھی یہ موجود تھے، نہ صرف موجود تھے بلکہ اس کے محرکین میں تھے، حضرت عائشہؓ نے جب خواب میں کتوں کے بھونکنے کی آواز سنی اور تنبیہہ رسولؐ یاد کر کے واپس لوٹ جانے کا ارادہ کیا تو ان ہی حضرات کی وجہ سے وہ اپنا یہ ارادہ پورا نہ کر سکیں۔ اور بالآخر جنگ برپا ہو کر رہی، مسلمانوں نے مسلمانوں کا خون بہایا، ان کی ہوا تیزی ہوئی اور ان کے شکوہ و جبروت میں فرق آیا اور ساکھ کم ہو گئی، ان ہی واقعات و حوادث نے تاریخ اسلام میں ایسے رخنے پیدا کئے جو آج تک پُر نہیں ہو سکے!

یہ بڑی الجھی ہوئی تاریخی بحث ہے لیکن تاریخ ہی ایک ایسا فن ہے جو صرف واقعات سے بحث کرتا ہے، واقعات کے اثرات و نتائج پڑھنے والوں پر چھوڑ دیتا ہے

وہ خود متاثر نہیں ہوتا، ہاں کسی دوسرے کے تاثر میں آڑے بھی نہیں آتا۔

اس موضوع پر بھی ہم ایک مرقع تاریخ کا حوالہ پیش کئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ امیر معاویہؓ کے مناقشات کا ابھی آغاز ہی ہوا تھا کہ دوسرا قضیۂ نامرضیہ پیدا ہو گیا۔ یعنی حضرت عائشہ مکہ سے مدینہ واپس ہو رہی تھیں، راستہ میں ان کے ایک عزیز ملے ان سے حالات دریافت کئے تو معلوم ہوا کہ عثمانؓ شہید کر دئے گئے اور علیؓ خلیفہ منتخب ہوئے، لیکن ہنوز فتنہ کی گرم بازاری ہے، یہ خبر سن کر پھر مکہ واپس ہو گئیں، لوگوں نے واپسی کا سبب پوچھا تو فرمایا کہ عثمانؓ مظلوم شہید کر دئے گئے اور فتنہ دبتا ہوا نظر نہیں آتا۔ اس لئے تم لوگ خلیفہ مظلوم کا خون رائیگاں نہ جانے دو اور قاتلوں سے قصاص لے کر اسلام کی عزت بچاؤ۔

حضرت عثمانؓ کی شہادت کے بعد مدینہ میں فتنہ و فساد کے آثار دیکھ کر حضرت طلحہ و زبیرؓ بھی حضرت علی سے اجازت لے کر مکہ چلے گئے تھے، حضرت عائشہؓ نے ان سے بھی وہاں کے حالات دریافت کئے انہوں نے بھی شور و غوغا کی داستان سنائی، ان کے بیان سے حضرت عائشہ کے ارادوں میں اور تقویت ہو گئی۔ اور انہوں نے خلیفۂ مظلوم کے قصاص کی دعوت شروع کر دی۔

حقیقت یہ ہے کہ واقعات کی ترتیب اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے بعض سیاسی تسامح نے عام طور پبلک میں بدنامی پیدا کر دی تھی۔ حضرت عثمانؓ کے قاتلوں کا پتہ نہ چلنا ان کے اعداء کو اپنا معاون و انصار بنانا اور مسند خلافت پر متمکن ہونے کے ساتھ تمام عمال و حکام کو برطرف کر دینا لوگوں کو بدظن کر دینے کے لئے نہایت کافی تھا ان ہی بدگمانیوں نے ام المومنین حضرت عائشہ کو بھی حضرت عثمانؓ کے قصاص پر آمادہ کر دیا۔ چنانچہ قصاص کی تیاریاں شروع ہو گئیں۔ عبداللہ بن عامر حضرمی والی مکہ، مروان بن حکم، سعید بن العاص اور دوسرے

Marfat.com

بنو امیہ نے جو مدینہ سے مفرور ہو کر مکہ میں پناہ گزین تھے نہایت جوش کے ساتھ اس تحریک کو پھیلایا اور ایک معتد بہ جمعیت فراہم کر کے روانہ ہوئے کہ پہلے بیت المال پر قبضہ کر کے مالی مشکلات میں سہولت پیدا کریں، پھر بصرہ و کوفہ اور عراق کی دوسری نوآبادیوں میں اس تحریک کی اشاعت کر کے لوگوں کو اپنا ہم آہنگ بنائیں۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو مکہ کی تیاریوں کا حال معلوم ہوا تو آپ نے بھی اس خیال سے عراق کا قصد کیا کہ وہاں مخالفین سے پہلے پہنچ کر بیت المال کی حفاظت کا انتظام کریں۔ اور اہل عراق کو وفاداری کا سبق دیں، انصار کرام کو اس ارادہ کی خبر ہوئی تو وہ بارگاہ خلافت میں حاضر ہوئے اور حضرت عقبہ بن عامر نے جو بڑے پایہ کے صحابی اور غزوات میں سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمرکاب رہ چکے تھے انصار کی جانب سے گزارش کی کہ دار الخلافہ چھوڑ کر جانا کسی طرح مناسب نہیں ہے، عمر فاروقؓ کے عہد میں بڑی بڑی جنگیں پیش آئیں لیکن انہوں نے کبھی مدینہ سے باہر قدم نہیں نکالا۔ اگر اس وقت خالدؓ ابو عبیدہؓ سعد وقاص اور ابو موسیٰ اشعری نے شام و ایران کو تہ و بالا کر دیا تھا، تو اس وقت بھی ایسے جانبازوں کی کمی نہیں تھی۔ حضرت علیؓ نے فرمایا یہ صحیح ہے لیکن عراق پر مخالفین کے تسلط سے نہایت دشواری پیش آئے گی۔ وہ اس وقت مسلمانوں کی بہت بڑی نوآبادی ہے وہاں کے بیت المال بھی مال و زر سے پُر ہیں، اس لئے میرا وہاں موجود ہونا نہایت ضروری ہے اور مدینہ میں عام منادی کرادی کہ لوگ سفر عراق کے لئے تیار ہو جائیں۔ چند محتاط صحابہ کے سوا تقریباً تمام اہل مدینہ ہمرکاب ہوئے، ذی قار پہنچ کر معلوم ہوا کہ حضرت طلحہ اور حضرت زبیر سبقت کر کے بصرہ پہنچ گئے ہیں۔ اور بنو سعد کے علاوہ تقریباً تمام بصرہ والوں نے ان کے ہاتھ پر بیعت کر لی ہے یہ سن کر حضرت علیؓ نے ذی قار میں قیام کیا۔ اور حضرت امام حسنؓ کو حضرت عمار بن یاسر کے ساتھ

Marfat.com

روانہ کیا کہ لوگوں کو مرکزِ خلافت کی اعانت پر آمادہ کریں۔ حضرت امام حسن جس وقت کوفہ پہنچے، حضرت ابو موسیٰ اشعری والی کوفہ مسجد میں ایک عظیم الشان مجمع کے سامنے تقریر کر رہے تھے کہ سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے جس فتنہ کا خوف دلایا تھا وہ اب سر پر ہے اس لئے ہتھیار لے کر حملہ کر دو۔ یا بالکل عزلت نشین ہو جاؤ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فتنہ و فساد کے وقت سونے والا بیٹھنے والے سے اور بیٹھنے والا چلنے والے سے بہتر ہے اس اثنا میں حضرت امام حسن مسجد میں داخل ہوئے اور حضرت ابو موسیٰ اشعری سے کہا کہ تم بھی ہماری مسجد سے نکلو اور جہاں جی چاہے چلے جاؤ۔ اس کے بعد منبر پر کھڑے ہو کر لوگوں کو امیر المومنین کی مساعدت پر آمادہ کیا۔ حجر بن عدی کندی نے جو کوفہ کے نہایت معزز اور ذی اثر بزرگ تھے، حضرت امام حسن کی تائید کی اور کہا صاحبو! امیر المومنین نے خود اپنے صاحبزادہ کو بھیج کر تمہیں دعوت دی ہے اس دعوت کو قبول کرو اور علم حیدری کے نیچے مجتمع ہو کر فتنہ و فساد کی آگ سرد کر دو، میں خود سب سے پہلے چلنے کو تیار ہوں غرض امام حسن اور حجر بن عدی کی تقریروں نے لوگوں کو حضرت علی کی اعانت پر آمادہ کر دیا اور ہر طرف سے امیر المومنین کی اطاعت اور فرمانبرداری کی صدائیں بلند ہوئیں اور دوسرے ہی دن صبح کے وقت تقریباً ساڑھے نو ہزار جانبازوں کی ایک جماعت مسلح ہو کر حضرت امام حسن کے ساتھ روانہ ہوئی۔ اور مقام ذی قار میں امیر المومنین کی فوج سے مل گئی جناب امیر نے اپنی فوج کو نئے سرے سے ترتیب دے کر بصرہ کا رخ کیا اس وقت بصرہ کا یہ حال تھا کہ وہ تین گروہوں میں منقسم تھا ایک خاموش اور غیر جانب دار تھا۔ دوسرا حضرت علی کا طرف دار تھا اور تیسرا حضرت عائشہ اور حضرت طلحہ وغیرہ کا حامی خانہ جنگی کی یہ تیاریاں دیکھ کر پہلی جماعت نے مصالحت کی بڑی کوشش کی بلکہ ہر فریق کے نیک نیت لوگ اس کی تائید میں تھے حضرت علی اور حضرت عائشہ دونوں چاہتے تھے۔ کہ

Marfat.com

جنگ کی نوبت نہ آئے اور کسی طرح باہمی اختلافات دُور ہو جائیں صلح کی گفتگو ختم ہو چکی تھی اور فریقین جنگ کے تمام احتمالات دلوں سے دور کر چکے تھے اور رات کے سناٹے میں ہر فریق آرام کی نیند سو رہا تھا۔ دونوں فریقوں میں کچھ ایسے عناصر شامل تھے جن کے نزدیک یہ مصالحت ان کے حق میں سم قاتل تھی حضرت علی کی فوج میں سبائی انجمن کے ارکان اور حضرت عثمانؓ کے قاتلوں کا گروہ شامل تھا۔ اور حضرت عائشہ کی طرف کچھ اموی تھے حضرت عثمانؓ کے قاتل اور سبائی سمجھے کہ اگر یہ مصالحت کامیاب ہو گئی تو ان کی خیر نہیں۔ اس لئے انہوں نے رات کی تاریکی میں حضرت عائشہ کی فوج پر شب خون مارا گھبراہٹ میں فریقین نے یہ سمجھ کر کہ دوسرے فریق نے دھوکا دیا ایک دوسرے پر حملہ شروع کر دیا، حضرت عائشہ اونٹ پر آہنی ہودہ رکھوا کر سوار ہوئیں کہ وہ اپنی فوج کو اس حملہ سے روک سکیں، حضرت علیؓ نے بھی اپنے سپاہیوں کو روکا مگر جو فتنہ پھیل چکا تھا وہ کب رک سکتا تھا۔ ام المومنین حضرت عائشہ کی وجہ سے ان کی فوج میں غیر معمولی جوش و خروش تھا۔ قلب فوج میں ان کا ہودج تھا۔ محمد بن طلحہ سواروں کے افسر تھے عبداللہ بن زبیر پیادہ فوج کی سربراہی پر مامور تھے اور پوری فوج کی قیادت حضرت طلحہ و زبیر کے ہاتھوں میں تھی۔

دوران جنگ میں حضرت علی گھوڑا بڑھا کر بیچ میدان میں آئے اور حضرت زبیر کو بلا کر کہا، ابو عبداللہ! تمہیں وہ دن یاد ہے، جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تم سے پوچھا تھا کہ تم علی کو دوست رکھتے ہو؟ تم نے عرض کی تھی کہ ہاں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ یاد کرو۔ اس وقت تم سے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ ایک دن تم اس سے ناحق لڑو گے، حضرت زبیر نے جواب دیا ہاں اب مجھے بھی یاد آیا۔

یہ پیشین گوئی یاد کر کے حضرت زبیر جنگ سے کنارہ کش ہو گئے اور اپنے صاحبزادے

Marfat.com

عبداللہ سے فرمایا جان پدر علی نے ایسی بات یاد دلائی کہ جنگ کا تمام جوش فرو ہوگیا بے شک ہم حق پر نہیں ہیں اب میں اس جنگ میں شرکت نہیں کروں گا. تم بھی میرا ساتھ دو لیکن حضرت عبداللہ نے انکار کیا، تو وہ تنہا بصرہ کی طرف چل کھڑے ہوئے کہ وہاں سے سامان لے کر کسی طرف نکل جائیں. حضرت طلحہ نے حضرت زبیر کو جاتے دیکھا تو ان کا ارادہ بھی متزلزل ہو گیا۔ مروان بن حکم کو معلوم ہوا تو اس نے حضرت طلحہ کو ایک ایسا تاک کر تیر مارا جو گھٹنے میں پیوست ہو گیا۔ یہ تیر زہر میں بجھا تھا۔ زہر کے اثر سے ان کا کام تمام ہو گیا، اب میدان جنگ میں صرف ام المومنینؓ حضرت عائشہ اور ان کے جاں نثار فرزند رہ گئے، جنگ کی ابتدا ہو چکی تھی، دیر تک گھمسان کی لڑائی ہوتی رہی ام المومنینؓ زرہ پوش ہودج میں بیٹھی تھیں۔ نا مرتبہ شناس سپاہی آپ کے ساتھ گستاخیاں کر رہے تھے اور آپ کو گرفتار کرنا چاہتے تھے، حضرت عائشہؓ کے وفادار بیٹوں میں بنو ضبہ اس اونٹ کی حفاظت میں اپنی لاشوں پر لاشیں گرا رہے تھے، بکر بن وائل ازد اور بنو ضبہ اونٹ کو اپنے حلقہ میں لے کر اس جوش ثبات اور وارفتگی کے ساتھ لڑے کہ خود حیدر کرار کو حیرت تھی، عبداللہ بن زبیرؓ اونٹ کی نکیل پکڑے تھے وہ زخمی ہو کر گرے تو فوراً دوسرے نے بڑھ کر پکڑ لی وہ مارا گیا تو تیسرے نے اس کی جگہ لی. اسی طرح یکے بعد دیگرے ستر آدمیوں نے اپنے کو قربان کر دیا، بصرہ کا شہسوار عمرو بن یجرہ اس جوش سے لڑ رہا تھا. کہ حضرت علیؓ کی فوج کا جو شخص اس کے سامنے پہنچ جاتا تھا مارا جاتا تھا۔ اور ابن یجرہ کی زبان پر یہ رجز جاری تھا:

یا امنا یا خیر ام نعلم　　　والام تغذوا ولدھا وترحم

اے ہماری بہترین ماں، اور ماں بچوں کو کھلاتی ہے اور ان پر رحم کرتی ہے۔

الا ترین کم جواد کم　　　وتختلی ھامۃ والمعصم

Marfat.com

کیا تو نہیں دیکھتی کہ کتنے گھوڑے زخمی کئے جاتے ہیں اور ان کی کھوپری اور کلائی کاٹی جاتی ہے

آخر کار حضرت علیؓ کی فوج کے مشہور شہسوار حارث بن زبیر ازدی نے بڑھ کر اس کا مقابلہ کیا اور تھوڑی دیر تک تیغ وسنان کے ردو بدل کے بعد دونوں ایک دوسرے کے وار سے کٹ کر ڈھیر ہو گئے اونٹ کے سامنے بنو ضبہ حیرت انگیز شجاعت کے ساتھ سد سکندری بنے دشمنوں کو روکے کھڑے تھے، اور جب تک ایک شخص بھی زندہ رہا۔ اس نے پشت نہیں پھیری اور یہ رجز ان کی زبان پر تھا۔

نحن بنو ضبة اصحاب الجمل      الموت احلی عندنا من العسل

موت ہمارے نزدیک شہد سے زیادہ شیریں ہے ہم ضبہ کی اولاد اونٹ کے محافظ ہیں۔

ننعی ابن عفان باطراف الاسل      نحن بنو الموت اذا الموت نزل

ہم موت کے بیٹے ہیں جب اترے ہم عثمان بن عفان کی موت کی خبر نیزوں سے پھیلا رہی ہیں

ردوا علینا شیخنا ثم بجل

ہمارا سردار ہم کو واپس کردو تو پھر کچھ نہیں

حضرت علیؓ نے دیکھا کہ جب تک اونٹ بٹھایا نہ جائے گا مسلمانوں کی خونریزی رک نہیں سکتی، اس لئے آپ کے اشارے سے ایک شخص نے پیچھے سے جا کر اونٹ کے پاؤں پر تلوار ماری، اونٹ بلبلا کر بیٹھ گیا۔ اونٹ کے بیٹھتے ہی حضرت عائشہ کی فوج کی ہمت چھوٹ گئی اور حضرت علی کے حق میں جنگ کا فیصلہ ہو گیا آپ نے حضرت عائشہ کے بھائی محمد بن ابی بکر جو حضرت علی کے ساتھ تھے حکم دیا کہ اپنی ہمشیرہ محترمہ کی خبر گیری کریں اور عام منادی کر دی کہ بھاگنے والوں کا تعاقب نہ کیا جائے، زخمیوں پر گھوڑے نہ دوڑائے جائیں۔ مال غنیمت نہ لوٹا جائے جو ہتھیار ڈال دیں وہ مامون ہیں۔ پھر خود ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کے پاس حاضر ہو کر مزاج پرسی کی اور بصرہ میں چند دنوں تک آرام و آسائش سے ٹھہرانے کے بعد محمد بن ابی بکر کے ہمراہ عزت و احترام کے

Marfat.com

مدینہ بھیج دیا۔ بصرہ کی چالیس شریف و معزز خواتین کو پہنچانے کے لئے ساتھ کیا۔ اور رخصت کرنے کے لئے خود چند میل تک ساتھ گئے اور ایک منزل تک اپنے صاحبزادوں کو مشایعت کے لئے بھیجا۔ حضرت عائشہ نے رخصت ہوتے وقت لوگوں سے فرمایا کہ میرے بچو! ہماری باہمی کشمکش محض غلط فہمی کا نتیجہ تھی۔ ورنہ مجھ میں اور علیؓ میں پہلے کوئی جھگڑا نہ تھا، حضرت علیؓ نے بھی مناسب الفاظ میں تصدیق کی اور فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حرم محترم اور ہماری ماں ہیں۔ ان کی تعظیم و توقیر ضروری ہے۔ غرض پہلی رجب ۳۶ھ سنیچر کے روز حضرت عائشہ مدینہ کی طرف روانہ ہوگئیں۔ بصرہ میں چند روزہ قیام کے بعد حضرت علیؓ نے کوفہ کا عزم کیا اور ۱۲ رجب ۳۶ھ دوشنبہ کے روز داخل شہر ہوئے اہل کوفہ نے قصر امارت میں مہمان نوازی کا سامان کیا۔ لیکن زہد و قناعت کے شہنشاہ نے اس میں فروکش ہونے سے انکار کیا اور فرمایا کہ عمر بن الخطابؓ نے ہمیشہ ان عالیشان محلات کو حقارت کی نگاہ سے دیکھا۔ مجھے بھی اس کی حاجت نہیں، میدان میرے لئے بس ہے، چنانچہ میدان میں قیام فرمایا۔ اور مسجد اعظم میں داخل ہوکر دو رکعت نماز ادا کی اور جمعہ کے روز خطبہ میں لوگوں کو اتقاد پرہیزگاری اور وفا شعاری کی ہدایت کی۔

جنگ جمل کے بعد حضرت علیؓ نے مدینہ منورہ چھوڑ کر کوفہ میں مستقل اقامت اختیار کی اور دارالحکومت حجاز سے عراق کو منتقل ہوگیا۔ لوگوں نے اس تبدیلی کے مختلف وجوہ بیان کئے ہیں، مگر میرے نزدیک صحیح یہ ہے کہ حضرت عثمانؓ کی شہادت سے حرم نبوی کی جو توہین ہوئی ہے، اس نے علیؓ مرتضیٰ کو مجبور کیا کہ وہ آئندہ سلطنت کے سیاسی مرکز کو علمی اور مذہبی مرکز سے علیحدہ کر دیں۔

(خلفائے راشدین، مطبوعہ دارالمصنفین اعظم گڑھ)

Marfat.com

مذکورہ تاریخی واقعات کے اسباب وعلل اور محرکات و دواعی کی کمیّت اور کیفیت میں فکر و آراء کا تصادم ہو سکتا ہے، لیکن ایک بات بہرحال، سورج کی طرح روشن اور تابناک ہے اور وہ یہ کہ ملّت اسلامیہ کے بزرگ اکابر اختلاف کے حدود سے واقف تھے۔ اور اب یہی چیز ناپید ہے!

---

Marfat.com

# ابوبکرؓ عمرؓ اور علیؓ

امیر معاویہؓ اور ان کے ساتھی یہ مشہور کر کے لوگوں کو بہکاتے تھے کہ حضرت علیؓ ابوبکرؓ اور عمرؓ کے بھی دشمن تھے، اس کے جواب میں جو تحریر لکھی، اس کا ترجمہ نیچے لکھا جاتا ہے

اما بعد، اللہ تعالیٰ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام دنیا کے لئے نذیر، تنزیل کا امین اور اس امت پر شہید بنا کے مبعوث فرمایا۔ اے قوم عرب تم بے دین تھے، بد راہ تھے، اپنا خون بہاتے تھے، اپنی اولاد کو مار ڈالا کرتے تھے، اپنے رشتے کاٹتے تھے۔ اور باطل کی راہ سے اپنے آپس کا مال کھاجایا کرتے تھے، تمہاری یہ حالت تھی کہ خدا نے کرم فرمایا اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو تمہاری زبان کے ساتھ تم میں اٹھایا۔ اب تم مومن تھے۔ رسولؐ تم میں تھا۔ اور تم میں سے تھا۔ تم اسے پہچانتے اور اس کا نسب جانتے تھے، رسولؐ نے تمہیں کتاب وحکمت، فرائض وسنّت کی تعلیم دی۔ رشتے جوڑنے، خونریزی سے بچنے، آپس میں صلح رکھنے، امانت ادا کرنے، عہد پورا کرنے کا حکم دیا، تاکید فرمائی کہ آپس میں میل محبت رکھو۔ ایک دوسرے کی دستگیری کرو ایک دوسرے پر ترس کھاؤ اور منع کیا ظلم وحسد سے، سب وشتم سے، سرکشی وزیادتی سے، حرام کھانے پینے سے، ناپ تول میں کمی کرنے سے، اور حکم دیا کہ زنا نہ کرو۔ یتیموں کا مال ظلم سے نہ کھاؤ۔ غرض کہ ہر اس نیکی پر ابھارا جو دوزخ سے دور کرنے والی ہے اور اس برائی سے روکا جو جنّت سے دور کرنے والی ہے،

پھر جب دنیا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مدت پوری ہوگئی تو خدا نے اس حال میں اٹھایا کہ آپ کی سعی مشکور تھی۔ عمل محمود تھا۔ گناہ معاف تھے اور خدا کے

Marfat.com

حضور در حجرِ عظیم تھا۔ آہ رسولؐ کی وفات کتنی بڑی مصیبت ہے اقربی رشتہ داروں کے لئے بھی اور عام مومنوں کے لئے بھی۔

رسول اللہؐ کے بعد خلافت کے بارے میں مسلمانوں کا اختلاف ہوا۔ بخدا نہ مجھے شبہ تھا نہ میرے وہم میں آیا تھا۔ کہ عرب اس معاملہ کو میرے سوا کسی اور کے سپرد کر دیں گے، مگر دیکھتا کیا ہوں کہ لوگ ابوبکرؓ پر ٹوٹ پڑے ہیں۔ اور بیعت کر رہے ہیں۔

اس پر میں نے اپنا ہاتھ بیعت سے روک لیا، کیونکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی جانشینی کا اپنے آپ کو سب سے زیادہ حق دار سمجھتا تھا۔ ایک مدت تک میں رکا رہا۔ یہاں تک کہ لوگ اسلام سے مرتد ہو گئے، اور دین محمدی و ملت ابراہیمی کو مٹا ڈالنے کی دعوت دینے لگے۔ اب مجھے اندیشہ ہوا کہ اسلام اور اہل اسلام کی نصرت و امانت پر کھڑا نہیں ہونگا۔ تو ممکن ہے اسلام میں شگاف پڑ جاتے، یا اس کی عمارت ڈھ جاتی، ایسا ہوا تو یہ مصیبت تمہاری حکومت کے فوت ہو جانے سے کہیں بڑی ہوگی، اس لئے کہ تمہاری حکومت متاعِ چند روزہ ہے اسی طرح زائل ہو جائے گی جس طرح سراب زائل ہو جاتا ہے۔ یہی سوچ کر میں اٹھا اور ابوبکرؓ کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ پھر ان کے ساتھ معاملات کی درستگی پر کمربستہ ہو گیا۔ آخر باطل مر گیا اور کفار کے علی الرغم کلمہ الٰہی سربلند ہو گیا۔

ابوبکرؓ کی حکومت ٹھیک اور روش سیدھی رہی۔ اعتدال سے انہوں نے تجاوز نہ کیا۔ ان کے ساتھ میری ناصحانہ رفاقت تھی۔ اور میں ان سب کاموں میں ان کی مجاہدانہ اطاعت کرتا رہا، جن میں وہ اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرتے تھے۔

پھر جب ابوبکرؓ کا وقت آخر ہوا تو انہوں نے عمرؓ کو بلایا۔ اور خلافت سپرد کر دی۔ ہم نے ان کی بات مان لی۔ اطاعت کی بیعت سے انکار نہ کیا۔ اور خیر خواہی کے

وطیرے پر قائم رہے۔ عمرؓ کی سیرت بھی پسندیدہ تھی۔ اور وہ عمر بھر اقبال مند رہے۔

پھر جب عمرؓ بھی دنیا سے رخصت ہونے لگے، تو میں نے دل میں کہا۔ اب یہ معاملہ میرے ہاتھ سے باہر نہیں جا سکتا، مگر عمرؓ نے اسے شوریٰ قرار دے دیا، اور اہل شوریٰ میں مجھے چھٹا آدمی بنایا۔

اہل شوریٰ کو میری خلافت سے زیادہ کوئی چیز ناپسند نہ تھی، وہ مجھے ابوبکرؓ سے بحث و حجت کرتے دیکھ چکے تھے،

پھر مجھ سے کہنے لگے آگے بڑھو اور عثمانؓ کی بیعت کرو، تو اب خداوندی کی امید پر میں نے صبر کر لیا۔ طعنہ زنی کرنے والوں نے یہ بھی کہا کہ ابو طالبؓ کے بیٹے تو خلافت کا کتنا بڑا حریص ہے۔" میں نے جواب دیا، لیکن تم مجھ سے کہیں زیادہ حریص ہو۔

اس زیادتی کے بعد مجھ سے کہنے لگے۔ جھیلو غم اور کڑھو عمر بھر! اس پر میں نے ہر طرف دیکھا کوئی رفیق مددگار نظر نہ آیا۔ صرف میرے اہل بیت تھے، مگر انہیں ہلاکت کے حوالے کر دینا مجھے گوارا نہ تھا۔ ناچار زہر سے زیادہ کڑوے اور تپتے ہوئے لوہے سے زیادہ دردناک غم و غصے کو پی کر رہ گیا۔

پھر ایسا ہوا کہ تم عثمانؓ سے بگڑے اور انہیں قتل کر ڈالا۔ اب تم میری طرف بڑھے اور بیعت کرنا چاہی، میں نے انکار کیا۔ لیکن تم اڑ گئے، پیچھے پڑ گئے۔ مگر میں انکار ہی کرتا رہا۔ آخر تم مجھ پر ٹوٹ پڑے اور ایسا معلوم ہوا کہ آپس میں لڑنے لگو گے یا خود مجھے مار ڈالو گے۔ تم نے کہنا شروع کیا، تیرے سوا کوئی نہیں ہے، اور ہم تیرے سوا کسی کو بھی منظور نہیں کرینگے، لہٰذا اپنا ہاتھ پھیلا اور ہماری بیعت قبول کر۔ ہم تیری اطاعت قبول کریں گے اور آپس میں متفق رہیں گے۔

مجبوراً میں نے تمہاری بیعت قبول کر لی۔ تب سب لوگوں کو تم بیعت کے لئے

بلانے لگے، جس نے خوشی خوشی بیعت کی میں نے منظور کر لیا اور جس نے انکار کیا۔ اسے چھوڑ دیا۔[1] طلحہؓ اور زبیرؓ بیعت میں پیش پیش تھے، اگر انکار کر دیتے، تو دوسروں کی طرح انہیں بھی ہرگز مجبور نہ کرتا۔

لیکن بیعت کر چکنے کے بعد یہ دونوں ایک فوج کو لے کر بصرے کی طرف چل پڑے، اس فوج میں کوئی ایسا نہ تھا، جس نے بیعت نہ کی ہو اور میری اطاعت کا اقرار نہ کر چکا ہو۔ ان باغیوں نے بصرہ سے پہنچ کر میرے خزانوں پر قبضہ کر لیا۔ میرے عہدہ داروں اور طرف داروں پر یہ لوگ ٹوٹ پڑے۔ ان کی جمعیت پراگندہ کر ڈالی۔ ان کی طاقت سے مجھے محروم کر دیا۔ بہتوں کو دھوکے سے مارا .............. بہتوں کو بے دست و پا اور قتل کیا۔ اور بہتیرے ان سے لڑتے ہوئے راہ حق میں شہید ہو گئے۔ اگر ان باغیوں کے ہاتھ سے ایک ہی آدمی قتل ہوا ہوتا تو بھی بخدا ان سے جنگ کرنا جائز تھا۔ مگر انہوں نے تو اتنے مسلمانوں کی جان لی جو تعداد میں خود ان سے بھی زیادہ تھے، آخر نتیجہ یہ نکلا کہ خدا نے باغیوں کا قلع قمع کر ڈالا۔

پھر میں نے اہل شام کی طرف نگاہ اٹھائی۔ یہ لوگ اجڈ اور بدتمیز عرب ہیں طماع و حریص ہیں۔ سرکش و وحشی ہیں آفاقی ہیں، ادھر ادھر سے جمع ہو گئے ہیں۔ ضرورت ہے کہ ان کی تربیت کی جائے اور انہیں حکومت کی نگرانی میں رکھا جائے۔ یہ نہ مہاجر ہیں، نہ انصار ہیں نہ تابعین لہم باحسان ہیں۔

مجھے ان پر چڑھائی کرنا پڑی لیکن پہلے میں نے یہ کیا کہ جماعت و اطاعت کی دعوت دی مگر انہوں نے انکار کیا۔ شقاق و نفاق پر ہی اڑے رہے اور مہاجرین و انصار اور تابعین لہم باحسان کو اپنے تیروں اور نیزوں سے گھائل کرنے لگے، تب میں نے جنگ شروع کی

---

[1] حضرت سعد بن ابی وقاص فاتح ایران محمد بن مسلمہ عبداللہ بن عمرؓ اسامہ بن زید نے یہ کہکر بیعت نہیں کی کہ ہمیں کوئی اختلاف نہیں جب مسلمان بیعت کریں گے تو ہم بھی حاضر ہو جائیں گے۔ ان کے سامنے یہ خیال تھا کہ خانہ جنگی سے دور رہیں۔

اور حسب ملہ کر دیا۔

آخر جب ہتھیاروں نے کاٹا اور زخموں نے دکھ پہنچایا، تو قرآن اٹھا کر دہائیاں دینے لگے، اور کتاب اللہ کی طرف تمہیں بلانے لگے۔ میں نے ہر چند تمہیں سمجھایا کہ یہ لوگ نہ دیندار ہیں نہ اہل قرآن ہیں۔ بلکہ تمہیں دھوکہ دینے کے لئے قرآن اٹھا رہے ہیں۔ ان کے فریب میں نہ آؤ۔ اور لڑائی جاری رکھو۔ مگر تم نے الٹے مجھی پر شک کیا۔ کہنے لگے ان کی دعوت قبول کر لیجئے، کیونکہ انہوں نے قرآن کا فیصلہ تسلیم کر لیا ہے۔ اور اسی حق پر آگئے ہیں، جس پر ہم استوار ہیں۔ ایسا نہ کرتے تو بے شک ہماری حجت ان پر باقی رہتی۔

مجبوراً تمہاری ضد مجھے مان لینا پڑی اور دشمن سے تلوار ہٹا لی۔ سمجھوتہ یہ ہوا تھا۔ کہ دو حکم مقرر ہوں گے، قرآن نے جو کچھ زندہ کیا ہے اسے زندہ کریں گے، اور قرآن نے جو کچھ مٹایا ہے اسے مٹائیں گے، مگر ان میں اختلاف پڑ گیا۔ ان کا فیصلہ الگ الگ ہوا، حکم قرآن کو انہوں نے پس پشت ڈال دیا۔ کتاب اللہ کے خلاف ہو گئے۔ اور اپنی خواہشوں کی پیروی میں مبتلا ہو گئے، اس پر خدا نے ہدایت سے دور کر کے ضلالت کی موجوں پر انہیں ڈال دیا۔ اور وہ اس کے مستحق بھی تھے۔

اس کے بعد تمہارے ایک گروہ نے ہمارا ساتھ چھوڑ دیا اور ہم نے ان سے کوئی تعرض نہ کیا۔ لیکن جب وہ زمین میں فساد پھیلانے اور مومنوں کو قتل کرنے لگے تو ہم نے ان سے مطالبہ کیا کہ ہمارے بھائیوں کے قاتلوں کو ہمارے حوالے کر دو۔ اس پر وہ بکنے لگے ہم سبھی ان کے قاتل ہیں۔ اور ان کے خون کی طرح تمہارا خون بہانا بھی حلال سمجھتے ہیں۔ اسی قدر نہیں بلکہ ان کے سواروں اور پیدلوں نے ہم پر بھی حملہ کر دیا۔ آخر خدا نے ان کا بھی وہی حشر کیا جو ظالموں کا ہوا کرتا ہے۔

پھر میں نے تمہیں حکم دیا کہ دشمن کو مہلت نہ دو، فوراً ٹوٹ پڑو۔ ایسا کرتے

Marfat.com

سے اس پر ہیبت طاری ہو جائے گی۔ اس کا مکر باطل ہو جائے گا، اس کے فریب کا پردہ چاک ہو جائے گا۔ مگر تم کہنے لگے ہمارے بازو شل ہو چکے ہیں، ہماری تلواریں کُھنڈ گئی ہیں۔ ہمارے تیر ختم ہو گئے ہیں۔ ہمارے نیزوں کی انیاں ڈھیلی پڑ چکی ہیں۔ تم مچل گئے اور ضد کرنے لگے کہ لوٹ چلئے۔ تم نے کہا، لوٹ کر ہم پہلے سے کہیں زیادہ اچھی تیاریاں کر لیں گے۔ اپنے مقتولوں زخمیوں، الگ ہو جانے والوں کی جگہ نئے جانباز بھرتی کریں گے۔ اور اس طرح دشمن کے لئے اور بھی سخت مصیبت بن جائیں گے۔

میں نے تمہاری یہ ضد بھی مان لی اور تمہیں لے کر لوٹ پڑا، مگر جب تم کوفہ کے سامنے پہنچے تو میں نے حکم دیا کہ چھاؤنی ہی میں رہو، اپنی تیاریاں کرو، اور جہاد پر اپنے دلوں کو مستعد رکھو۔ میں نے بار بار کہا، ہزاروں تاکیدوں سے کہا کہ بال بچوں سے زیادہ ملنا جلنا نہ رکھو، ورنہ تمہارے دل نرم پڑ جائیں گے اور جنگ سے پھر جاؤ گے، جنگ والے نہ محبت کو دل میں راہ دیتے ہیں۔ نہ کسی تکلیف ہی کی پرواہ کرتے ہیں، نہ راتیں آنکھوں میں کاٹنے سے اکتاتے ہیں، نہ دن پیاس میں گذارنے سے گھبراتے ہیں۔ نہ بھوک سے پیٹ لگ جانے سے پریشان ہوتے ہیں، ان کے سامنے بس ایک خیال، ایک ہی مقصد رہتا ہے —— دشمن پر فتح!

اس پر تمہارے کچھ لوگ تو شرما شرمی میرے ساتھ چھاؤنی میں اتر پڑے لیکن بہت سے نافرمانی کر کے شہر میں چلے گئے، مگر نہ ساتھ اترنے والے ہی ساتھ رہے نہ جانے والے ہی واپس آئے۔ میں نے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کے ہر طرف دیکھا تو مشکل پچاس آدمی چھاؤنی میں نظر آئے۔

یہ دیکھ کر مجھے بھی اٹھ آنا پڑا۔ وہ دن ہے اور آج کا دن کہ تم نے نکلنے اور چڑھائی کرنے کا نام بھی نہ لیا۔ خدا تمہارا بھلا کرے، آخر کس انتظار میں ہو؟ کیا تم

دیکھتے نہیں کہ تمہارے علاقے کم ہو گئے ہیں؟ کیا تم نے سنا نہیں کہ مصر پر بھی دشمن کا قبضہ ہو چکا ہے؟ آخر یہ بے حسی کیوں ہے؟ دشمن میں اتحاد ہے، جوش عمل ہے، باہم ہمدردی و خیر خواہی ہے، لیکن تم؟ تو تم میں اختلاف ہے، پھوٹ ہے خود غرضی ہے، نفسی نفسی پڑی ہوتی ہے، ہمدردی و خیر خواہی کا فقدان ہے، تم میں بھی ایکا ہو جائے تو کیا کہنا ہے، تمہاری خوش بختی کا، لہذا جاگو، خدا کی رحمت ہو تم پر، اور جگاؤ اپنے سونے والوں کو اور اپنے دشمن پر بڑھو،

اور تم سے لڑنے والے کون ہیں؟ طلقاء اور اولاد طلقاء، مجبور ہو کر ہی یہ اسلام لائے تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی برابر لڑتے رہے تھے، قرآن و سنت کے یہ لوگ دشمن ہیں، ضلالت پر ایک ہو گئے ہیں، بدعتوں پر تعاون کر رہے ہیں۔ بدکار ہیں، اور بدکار بھی ایسے کہ ان کی کارستانیوں سے پناہ مانگی جاتی ہے، رشوت کھانے والے ہیں، دنیا کے بندے ہیں۔

ان باغیوں میں وہ بھی جنھوں نے شرابیں پیں - اور اسلامی قانون کے مطابق سزا پائی، یہ ہیں ان باغیوں طاغیوں کے سردار! لیکن ان سرداروں میں ایسے بھی ہیں جن کے اخلاق کا بیان اور زیادہ رسوائی و مضرت کا موجب ہے۔

یاد رکھو، یہ لوگ تمہارے حاکم ہو جائیں گے تو جانتے ہو کیا کریں گے؟ ہر قسم کا جبر، قہر، ظلم و تشدد، گھمنڈ کریں گے، زمین میں فساد پھیلائیں گے، اپنی خواہشوں کے پیچھے چلیں گے، رشوتیں لیں گے۔

تم اپنی نا اتفاقی اور بے عملی کے باوجود ان باغیوں سے کہیں بہتر اور کہیں زیادہ ہدایت یاب ہو، تم میں حکماء ہیں، علماء ہیں، فقہاء ہیں، قرآن کے حامل ہیں، تہجد گزار ہیں، پرہیزگار ہیں، عابد و زاہد ہیں، مسجدیں آباد کرنے والے ہیں، اہل تلاوت ہیں، کیا تمہارا خون اس خیال سے کھولتا نہیں کہ کمینے رذیل، سفلے اور اشرار تم سے

Marfat.com

حکمرانی چھین رہے ہیں؟

خوف ضرور رکھو لتا ہو گا، تو تمہیں چاہیئے کہ میری سنو، میری اطاعت کرو، میری نصیحت مانو۔ میری حکمت عملی پر بھروسہ کرو، میرے عزم کی پابندی کرو، میرے کھڑے ہونے پر کھڑے ہو جاؤ، میں جس سے لڑوں اس سے لڑو، جس سے ملوں اس سے ملو، میری نافرمانی کرو گے تو نہ ہدایت پر رہو گے، نہ متحد ہو سکو گے،

جنگ کے لئے تیار ہو جاؤ، اس کا سامان مہیا کرو، کیونکہ جنگ کی آگ بھڑکی ہوئی ہے، اس کے شعلے زبانیں نکالے لپک رہے ہیں، اور ظالم اس کے جھنڈے لہراتے ہوئے تمہاری طرف بڑھے چلے آ رہے ہیں، کہ اللہ کے نور کو بجھا دیں، اور تمہیں مغلوب و مقہور کر ڈالیں۔

اللہ کے بندو! ایسا نہ ہو کہ شیطان کے دوست جو طمع و بربریت میں گرفتار ہیں اپنی گمراہی، ضلالت اور باطل میں اتنے سرگرم و پرجوش ثابت نہ ہونے پائیں، جتنا اہل اخلاص و عبادت کو اپنے حق، اطاعت اور خیر خواہی امام میں سرگرم و پرجوش ہونا چاہیئے۔

بخدا اگر میرا اور ان باطل پرستوں کا مقابلہ اس طرح ہو کہ میں تن تنہا ہوں بے یار و مددگار ہوں اور باطل پرستوں کی کمک مجھ پہ ساری امنڈ آئی تو بھی مجھے ذرا پرواہ نہ ہو گی۔ اگر پرواہ ہو، تو میں بھی انہی کی سی گمراہی میں ہوں گا۔ لیکن بحمداللہ میں اپنے رب کی طرف سے بصیرت و یقین کے ساتھ ہدایت پر استوار ہوں، مجھے اپنے پروردگار کی ملاقات کا شوق ہے اور میں اس کے حسن ثواب کا آرزومند ہوں، لیکن اس خیال سے دل کو دھکا لگتا ہے اور جگر پھٹتا ہے کہ اس امت پر سفلوں اور فاجروں کی حکومت ہو جائے، جو اللہ کے مال کو غصب کریں گے اور اللہ کے بندوں کو غلام بنا ڈالیں گے، نیکو کاروں کے دشمن ہوں گے پرہیزگاروں

کے بیری بن جائیں گے،

خدا کی قسم! یہ فکر نہ ہوتی، تو میں اس طرح تمہیں جوش نہ دلاتا، نہ ابھارتا نہ اکساتا، بلکہ تمہیں تمہارے حال پر چھوڑ دیتا،

خدا کی قسم! میں کھلے حق پر قائم ہوں اور جام شہادت نوش کرنے کے لئے تڑپ رہا ہوں،

اور دوستو! میں جلد ہی تمہیں لے کر نکلنے والا اور دشمن پر چڑھائی کرنے والا ہوں، تم پوری دلجمعی و مستعدی سے نکلو اور جہاد کرو، اللہ کی راہ میں اپنے مال اور اپنی جان سے۔ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ ۰

Marfat.com

# امّتِ مسلمہ اور عترتِ رسولؐ

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خصائص میں ایک اہم خصوصیت یہ بھی ہے کہ حضرت فاطمۃ الزہراؑ کے بطن سے آپؐ کی جو نسل چلی وہ اپنے تہجد و تقویٰ، ورع و عبادت ریاضت و نفس کشی، طہارت و پاکیزگی، اخلاق و کردار، صفات و حسنات اور کمالات روحانی و علمی کے اعتبار سے یکتا اور یگانہ تھی۔

ہاں تو نبوت کے نور سے جو بھی مستفیض ہوا اس کی کایا پلٹ گئی، جو مشرک اور بت پرست تھے وہ دیندار اور موحد بن گئے، جو بد اخلاق اور بد سرشت تھے، پاک باز اور با اخلاق بن گئے، جو رہزن اور قزاق تھے، ہادی اور راہ نما بن گئے، جو ظالم اور شقی تھے، رحیم اور کریم بن گئے، جو خائن اور بد دیانت تھے، امانت و دیانت کا پیکر بن گئے، جو نفس کے بندے اور ہوا و ہوس کے غلام تھے، وہ خدا کے صالح اور نیکوکار بندے بن گئے، آن کی آن میں اُن کی کایا پلٹ گئی اور وہ ہادیٔ اقوام و ملل بن گئے۔

یہ اسی کا تھا کرشمہ کہ عرب کے رہزن
کھیلے جاتے تھے ایوانگہ کسریٰ میں شکار

یہ تو تھی عام حالت اور کیفیت:

لیکن جو لوگ دامانِ رسولؐ سے اس طرح وابستہ تھے کہ شب و روز جلوہ رسالتؐ دیکھتے تھے، سفر و حضر میں ساتھ رہتے تھے، صحت و علالت میں دمسازی اور چاکری کرتے تھے، خلوت و جلوت میں ندیم و سہیم تھے، معاملات قوم اور

Marfat.com

اور مسائل ملی میں، جہاد و قتال میں، اور خدا کی راہ میں سب کچھ دے دینے اور سب کچھ لٹا دینے کا جذبہ رکھتے تھے، ان کی سیرت اور کردار میں جو جلا پیدا ہوئی، اس کی مثال چشم فلک نے کم دیکھی ہو گی،

اور ایک گروہ اور بھی تھا،!

یہ وہ اصحاب تھے جنہوں نے دامن رسولؐ میں تربیت پائی تھی، جنہوں نے رسولؐ کے گھر میں جنم لیا تھا، جو رسولؐ کی گود میں کھیلے تھے، جنہوں نے دوش رسولؐ کی سواری کی تھی، جن سے رسولؐ کو محبت تھی، اور یہ محبت اتنی زیادہ تھی کہ آپ نے انہیں جوانان جنت کا سردار فرمایا۔ آپؐ نے ان کے لئے اپنے خدا سے دعا کی یا اللہ انہیں میں محبوب رکھتا ہوں، تو بھی محبوب رکھ، جو ان سے بغض رکھے، ان سے تو بھی بغض رکھ۔

ظاہر ہے یہ لوگ معمولی کردار و سیرت کے نہیں ہو سکتے تھے، اور اگر ہوتے تو دنیا سے رخصت ہوتے وقت آپؐ یہ نہ فرماتے،

"میں تم میں دو بڑی چیزیں چھوڑے جاتا ہوں، اللہ کی کتاب اور اپنی عترت و اولاد۔"

دوسرے الفاظ میں یوں سمجھنا چاہیے کہ آل و عترت رسولؐ سے محبت کی تعلیم خود آپ ہی نے دی تھی، یہ محبت ثبوت ہے عشق رسولؐ اور حب خداوندی کا جس کا دل اس محبت سے خالی ہے، وہ یقیناً دولت ایمان سے بھی محروم ہے، اور کیا اس سے بڑی محرومی بھی کوئی ہو سکتی ہے؟ — کلا ثم کلا!

جہاں تک علی مرتضیٰ کا تعلق ہے، وہ خود بھی ایک اعتبار سے آل رسولؐ میں داخل تھے، لیکن اس سے قطع نظر کر کے بھی انہوں نے آل و عترت

Marfat.com

رسول کا بہت زیادہ احترام اور اکرام و اجلال ملحوظ رکھا۔ اور اس طرح امّت کے سامنے ایک نہایت شاندار اور قابل تقلید مثال قائم کردی، آپ کے اس انداز فکر کے نمونے آپ کے اقوال و حکمات، رقعات و توقیعات اور خطبات میں جستہ جستہ ملتے ہیں، اور اگر انہیں مرتّب کیا جائے، تو ایک اچھا خاصا مجموعہ تیار ہو سکتا ہے۔

اب ہم اس عنوان کے ذیل میں امور متعلّقہ سے متعلق اکی چند مثالیں پیش کریں گے۔

---

# آلِ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)

## علم کی زندگی ——— جہل کی موت

یہ آلِ محمدؐ علم کا عیش، اور جہل کی موت ہیں، ان کی بردباری، دانائی کی، اور ان کا ظاہر باطن کی اور ان کی خاموشی، راستی و درستی کی، خبر دے گی، ان کی گفتار، حق کی مخالفت نہیں کرتی، نہ وہ اس میں اختلاف برپا کرتے ہیں۔ یہ اسلام کے ستون اور اس کی پناہ گاہ ہیں، انہی کے وسیلہ سے حق، اپنے اصل مقام میں واپس ہوا، اور باطل و نادرستی اپنی جگہ سے دور و نابود ہو گئی، حق کے آشکار ہونے کے بعد، اس کی زبان کٹ گئی، ان آلِ محمدؐ نے دین کو پہچانا، اور ان کا پہچاننا دانائی (علم) اور عمل پر مبنی تھا، نہ کہ سماعت اور نقل پر، کیونکہ علم (دین) کے راوی بہت ہیں اور اس پر عمل کرنے والے بہت کم ہیں۔

---

Marfat.com

# تو پیغمبرؐ نہیں میرا وزیر ہے

اس خطبہ میں امیرالمومنینؑ نے اپنے اور ذاتِ رسالت پناہ کے روابط کا ذکر فرمایا ہے :-

آگاہ باشید!

تم نے رشتۂ اسلام کو قطع کر ڈالا (باہم دشمنی کر کے) اس کے حدود کو معطل کر دیا۔ (اس کے احکام پر عمل نہیں کیا) اس کے احکام کو مردہ کر دیا۔ (لیکن میں کہ نزدیک ترین اشخاص بہ رسولؐ خدا میں سے ہوں، اسے گوارا نہیں کر سکتا، بنابریں) جان لو کہ خدا نے مجھے حکم دیا ہے کہ ستمگروں اور پیمان شکنوں اور تباہ کاروں سے روئے زمین پر جنگ کروں، پس پیمان شکنوں کے ساتھ میں نے جنگ کی، اور جنہوں نے حق کو چھوڑ دیا تھا، (اہل شام) ان سے میں نے جہاد کیا، اور جو لوگ دین کے حلقہ سے (خوارج نہروان) باہر نکل گئے تھے انہیں میں نے زبون و خوار کر دیا، اور شیطان ردھہ (خوارج کا سردار ثرملہ یا ذوالثدیہ) اس صدائے ترسناک کے باعث کہ میں نے اس کے تپش دل کی زیادتی اور اس کے سینہ کی لرزش و جنبش دیکھی ہے بے نیاز ہو گیا، اور ستمگروں (اہل شام) میں سے جو لوگ باقی رہ گئے، میں اگر خدا نے موقع عطا فرمایا، تو دوبارہ ان کی طرف بڑھوں گا، اور ان کی طاقت و توانائی کو تباہ کر دوں گا۔ اور باقی ماندہ اطراف شہر میں منتشر ہو جائیں گے۔ میں نے عہد کم سنی میں عربوں کے سینے زمین پر ٹپک دئے (بڑے بڑے عرب سرداروں کو شکست دی) اور شاخ خو (دیران قبیلہ) ربیعہ اور مضر کو

شکست فاش دی، اور تم میری اس قدر و منزلت سے واقف ہو جو مجھے آپ کی نزدیکی (خویشی و برادری) کے سبب حاصل تھی، نیز اس مقام بلند اور احترام مخصوص سے بھی (کہ نزد آنحضرتؐ داشتم) آنحضرتؐ نے عہد طفولیت میں مجھے اپنی گود میں پرورش فرمایا، اپنے سینہ مبارک سے لپٹایا، اپنے بستر مبارک پر اپنے پہلو میں مجھے لٹایا، تن گرامی کو مجھ سے مس فرماتے تھے، اپنی بوئے خوش مجھے سنگھاتے تھے، اور اپنی چبائی ہوئی خوراک میرے منہ میں ڈال دیتے تھے، (جیسا باپ بیٹے کے ساتھ کرتا ہے) آپؐ نے میری گفتار میں کبھی دروغ اور میرے کردار میں خطا و اشتباہ کبھی نہیں پایا، اور جب آنحضرتؐ کا دودھ بڑھایا گیا، اس وقت سے خدا نے اپنے فرشتوں میں سے ایک بزرگ ترین فرشتہ (روح القدس) کو آپ کا ہم نشین قرار دیا، کہ آپ کو روز و شب دنیا کے اخلاق کریمہ اور محاسن عظیمہ کی سیر کراتا تھا، اور میں اس کے پیچھے پیچھے یوں چلتا تھا جیسے بچہ شتر اپنی ماں کے پیچھے پیچھے چلتا ہے (یعنی میں ہمہ وقت آپؐ کے ساتھ رہتا تھا، کبھی جدا نہ ہوتا تھا) آپ ہر روز از خواہائے خود کوئی چیز مجھ پر آشکارا فرماتے تھے اور اس کی پیروی کے لئے مجھے حکم دیتے تھے، اور ہر سال (قبل از نبوت) ایک مہینہ آپ حرا میں اقامت فرماتے تھے، میں آپؐ کو دیکھتا تھا، اور میرے سوا کوئی نہ دیکھ سکتا تھا، اور اس زمانہ میں اسلام کسی گھر میں نہ پہنچا تھا۔ مگر خانہ رسولؐ خدا خدیجہؓ (زوجہ آنحضرتؐ) اور میں ان میں تیسرا تھا، میں وحی و رسالت کا نور دیکھتا تھا، اور نبوت و پیغمبری کی خوشبو سونگھتا تھا، اور جس ہنگام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی نازل ہوئی میں نے شیطان کی آواز سنی ایں نے کہا:

اے رسول خدا یہ کیسی آواز ہے؟

آپؐ نے فرمایا، یہ شیطان ہے، جو اب اپنی پرستش سے مایوس ہو گیا ہے

Marfat.com

(کیونکہ اس وحی و نبوت کے بعد ضلالت و گمراہی کا دَور ختم ہو رہا تھا۔ اور ایمان و فضیلت کے عہد گرامی کا آغاز ہو رہا تھا (اے علیؑ) تو بھی وہ سنتا ہے' جو میں سنتا ہوں، تو بھی وہ دیکھتا ہے جو میں دیکھتا ہوں (اور ہر چیز با من یکسانی) مگر یہ تو پیغمبر نہیں ہے، ہاں میرا وزیر ہے' اور تو خیر (و نیکوئی کے راستے) پر گامزن ہے!"

---

Marfat.com

# فراقِ رسولؐ

رسولِ خدا کو غسل دیتے وقت، اور کفن پہناتے وقت امیرالمومنینؑ نے فرمایا:

میرے ماں باپ آپ پر قربان اے رسولِ خداؐ آپ کی وفات سے نبوّت احکامِ الٰہی اور اخبارِ آسمانی کا سلسلہ منقطع ہو گیا، دوسرے (پیغمبروں) کی وفات پر کبھی) نہیں ہوا تھا، آپؐ کی خصوصیت اور یگانگی یہ (بھی) تھی کہ دوسری مصیبتوں سے آپ نے تسلّی دیدی (کیونکہ آپ کی مصیبت ہر مصیبت سے بزرگتر ہے) اور (دنیا سے رحلت فرمانے کی بنا پر) آپ کو یہ عمومیت حاصل ہے کہ آپؐ کے (ماتم) میں تمام لوگ یکساں دردمند (اور سینہ فگار) ہیں، اور اگر آپ نے شکیبائی کا حکم نہ دیا ہوتا اور نالہ و فریاد و فغان سے منع نہ فرمایا ہوتا، تو ہر آئینہ (آپ کے فراق میں) آنکھوں کا سرچشمۂ اشک (با گریۂ بسیار) ہم خشک کر دیتے، ہمارا درد و غم پیوستہ رہتا، اور حزن و اندوہ ہمیشہ باقی رہتا اور اشکِ چشم کا خشک ہو جاتا، اور حزن اندوہ کا دائمی ہونا، آپ کی (جدائی کی) مصیبت میں بہت کم ہے، لیکن موت وہ چیز ہے کہ جس کا برطرف کرنا ممکن نہیں، اور جس کا دفع کرنا غیر مقدور ہے، میرے ماں باپ آپ پر قربان! اپنے پروردگار کے ہاں ہمیں یاد رکھنا اور ہمیں اپنے دل میں رکھنا۔

---

Marfat.com

# حضرت فاطمہؓ کی جُدائی

روایت ہے کہ سیدۃ النسا حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کی تدفین کے وقت آپ نے یہ کلمات اس طرح فرمائے گویا روضۂ پر آپ رسول اللہؐ سے راز و نیاز کی باتیں کر رہے ہیں۔

اے رسول خدا، آپ پر درود ہو، میری طرف سے اور آپ کی دختر کی طرف سے جو آپ کے جوار میں آگئی ہیں اور بہت جلد، آپ سے ملحق ہو گئی ہیں۔

اے رسولِ خدا میری شکیبائی (فاطمہؓ سے مفارقت و جدائی کے باعث ہو گئی ہے اور میری طاقت و توانائی، ان کی جدائی کے باعث ہاتھ سے جاتی رہی، لیکن میرے صبر کے لئے یہ کافی ہے کہ میں نے آپؐ کی جدائی پر صبر کیا، آپ کی وصیت کے وقت میں نے صبر و شکیبائی سے کام لیا، میں نے اپنے ہاتھوں سے آپ کو لحد میں اتارا، میرے ہی حلقوم و گلو کے درمیان آپؐ کی جان تن سے باہر نکلی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

ہم خدا کے لئے ہیں اور خدا ہی کی طرف واپس لوٹنے والے ہیں۔ (فاطمہ ایک ودیعت تھی، جو واپس لے لی گئی، ایک نشانی تھی جو اٹھالی گئی۔ اب میرا حزن و ملال دائمی ہے، اب میری راتوں میں نیند کہاں؟ جب تک خدائے عالم میرے لئے اس مقام (آخرت) کا ارادہ کرے، جہاں آپ مقیم ہیں۔

عنقریب آپ کی صاحبزادی آپ کو آگاہ کریں گی، آپ ان سے اچھی طرح معلوم کر لیجئے، آپ میرے حالات کو ان سے دریافت فرمایئے، حالانکہ ابھی آپ

کی وفات کو کچھ زیادہ مدت نہیں گزری اور زمانہ آپؐ کی یاد سے خالی نہیں ہوا،
آپؐ پر اور آپ کی دختر پر میری طرف سے اس طرح سلام پہنچے جیسے کوئی شخص اپنے
دوست کو (محبت کے باعث) سلام کیا کرتا ہے۔ دل تنگ، خشمگیں اور رنجیدہ
ہو کر نہیں۔!

پس اگر میں یہاں سے (زندہ) واپس جاؤں تو یہ بے علاقگی کی وجہ سے نہ
ہوگا۔ اور اگر آپ کی زیارت کے لئے ٹھہرا رہوں تو یہ اجر سے بدگمانی کے سبب
نہیں ہوگا، جس کا خدائے تعالیٰ نے صبر کرنے والوں سے وعدہ فرمایا ہے،

Marfat.com

# نسلِ رسولؐ کا تحفظ

جنگ صفین میں امیرالمومنینؑ نے ملاحظہ فرمایا، کہ حضرت امام حسنؑ آپ کے فرزند ارجمند، جنگ میں بہت زیادہ تیز دستی کا مظاہرہ فرما رہے ہیں اس پر آپ نے فرمایا:

"(لوگو) اس لڑکے کی میری طرف سے حفاظت کرو۔ مبادا اس کی ہلاکت مجھے چُور چُور کر دے، کیونکہ میں ان دونوں (حضرات حسنینؑ) کی موت کے بارے میں بہت بخیل ہوں (راضی نہیں ہوں)، کیونکہ ان کی موت سے نسلِ رسول کا سلسلہ منقطع ہو جائے گا۔"

---

Marfat.com

# بزرگانِ اصحابِ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)

بزرگانِ اصحابِ محمد ــــ صلی اللہ علیہ وسلم ــــ نے، جو حافظِ قرآن وسنت
نبوی تھے) جان لیا تھا کہ میں کبھی ایک ساعت کے لیے بھی فرمانِ خدا و
رسولؐ سے دُور نہیں ہوا، اور پیغمبر اکرمؐ کی خاطر کبھی اپنی جان کی بھی پرواہ نہیں
کی، جب دلیروں نے راہِ فرار اختیار کی، اور بڑے بڑے پہلوان پیچھے ہٹ
آئے، اس شجاعت اور جوانمردی کے باعث جو خداوند نے مجھے عطا کی ہے،
اور رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی قبضِ روح اس حالت میں ہوئی کہ آپؐ کا
سرِ مبارک میرے سینہ پر تھا، ان کی جان میرے ہی ہاتھوں پر بدن سے جُدا
ہوئی، چنانچہ (بہ جہت تبرک و تیمن) میں نے اپنے ہاتھ اپنے چہرے پر ملے،
میں نے ہی آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے جسدِ اطہر کو غسل دیا، اور فرشتوں
نے (اس کام میں) میری مدد کی، پس بیتِ نبوی اور اس کے اطراف سے گریہ
نالہ کی صدا بلند ہوئی، فرشتوں کا ایک گروہ جاتا تھا، ان کی نمازِ جنازہ کا ہمہمہ
میرے کانوں سے جُدا نہیں ہوا، یہاں تک آپؐ کو (آخری) آرامگاہ میں رکھ
دیا گیا۔ پس آنحضرتؐ کی حیات و ممات میں ان سے میرے مقابلہ میں کون سزاوار
تھا؟ (جو کوئی اس کا ادعا کرتا ہے، وہ صحیح نہیں کہتا) بغیر کسی شک اور
تذبذب کے از روئے بینائی (جہاد میں میرے ساتھ) جلدی کرو، اور
ضروری ہے کہ دشمن کے ساتھ جنگ میں تمہاری نیت راست رہے (بغیر
نفاق اور دو روئی کے) اور اس ذات کی قسم کہ جس کے سوا کوئی اور خدائی

Marfat.com

کا سزاوار نہیں، کہ میں راہ حق پر (استوار) ہوں۔ اور میرے دشمن (بنی امیہ) لغزش گاہ باطل پر (پیرو نفس) استوار ہیں،

میں وہ کہہ رہا ہوں، جسے تم سن رہے ہو، اور خدا سے اپنے لئے (کہ تم میں مبتلا ہوا) اور تمہارے لئے (گذشتہ غلط کاری کی) آمرزش طلب کرتا ہوں۔

(کہ بار دگر گمراہی میں مبتلا نہ ہو جاؤ)

---

# داعیؑ اور نگہبانؓ

## اہل بیت اطہار کی مرتبت و فضیلت

ایک خطبہ میں آپ نے فرمایا :

دلِ خردمند کی آنکھ اپنے پایانِ کار (موت) کو دیکھتی ہے، اپنے نشیب و فراز (خیر و شر) کو پہچانتی ہے، داعیؑ (یعنی پیغمبر کرامؑ) نے دعوت دی اور نگہبان نے حفاظت کی، پس داعی کی بات سنو، اور نگہبان کی پیروی کرو (تاکہ دنیا میں سرفراز، اور آخرت میں سعادت مند بنو) -

لوگ فتنوں کے دریا میں غرق ہو گئے، سنّت نبویؐ سے آنکھ بند کر لی اور بدعتوں کو اختیار کر لیا، مومنوں نے سکوت اختیار کر لیا، اور دروغ گو اور گمراہ بولنے لگے، ہم (اہل بیت) آنحضرتؐ کے (جسم کے) پیراہن ہیں. آپؐ کے اصحاب ہیں ان (کے علم کا) خزانہ ہیں (اور علوم کے) دروازے ہیں، گھر میں داخلہ صرف دروازہ ہی کے رستہ سے ہوتا ہے، اور جو دروازہ چھوڑ کر داخل خانہ ہوتا ہے وہ دُزد کہلاتا ہے۔

---

(اہل بیت اطہار میں) قرآن کی بزرگی ہے، وہ خدائے رحمٰن کے خزانے ہیں بات کرتے ہیں تو سچی خاموش رہتے ہیں تو کوئی ان پر سبقت نہیں کر سکتا. ہر قوم کے پیش رو، اور جلو دار کا فرض ہے کہ اپنے پیروؤں سے سچ کہے، اور اپنی

Marfat.com

عقل کو حاضر رکھے، اور آخرت کو دوست رکھے، کیونکہ وہ وہیں سے آیا ہے لہٰذا وہیں اسے واپس جاتا ہے، پس جس نے دل کی آنکھ کھولی، اس نے از روئے بینائی کام انجام دیا، عمل کے آغاز میں وہ جان لیتا ہے، کہ یہ کام مفید ہے یا مضر اگر مفید سمجھتا ہے تو انجام دیتا ہے، اگر ضرر کا پہلو دیکھتا ہے تو باز رہتا ہے، کیونکہ بغیر علم کے عمل کرنے والا اس مسافر کی طرح ہے جو غلط راستے پر راہروی کر رہا ہو، جتنا جتنا راستہ طے کرتا جائے گا منزلِ مقصود سے دُور ہوتا چلا جائے گا، اور علم کی روشنی میں عمل کرنے والا راہ راست پر راہروی کرنے والے کی طرح ہے، پس شخص بینا کے لئے لازم ہے کہ وہ دیکھتا رہے کہ ٹھیک راستے پر جا رہا ہے۔ یا بے راہ ہو گیا ہے۔

جان لو ہر ظاہر و آشکار کے لئے ایک باطن اور پنہاں بھی ہوتا ہے، اگر ظاہر پاک اور پاکیزہ ہے تو باطن بھی طیب اور مطہر ہوگا، اور اگر ظاہر خبیث اور بد ہے تو باطن بھی زشت اور ناپاک ہوگا۔ (اسی لئے) جناب رسالت مآبؐ نے فرمایا ہے کہ خدا بندے کو دوست رکھتا ہے، اور اس کے عمل (حرام و حلال) کو جانتا ہے، اور (کبھی) عمل (نیک) کو دوست رکھتا ہے، اور اس کے عامل کو ناپسند کرتا ہے، اور جان لو کہ ہر عمل کے لئے ایک گیاہ ہے اور کوئی گیاہ بھی پانی سے بے نیاز نہیں ہو سکتی، اور پانی کئی طرح کا ہوتا ہے، پس جو درخت آبِ گوارا سے سیراب ہوتا ہے اس کا پھل میٹھا ہوتا ہے، اور جو آبِ ناپاک استعمال کرتا ہے، اس کا درخت خراب اور میوہ تلخ ہوتا ہے۔

---

Marfat.com

# اہل بیت رسولؐ

ایک موقع پر امیرالمومنینؑ نے ارشاد فرمایا:

خدا کی قسم، میں پیامات الٰہی کی تبلیغ سے اور خدائی وعدوں کے اتمام سے اور کلمات (حکمت) کی انتہا سے (خوب) واقف ہوں گے

ہم اہل بیت رسول کے پاس حکمت کے دروازے اور امر (خدا) کی روشنی موجود ہے۔

خبردار ——— !

دین کی شریعتیں واحد ہیں، اور اس کے راستے سیدھے ہیں، جو اُسے پالے گا، وہ حق سے ملحق ہو جائے گا، اور فائدہ میں رہے گا، اور جو اسے نہ پا سکا، گمراہ ہو گا، پشیمان ہو گا۔

عمل ہو گا ——— !

اس دن کے لیے جس کے لئے اعمال حسنہ کے ذخائر جمع کئے جاتے ہیں، جب تمام راز فاش ہو کر رہیں گے، جس دن، عقل و اندیشۂ حاضر سے کوئی فائدہ نہ ہو گا، اور عقل غائب عاجز اور درماندہ ہو گی ——— !

اس آگ سے بچنے کی کوشش کرو، جس کی گرمی سخت اور جس کی گہرائی بہت زیادہ ہو گی۔ جس کا زیور لوہا، اور جس کا پانی زرد آب ہو گا۔

خبردار ——— !

"وہ نام نیک جو خدا کسی شخص کو درمیان مردم عطا فرماتا ہے، بہتر

Marfat.com

سے ہے، ثروت و دارائی سے کہ میراث میں ملتی ہے، جو کبھی خدا کی حمد نہیں کرتا!

---

# ذاتِ رسالت مآبؐ

امیر المومنینؑ کے ایک خطبہ کا ایک حصّہ ذات رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم سے متعلق :

خداوند متعال نے حضرت رسولؐ کو پیغمبری سے اس وقت مشرف فرمایا، جب لوگ (راہِ حق) سے) گمراہ اور سرگرداں ہو چکے تھے، اور راہِ فتنہ و فساد پر از روئے خبط و اشتباہ گامزن ہو چکے تھے، آرزوئے (بے جا) اور ہوس (نفس) نے ان پر قبضہ کر لیا تھا، کبر و نخوت نے انہیں اشتباہ کاری میں مبتلا کر دیا تھا۔ جہل و نادانی نے انہیں سبک سر بنا دیا تھا، جس کے باعث وہ پریشان حال اور مضطرب و مبتلا (بہ نادانی) نظر آ رہے تھے،

پس آنحضرت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی اصلاح و نصیحت کی کوشش (بے اندازہ) فرمائی، آپؐ خود راہ راست پر چلے اور حکمت و دانش اور پند و نیکوئی کی طرف دعوت دی (تاکہ اہل دنیا بدبختی سے رہائی پائیں، اور دنیا و آخرت کی نیکیوں اور سعادتوں اور کامرانیوں سے بہرہ ور ہوں، جب تک زندہ رہیں کامرانی کی زندگی بسر کریں۔ جب اس دنیا سے رخصت ہوں تو عیش جاوداں کی نعمت حاصل کریں۔

---

Marfat.com

# آلِ نبی کا کام

ایک اور خطبہ کا اہم حصّہ :

یہ آلِ رسولؐ ، رسولؐ کے راز دار ، امرِ رسولؐ کے جائے پناہ ، علمِ رسولؐ کے ودیعت گاہ ، حکمتِ رسولؐ کے ملجا و ماویٰ ، اور صحفِ رسول (قرآن و سنّت) کی حفاظت کے لئے پہاڑ ، (اور چٹان) ہیں ، یہ ہیں جنھوں نے دین کی پشت کو ، جو کج ہوگئی تھی ، راست کیا ، اور بازوئے اسلام کی لرزش اِنہی کے دم سے زائل ہوئی ۔

---

## استدراک

علامہ محمد عبدہٗ اسی خطبہ کی شرح میں تحریر فرماتے ہیں :

پُشتِ دین کج ہونے سے مراد یہ ہے کہ ایمان کی کمزوری کے باعث دین میں جو ضعف و اضمحلال پیدا ہو گیا تھا ، اسے آلِ رسول کے باعث قوّت و اقامت حاصل ہوئی ، اور جو خوف و جبن (دلوں میں) پیدا ہو گیا تھا ، وہ دُور ہو گیا !

---

Marfat.com

# میں کیا ہوں؟

ایک خطبے میں اپنے بارے میں امیرالمومنینؑ نے فرمایا:-

تم نے تاریکیوں میں ہمارے باعث ہدایت پائی، ہمارے ہی سبب تم سربلند ہوئے، ہماری ہی وجہ سے تم نے رات کے اندھیرے میں صبح کا اجالا پایا، وہ کان بہرے ہوجائیں جو (اپنے رہنما کی) پند نہ سنیں، لیکن وہ کان صدائے آہستہ کیا سن سکتا ہے جو صدائے سنگین سے بہرا ہو چکا ہو۔ خدا اس دل کو طمانیت عطا کرے جو خوف خدا سے لرزاں و ترساں ہو۔

میں ہمیشہ تمہارے نتائج خیانت و نقض عہد و بے وفائی کا منتظر ہوں، اور میری نگاہ بصیرت تم میں فریب کاری کے اوصاف محسوس کر رہی تھی، لیکن لباس تقویٰ اور پیراہن دینداری نے مجھے تم سے پنہاں رکھا، میرے صفات باطن نے تمہارے حال مجھ پر منکشف کر دئیے،

میں بھٹکانے والے رستوں میں تمہارے لئے راہ حق پر کھڑا ہو گیا، جب تم رہروی کرتے تھے اور تمہارا کوئی رہنما نہ تھا، تم کنوئیں کھودتے تھے، مگر پانی نہیں نکلتا تھا۔ آج میں تمہارے لئے حقائق بیان کر رہا ہوں، اس شخص کی رائے کوئی رائے نہیں، جس نے مجھ سے کنارہ کشی کی، جب سے مجھے حق کا جلوہ دکھایا گیا ہے، مجھے کبھی اس میں شک نہیں پیدا ہوا، موسیٰ کو خوف اپنی جان (اور اپنی ذات) کا نہ تھا۔ بلکہ خطرہ جو کچھ تھا، یہ کہ مبادا غلبۂ جہال

Marfat.com

اور اقتدار دول ضلال قائم نہ ہو جائے، ہم دونوں آج حق اور باطل کے راستے پر کھڑے ہیں، جو شخص پانی پر اعتماد کرے گا۔ وہ ہرگز پیاسا نہیں رہے گا۔"

---

# خاتم وحی و رسالت

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کا ذکر مبارک زبانِ علی مرتضیٰؑ سے

بارخدایا!

اے گسترانندۂ زمین و نگاہدارندۂ آسمان، اے آفرینندۂ قلب شقی و سعید اپنی پاکیزہ ترین رحمتوں، اور افزوں ترین برکات اپنے اس بندے اور برگزیدہ رسول محمدؐ پر نازل فرما، کہ جو خاتم وحی و رسالت ہے، اور سعادت و سیادت کے رستہ کا فاتح (کھولنے والا) ہے اجس نے حق (دین و شریعت) کو حق (برہان و عقل) پر آشکار کیا، جس نے اباطیل (باطل) کے لشکروں کو دفع کیا، جس نے گمراہی، اور ضلالت کو نابود کیا۔ بار رسالت کا اس نے تحمل کیا، (اس بار کو) اس نے تیرے حکم کی فرماں پذیری تیری خوشنودی کے حصول میں عجلت کرتے ہوئے قوّت و توانائی کے ساتھ اس طرح اٹھا لیا کہ نہ تو اس نے قدم پیچھے ہٹایا، اور نہ عزم میں سستی آنے دی، اس نے تیری وحی کو ضبط کیا۔ تیرے عہد و پیمان کی نگہداری کی، تیرے فرمان کے اجرا پر اصرار کیا۔ یہاں تک کہ (علم و دانش، خدا پرستی، اور حق پسندی کی) آگ بھڑک اٹھی، راہ کج کے چلنے والوں پر حق کا راستہ ہویدا اور نمایاں ہو گیا، جو دل، فتنوں میں سرگشتہ تھے، وہ ہدایت یاب ہوئے،

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے نشان ہائے واضح اور احکام شرعیہ کو رو براہ کر دیا۔

Marfat.com

وہ تیرے اسرار و رموز کے امین، اور روزِ رستخیز (نیکو کاروں اور بدکاروں پر) تیری جانب سے شاہد، اور گواہ ہوں گے، اور سچائی کے ساتھ تیرے بندوں کی طرف (تیری طرف سے) بھیجے ہوئے رسول تھے!

بارخدایا!

اپنے سایہ رحمت میں تو انہیں مقام فراخ عطا فرما!

اپنے فضل و کرم سے انہیں پاداش نیکو سے سرفراز کر، ان کے دین کی شان کو تمام بانیان دین کی عمارت سے بلند و بالا کر۔ اور ان کے مقام و منزلت کو اپنے نزدیک گراں قدر قرار دے اور ان کے نور کا اتمام کر دے (تاکہ تمام دنیا اس سے بہرہ ور ہو) مقبول گواہی، اچھے کلام، اور قول فیصل (درمیان حق و باطل) کے اعتبار سے انہیں بہترین جزا دے!

بارخدایا!

ہمیں اور ان کو، زندگانی نیک نعمت جاودانی، خواہشات مطلوب، آسائش لذت، اور ارمغان خداوندی میں ایک ہی جگہ مجتمع فرما دے!

Marfat.com

# شعائر اسلام

جسے ذات رسالت مآبؐ سے اس درجہ والہانہ تعلق ہو وہی یہ کہہ سکتا تھا!
خداوند سبحان کی طرف برترین وسیلہ تقرب (یہ چیزیں ہیں) اوّل اللہ پر اور اس کے رسولؐ پر ایمان لانا۔ (دوم) اللہ کی راہ میں جہاد کرنا کہ سبب بلندی (و رکن اعظم) اسلام ہے۔ (سوم) کلمہ اخلاص (لا الہ الا اللہ) کہنا کہ یہ اصل فطرت (انسانی) ہے (چہارم) اقامت صلوٰة کہ ملت دین اسلام کی نشانی ہے (پنجم) زکوٰة کہ یہ فریضہ واجبہ ہے (ششم) صوم رمضان کہ یہ عقاب (الٰہی) سے بچنے کی سپر ہے (ہفتم) حج و عمرہ کہ یہ دونوں چیزیں فقیری کو دور کرتی ہیں، اور گناہ کو دھو دیتی ہیں۔ (ہشتم) مسئلہ رحم (عزیزوں کے ساتھ احسان و نیکوئی) کہ سبب افزائش مال و طول عمر ہے (نہم) صدقہ (فقراء پر احسان اور درماندوں سے سلوک) صدقہ پنہاں گناہ کو ڈھانک لیتا ہے، اور صدقہ آشکار کہ مرگ بد (مرگ ناگہانی، غرقابی، آتش زدگی وغیرہ کو دفع کرتا ہے (نیز) کار پسندیدہ (صنائع معروف) کی بجا آوری (مانند اصلاح و نیکی وغیرہ) یہ نیک کام آدمی کی ذلت و خواری سے حفاظت کرتے ہیں۔

خدا کے ذکر میں شتاب کاری سے کام لو کہ یاد خدا بہترین ذکر ہے [1] اور

اس (جنّت) کی طرف رغبت کرو، جس کا اس نے اپنے پرہیزگار بندوں سے وعدہ فرمایا ہے، کہ اس کا وعدہ راست ترین وعدہ ہے، اپنے پیغمبر کی ہدایت و رہنمائی کی پیروی کرو کہ اس کی رہنمائی بالاترین رہنمائی ہے، اس کی سنّت اور طریقہ پر چلو، کیونکہ اس کا طریقہ، روش و سنّت میں سب سے زیادہ ہدایت کنندہ ہے۔ اور قرآن کو یاد کرو، کہ وہ نیکوترین گفتار ہے، اس میں اندیشہ اور طلبِ فہم سے کام لو، کہ قرآن دل کی بہار ہے، اس کے نورِ ہدایت سے شفا اور بہبودی کے خواہاں ہو کہ قرآن بیماری سینہ کی شفا ہے اور اسے ٹھیک طرح سے پڑھو، (تلفظ صحیح ہو) معنی پر نگاہ ہو (احکام پر عمل ہو) کہ وہ سودمند ترین داستان ہے

وہ عالم جو اپنے علم پر عمل نہ کرے، اس سرگشتہ جاہل کی طرح اپنے خوابِ غفلت سے بیدار نہ ہو، (اور قیامت کے روز جاہل کے مقابلہ میں (اس کی) سخت حسرت و اندوہ زیادہ اور نزدِ خدا توبیخ و سرزنش افزوں تر ہوگی (اس لئے کہ عالم ہونے کے باوجود اس نے جاہلوں کی سی حرکت کی اور فسق و معصیت سے اپنا دامن نہ بچا سکا، اس کا کام رہنمائی کرنا تھا، لیکن یہ خود گمراہ ہوا لہٰذا جاہلوں اور نادانوں کے مقابلہ میں اس کی سزا بھی زیادہ سخت اور زیادہ عبرتناک ہوگی۔

---

# حمدِ خدا

اور جیسے اسلام سے اس درجہ فدا کارانہ تعلق ہو، وہی حمدِ ذاتِ باری تعالیٰ میں رطب اللسان ہو سکتا ہے :-

" حمد و سپاس کا سزاوار وہ خدا ہے، کہ جس نے حمد کو نعمت سے، اور نعمت کو شکر سے پیوستہ کر دیا، ہم اُس کی نعمتوں پر اسی طرح اس کی حمد کرتے ہیں جس طرح اُس کی آزمائش پر اُس کا سپاس ادا کرتے ہیں۔ اور ہم اُس سے مدد چاہتے ہیں اُن نفوس کاہل و سست پر کہ جو (عبادت و بندگی پر) مامور ہیں، اور جن چیزوں سے انہیں روکا گیا ہے (نافرمانی اور معصیت سے) ان کی طرف تیزی سے قدم بڑھاتے ہیں، ہم اُن گناہوں سے آمرزش طلب کرتے ہیں جن پر اُس کا علم محیط ہے، اور اُس کی کتاب (لوحِ محفوظ) جنہیں ثبت کر چکی ہے، وہ علم (خدا) کہ قاصر و کوتاہ (بر صغیرہ و کبیرہ) نہیں، اور وہ کتاب کہ جس نے کچھ (لکھنے سے) چھوڑا نہیں، اور اس پر ہمارا ایمان اُس شخص کی طرح ہے، جس نے پنہاں (سکرات و سختی مرگ سوالِ قبر و حساب و دادرسی قیامت وغیرہ) کو آشکار دیکھ لیا ہو، اور موجودہ چیز سے (مثلاً بہشتِ جاودانی برائے پرہیزگاراں، و آتشِ سوزاں ہمیشگی برائے گناہگاراں وغیرہ) ایمان رکھنے والے ہیں کہ جو (شرک کو زائل کر چکا ہے اور جس کا شک یقین سے بدل چکا ہے۔

ہم گواہی دیتے ہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بندہ اور فرستادہ ہیں، اور یہ دو گواہیاں (از روئے صمیم قلب و خلوصِ نیت) گفتار (نیکو) اور کردار پسندیدہ کو اوج و رفعت دینے والی ہیں، ترازو کے جس پلڑے میں یہ دو گواہیاں رکھ دی جائیں وہ سبک نہیں ہو سکتا، اور جس سے یہ دونوں اُٹھالی جائیں وہ بھاری نہیں ہو سکتا۔

Marfat.com

